| مضمون | صفحہ | مضمون | صفحہ |
| --- | --- | --- | --- |
| خواص سورہ طلاق | ۶۳۴ | خواص سورہ بروج | ۶۴۱ |
| خواص سورہ تحریم | ۶۳۵ | خواص سورہ طارق | " |
| خواص سورہ ملک | " | خواص سورہ اعلیٰ | ۶۴۲ |
| خواص سورہ قلم | " | خواص سورہ غاشیہ | " |
| خواص سورہ حاقہ | ۶۳۶ | خواص سورہ فجر | " |
| خواص سورہ معارج | " | خواص سورہ بلد | ۶۴۳ |
| خواص سورہ نوح | ۶۳۷ | خواص سورہ انشراح | " |
| خواص سورہ جن | " | خواص سورہ والتین | " |
| خواص سورہ مزمل | " | خواص سورہ علق | ۶۴۴ |
| خواص سورہ مدثر | " | خواص سورہ قدر | " |
| خواص سورہ قیامۃ | ۶۳۸ | خواص سورہ بینۃ | " |
| خواص سورہ دھر | " | خواص سورہ زلزال | ۶۴۵ |
| خواص سورہ مرسلات | " | خواص سورہ عادیات | " |
| خواص سورہ نبار | ۶۳۹ | خواص سورہ قارعۃ | " |
| خواص سورہ نازعات | " | خواص سورہ تکاثر | ۶۴۶ |
| خواص سورہ عبس | " | خواص سورہ عصر | " |
| خواص سورہ کورت | ۶۴۰ | خواص سورہ ہمزہ | " |
| خواص سورہ انفطار | " | خواص سورہ فیل | ۶۴۷ |
| خواص سورہ تطفیف | " | خواص سورہ قریش | " |
| خواص سورہ انشقاق | ۶۴۱ | خواص سورہ ماعون | " |





| مضمون | صفحہ | مضمون | صفحہ |
| --- | --- | --- | --- |
| خواص سورہ کوثر | ۶۴۸ | نقش برائے دفع اثر آسیب و | |
| خواص سورہ کافرون | " | سحر (جانب مشرق میں لٹکایا جائے) | ۷۰۱ |
| خواص سورہ نصر | " | نقش برائے وسعت رزق از | |
| خواص سورہ لہب | ۶۴۹ | غیب۔ (فریم کرکے گھر میں لٹکایا | |
| خواص سورہ اخلاص | " | جائے یا گلے میں ڈالا جائے)۔ | ۷۰۲ |
| خواص سورہ فلق | ۶۵۰ | نسخہ اکسیر برائے ازالہ اثر | |
| خواص سورہ ناس | " | آسیب و سحر (گلے میں ڈالا | |
| نقش تمام کلام مجید کا | " | جائے) از مجربات حضرت | |
| نقش کلام اللہ مع تمام بسم اللہ | | مولانا احمد علی پنجگوری۔ | ۷۰۳ |
| کے۔ | ۶۵۱ | نوشتہ دبینے دھد آسیب ظاہر | |
| دلہن کی خوبصورتی میں اضافہ | | شود۔ | ۷۰۴ |
| اور دوسرے خواص کیلئے | ۶۵۲ | برائے خرید و فروخت مکان / | |
| نقش مالک الملک ذوالجلال | | دوکان | " |
| والاکرام۔ | | برائے ازالہ بخار | ۷۰۵ |
| | " | برائے ولادت نوشتہ بسوزد | ۷۱۱ |
| خواص اسمائے حسنیٰ تجلیات | | برائے استخارہ بر سر نہد | " |
| ربانی و جمال رحمانی۔ | ۶۵۳ | برائے اجراء دکان خرید و | |
| خواص اسمائے مقدسہ حضرت | | فروخت بسیار کردد یکے بدکان | |
| رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم | ✓ | بزد و دیگر در جنس | " |
| | ۶۹۷ | عمل برائے استخارہ | ۷۱۲ |
| برائے حل مشکلات طریقہ | | برائے عزت و ہیبت در قلوب مردان | ۷۱۳ |
| | | نماز استسقاء | ۷۱۴ |
| خواندن مسبعات عشر | | نماز کسوف و خسوف | " |
| | ۶۹۹ | دوران وضو دعائیں اوران کا حکم | ۷۱۵ تا ۷۲۰ |
| | | بقیہ عملیات حضرت لاہوری [illegible] | ۷۲۱ تا ۷۳۶ |
| | | ہونے کے اسناد | [illegible] |

# تعارف

## خزینۃ الاسرار مجرباتِ علماء و مشائخ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ وکفیٰ وسلام علی عبادہ الذین اصطفیٰ

اما بعد

اس کتاب کا نام خزینۃ الاسرار مجرباتِ علماء و مشائخ رکھا گیا ہے جو قرآن و حدیث کے علاوہ بھی متعدد کتب بلکہ پچپن کتب کا لب لباب ہے جس میں (۱) حیوٰۃ الحیوان مصنفہ علامہ دمیریؒ (۲) مجرباتِ امام غزالی (۳) مجرباتِ امام سیوطی (۴) آکام المرجان فی غرائب الاخبار واحکام الجان مصنفہ قاضی بدر الدین (۵) شمس المعارف مصنفہ علامہ بونیؒ (۶) اصلی جواہرِ خمسہ کامل مصنفہ قدوۃ الکاملین حضرت شیخ محمد غوث گوالیاریؒ (۷) فتاویٰ شامی مصنفہ علامہ شامیؒ سے استفادہ کیا گیا ہے۔ غرضیکہ خزینۃ الاسرار مجربات علماء و مشائخ عملیات کے مشہور و معروف خورد و کلاں کتب کا لب لباب اور خلاصہ ہے۔ خزینۃ الاسرار تین حصوں پر مشتمل ہے اور تینوں حصوں کو یکجا کر کے ایک حسین و جمیل جلد میں بند کر دیئے ہیں ویسے ہر حصہ الگ بھی دستیاب ہے۔ تینوں حصوں کا مختصر تعارف ملاحظہ فرمادیں

(۱) حصہ اول بنام مجرباتِ مشائخ جس میں اکابر علماء دیوبند کے ممتاز ترین شخصیتوں کے مجربات قلمبند کر دیئے گئے ہیں۔ اسی طرح علماء باطن مشائخِ عظام کے مجربات بھی بطور تبرک شامل کر دیئے گئے ہیں۔

(۲) حصہ دوم کا نام گنجینۂ مجربات رکھا گیا ہے جس میں بڑے بڑے بزرگانِ دین عاملینِ کرام اور مشائخ عظام، علماء کرام کے روز آزمودہ ورد و وظائف و تعویذات کا تذکرہ ہے

(۳) حصہ سوم کا نام مجربات عاملینِ کاملین رکھا گیا ہے جس میں پاکستان کے ممتاز ترین عامل کامل محترم جناب محی الدین قریشیؒ کے روزمرہ کے زود اثر ورد و وظائف اور مجربات تعویذات جن کو انہوں نے بذریعہ مؤکلین جنات جمع کر دیئے تھے۔ عاجز و اثیم از حضرت قریشی کے مجاز ہونے کے بعد ان مجربات کو جو ڈاکٹری اور طبی اصولوں کے مطابق تحریر کئے گئے ہیں کتابی شکل میں لانے کی سعادت حاصل کر رہا ہے۔ مجربات عاملین کاملین کے اندر انسانی جسم و جسد کے ہر ہر جزء کے امراض کیلئے الگ الگ ورد و وظائف اور شرعی تعویذات تجویز کر دیئے گئے اور بعض اعضاء و جوارح کی جائز تصاویر بھی دی ہوئی ہیں۔ دیگر ہر عضو کے علاج کے لئے کئی تعویذات تجویز کر دیئے گئے بلکہ تمام اعضاء و جوارح کے جمیع امراض کیلئے کئی تعویذات و وظائف کو نمبرواری سے درج کر دیئے گئے ہیں۔ تاکہ بوقتِ ضرورت اگر ایک نمبر کا تعویذ و وظیفہ تیر بہدف ثابت نہ ہو تو دو نمبر کا انشاء اللہ یقیناً تیر بہدف ثابت ہوگا۔ اسی طرح سے اگر ضرورت پڑی تو دوسرا نسخہ تیسر النسخۃ الخ بھی استعمال میں لایا جا سکتا ہے۔ یہ چونکہ مؤکلین حضرات کے نمبرواری سے مجربات ہیں اسلئے انشاء اللہ تعالیٰ حتماً ان میں اثرات نمایاں طور پر پائے جائیں گے اس لئے علاج کا یہ طریقۂ کار مؤکلین جنات کے نزدیک بہت ہی مشہور و معروف اور مقبول و مرغوب ہے، اول تو انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہی نسخہ سے تشفی اور تسلی ہوگی

اور دیگر نسخہ جات کے استعمال کرنے کی نوبت ہی نہیں آئیگی۔ حضرت قریشیؒ کی اس بیاض میں بالکل ترتیب نہ تھی عاجز واثیم نے از ابتدا تا انتہا اس میں ترتیب قائم کئے پھر آیتوں کی نشاندہی کر کے پارہ سورہ اور رکوع متعین کر دیئے اور موکلین جنات عاشقین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دلبر اور دلآویز عربی اشعار جو بیاض میں غلط سلط اور بے ڈھنگا اور بلا ترتیب کے تحریر تھے ان تمام عربی اشعار کو راقم الحروف نے جمع کر کے صحیح اور درست کر دیئے جس کو حضرت قریشی صاحب دیکھ کر بہت خوش ہوئے۔ حضرت قریشی صاحب کی بیاض مٹ کر غائب ہو گئی اور مجھ سے ایک نقل طلب کی بندہ نے ان کے لئے ایک نقل بھیج دی، مگر دوبارہ معلوم ہوا کہ نقل کو بھی شیاطین نے مٹا دیا۔ الحمدللہ وہ بیاض عاجز کے پاس تاالکنون بالکل محفوظ ہے۔ اور بار بار آپ نے اس بیاض کے چھاپنے کی خواہش ظاہر کی الحمدللہ ثم الحمدللہ عاجز واثیم نے کافی اضافے کے ساتھ بیاض مکمل کر کے اپنی ضخیم کتاب بنام خزینۃ الاسرار، مجربات علماء و مشائخ کا مستقل ایک جزو بنا دیا تاکہ مجربات مشائخ کی برکت سے اس کی افادیت پر چار چاند لگے اللہ تعالیٰ کی بڑی سپاس گزاری ہے کہ کتاب چھپ کر منظر عام پر پہنچ کر ہدیۂ ناظرین ہے۔ باری تعالیٰ سے دعاء ہے کہ وہ اس کتاب کو مؤلف اور قارئین کرام کی نجات کا ذریعہ اور وسیلہ بنا دے۔

**نوٹ:** اس کتاب کے مضامین جمع کرتے وقت کامل وضوء کا اہتمام کیا گیا ہے لہٰذا بلا وضو کے نہ کتاب کو ہاتھ لگانا مناسب اور نہ اس سے تعویذ لکھنا جائز۔ فقط

ملتمس دعاء:

مولانا حاجی احمد علی بن شاہ دوست پنجگوری
خلیفۂ مجاز مرشد عالم حضرت مولانا حافظ
غلام حبیب صاحب مدیر دارالعلوم حنفیہ چکوال



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّی عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْم، اَمَّا بَعد

راقم عاجز واثیم اپنے حضرت شیخ، مرشد عالم حضرت مولانا حافظ غلام حبیب صاحب نقشبندی مجددی کے مجرب فرمودہ چندے ورد و وظائف اور اپنے اکابر علماء سلف کے مجرب عملیات و تعویذات و وظائف کو سپرد قلم کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہے تاکہ امتِ مسلمہ کو سلف صالحین کے معتبر شدہ عملیات و وظائف سے فائدہ حاصل ہو جائے۔

ایک تو عام عاملین کے اوراد و وظائف، عملیات اور تعویذات ہوتے ہیں اور دوسرے علماء ربانیین کہ درحقیقت ظاہری اور باطنی طور پر عاملِ شریعت ہیں ان دونوں کے عملیات میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ جو حضرات عاملِ شریعت نہیں ان کے تعویذات میں وہ قوتِ باطنی نہیں پائی جاتی جو عاملِ شریعت کے عملیات و تعویذات میں پائی جاتی ہے۔ باقی تعویذ و نقش بذاتِ خود تاثیر نہیں رکھتے۔ ہاں حکمِ ربی ہوگا یقیناً اس میں اثر پایا جائیگا۔ اسلئے عامل ہمہ تن باری تعالیٰ کی طرف متوجہ ہو، عاجزی و انکساری کو اپنا شیوہ بنائے اور ساتھ ساتھ مریض کے حق میں دعاگو اور دعاء جو بھی ہو اور رضائے الٰہی ہر وقت مدنظر ہو، ہر قسم کے دعوے سے اجتناب کرے۔ صاحبِ نسبت ہونا ضروری ہے تاکہ قانع بن کر طمع و لالچ کے مرض سے محفوظ ہو۔ دیگر تعویذ لکھتے وقت حدث اکبر اور حدثِ اصغر سے پاک ہونا از حد ضروری ورنہ اثر نمودار نہ ہوگا۔ فقط دعاگو اور دعاجو

احمد علی بن شاہ دوست
خلیفۂ مجاز مرشد عالم حضرت مولانا حافظ غلام حبیب صاحبؒ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## مجرب عمل حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ

اگر کسی کو کوئی مہم پیش آئے تو سورۂ یٰسٓ شریف پڑھیں اور ہر مُبین پر پہنچکر ستا بار سورۂ فاتحہ مع تسمیہ اول آخر درود شریف کیساتھ پڑھیں

# مُجرّب عملیات وتعویذات

## حضرت مولانا شاہ رفیع الدّین صاحب رحمۃ اللہ علیہ

سابق مہتمم دار العلوم دیوبند

## نقش برائے فتح مقدمہ وغیرہ بر دشمن وتسخیر حکام (بہت مجرب ہے)

۷۸۶

| ۸ | ۹۴ | ۹۷ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۹۶ | ۲ | ۷ | ۹۵ |
| ۳ | ۹۹ | ۹۲ | ۶ |
| ۹۳ | ۵ | ۴ | ۹۸ |

یا اللہ جل جلالہ بہ برکت این نقش ہر بلا دفع شود جملہ حکام مسخر شوند۔





## برائے دردِ زہ (بچہ کی ولادت کے لئے)

یہ تعویذ لکھ کر عورت کے ہاتھ میں دیدے انشاء اللہ تعالیٰ فوراً بچہ پیدا ہوگا۔ وہ نقش یہ ہے

| ز | ب |
|---|---|
| ھ | ط |
| ج | د |

## دیگر برائے ولادتِ طفل

ایک نقش لکھ کر حاملہ عورت کو کھلا وے انشاء اللہ تعالیٰ فوراً بچہ ہوگا۔

خَلَقَ النفس مِنَ النفس خَلقَھا وَ الّتی مَا فی بطنھا

## بچہ کو ضد اور رونے سے باز رکھنے کا عمل

اس عبارتِ ذیل کو لکھ کر بچے کے گلے میں باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ ضد، شرارت اور رونے سے باز رہے گا۔

ط ط ط ط ط ط ھی ھی ھی ھی ھی ھی قدوس قدوس قدوس قدوس قدوس قدوس قدوس باسم فلان بن فلان

نوٹ: پہلے فلاں کی جگہ بچے کا نام اور ابن کے بعد فلان کی جگہ بچے کے باپ کا نام لکھے

## برائے عقیمہ (بانجھ)

(حصولِ اولاد کے لئے)

حضرت شیخ فرید الدین گنج شکر اجودھی رحمہ نے ارشاد فرمایا کہ یہ کلمات کاغذ کے سات ٹکڑوں پر لکھے اور ہر روز ایک ٹکڑا کاغذ

شکر کے ساتھ باوضو بانجھ عورت کو کھلائے انشاء اللہ لڑکا ہوگا۔

| سرجمع سرسرجمع | سرسرشر سرجمع |
|---|---|

# مجرب عملیات

## حضرت الحاج سید عابد حسین صاحب دیوبندی

**برائے فراخی رزق**

مندرجہ ذیل عمل خلوص نیت اور حصول مقصد کے لئے تیر بہدف ہے لیکن اکلِ حلال اور صدقِ مقال، نیز ظاہری و باطنی طہارت ضروری ہے۔ درود شریف گیارہ مرتبہ، سورہ فاتحہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اکتالیس مرتبہ۔ بعد ازاں اکتالیس بار یہ دعا پڑھے یا اللہ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ وَسَهِّلْ لِیْ اَبْوَابَ رِزْقِكَ۔

مذکورہ دعا کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

**تعویذ برائے تپ ولرزہ (سردی کے بخار کے لئے)**

| ھاروت | ھاروت | گس | ل |
|---|---|---|---|
| ماروت | ماروت | مع | ف |
| ۲۵۸ | ۷۸۶ | یاشافی | یاکافی |

یا شافی الامراض شفا عطا فرما مریض کو تپ ولرزہ وغیرہ سے

مندرجہ بالا تعویذ مریض کو اس طرح پہنایا جائے کہ اس کے گلے سے ملا ہوا رہے



# عملیات

## حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب نانوتوی رح

**برائے ادائے قرض**

الم نشرح پوری سورۃ اکہتر مرتبہ بوقتِ مقررہ پڑھے انشاء اللہ قرض سے جلد خلاصی ہوگی۔

**نقش برائے آسیب زدہ۔ ہاتھ میں یا گلے میں باندھے**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۷۸۶ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

ذٰلِكَ تَخْفِيفٌ مِّن رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ فَمَنِ اعْتَدَىٰ بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَهُ عَذَابٌ اَلِيمٌ

۱۱۱۵ع ۱۱۱۱ع

**نقش برائے آسیب زدہ (بلانے کے لئے)**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| ۶ | ۷ | ۲ |
|---|---|---|
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

وَلَا يَزِيدُ الظّٰلِمِينَ اِلَّا خَسَارًا

## فتیلہ آسیب از منقولاتِ حضرت مولانا محمد اسحٰق صاحبؒ

جن فتیلوں سے آسیب جل جاتا ہے ایسے فتیلوں میں یہ عبارت بڑھا دینا چاہئے اگر نہ گریز د سوختہ شود

فرعون بے عون    ہامان شرمار
عاد ثمود نمرود    ابلیس کلھم
فی النّار

## نقش برائے استحاضہ (لکھ کر پلائیں)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

| سَلَامٌ | قَوْلاً | من | رب |
|---|---|---|---|
| قَوْلاً | من | رب | رحیم |
| مِن | رب | رحیم | مشکل |
| رَّبٍّ | رَّحِیْم | مشکل | کشاید |

نوٹ: جن فتیلوں سے آسیب جل کر راکھ ہو جاتا ہے وہ مندرجہ ذیل ہیں ملاحظہ ہوں۔

## فتیلہ آسیب زدہ مریض کے دھونی دینے کے لئے

کاما من خفت موازینہ فامہ ھاویہ وما ادرٰک ماھیہ نار حامیۃ

| اللہ | العجل | ١٩ | ١٧ | ٢٦ | ٨ | ٢٩ | ١ | العجل | اللہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| باق | العجل | ٢١ | ١١ | ١٤ | ٢٨ | ١٢ | ٦ | العجل | باق |
| من | العجل | ١٣ | ٢٢ | ١٦ | ٢٤ | ٧ | ١٠ | العجل | من |
| کل | العجل | ٢٧ | ٤ | ٣ | ٢٠ | ١٥ | ٥ | العجل | کل |
| فان | العجل | ١٦ | ٢ | ٩ | ١٨ | ٢٣ | ٢٥ | العجل | فان |

اس نقش کے فتیلہ کو نیلے رنگ کے سوتی کپڑے میں لپیٹ کر مریض کو بوقت گھبراہٹ دھونی دیں



## برائے مسحور و جنّات۔ سات رات تک مندرجہ ذیل فتیلہ جلانا ہے

٧٨٦

| ١٦ | ٢ | ٣ | ١٣ |
|---|---|---|---|
| ٥ | ٧ | ٦ | ٨ |
| ٩ | ١١ | ١٠ | ١٢ |
| ٤ | ١٤ | ١٥ | ١ |

یہ نقش فتیلہ برائے بھوت، آسیب وغیرہ کے لئے کڑوے تیل و دیہ میں ڈال کر چراغ میں آسیب زدہ کے سامنے روشن کرے انشاء اللہ مریض صحت یاب ہوگا۔

## مُجرّب عملیاتِ
## حضرت مولانا خلیل احمد صاحب مہاجر مدنی قدس سرہٗ

## بچوں کی بدخوابی، دودھ نہ پینا اور زیادتی گریہ سے نجات کیلئے

اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَبَارَکَ وَسَلَّمْ بچے کے گلے میں باندھیں

## برائے ردِّ سحر

سُبْحَانَ اللّٰہِ الْقَادِرُ الْقَاھِرُ الْقَائِمُ الْکَافِیْ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنْ

شَرِّ عَدُوِّ وَهُوَ اَقْوٰی مِنِّیْ بِرَبِّ هُوَ اَقْوٰی لِیْ مِنْهُ مریض خود اپنے اوپر دم کرے یا
دوسرا پڑھ کر اس پر دم کردے تعداد ایک سو گیارہ بار بوقت دفع ہر بلا اور ردِ سحر
کے لئے بہت ہی نافع ہے ۔

## مرضِ لاعلاج کے لئے

سفید طشتری پر سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھ کر یَا حَیُّ
حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَةِ مُلْکِهٖ وَبَقَائِهٖ یَا حَیُّ لکھا جائے
اور آبِ زمزم میں گھول کر قبل طلوع آفتاب چالیس دن متواتر
مریض کو پلایا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض کامل طور پر صحتیاب ہوگا۔

## بے روزگاری یا قرض کی شکایت دور کرنے کیلئے

یَا مُغْنِیُ ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے اول آخر گیارہ گیارہ بار
درود شریف پڑھے ۔

## مقدمہ وغیرہ کی پریشانی

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ بعد نماز عشاء پانچسو (۵۰۰) مرتبہ
روزانہ پڑھے ۔

## سنگین مقدمہ میں کامیابی کے لئے

کچہری یا عدالت میں جانے سے قبل تین یا سات مرتبہ سورہ قریش
پڑھ کر سینہ پر دم کرے اور پھر بسم اللہ الرحمن الرحیم کہہ کر اندر قدم رکھے
انشاء اللہ تعالیٰ مقدمہ میں کامیابی ہوگی ۔



# عملیات حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ

## ہر مقصد کے لئے یہ تعویذ

ہر مقصد کے لئے یہ تعویذ لکھ کر دیں

٥ ١١١ ج ‡ ١١١ ھ ٦

## نقش برائے ہر مرض

نقش برائے ہر مرض حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رح و حضرت مولانا رفیع الدین صاحب رح

ح ++ ١١١١ ھ ٦

۱۱۱۵

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

یہ نقش لکھ کر مریض کے گلے میں باندھیں

# عملیات و تعویذاتِ

## حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہٗ

## سر کا اور دانت کا درد اور ریاح کے لئے

ایک پاک تختی پر پاک ریت بچھا کر ایک میخ سے اس پر یہ لکھو
اَبْجَدْ هَوَّزْ حُطِّیْ اور میخ کو زور سے الف پر دباؤ اور درد والا

اپنی انگلی زور سے درد کی جگہ پر رکھے اور تم ایک دفعہ الحمد آخر تک پڑھو اور اس سے درد کا حال پوچھو اگر اب بھی درد ہو رہا ہو تو اسی طرح ب کو دباؤ غرض ایک ایک حرف پر اسی طرح عمل کرو انشاء اللہ تعالیٰ حروف ختم نہ ہونے پائیں گے کہ درد جاتا رہے گا یہی عمل دیگر تمام اقسام کے درد کے لئے کارآمد اور شافی و کافی ہے

## سر کا درد خواہ آدھا سیسی کا یا دوسری طرح کا

آیت ذیل لکھ کر درد کے موقع پر باندھ دیں بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ (پوری سورت) لَا يُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا وَلَا هُمْ يُنْزِفُوْنَ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ شَرِّ كُلِّ عِرْقٍ نَعَّارٍ وَّمِنْ شَرِّ حَرِّ النَّارِ ۔

## سر درد کی مجرب جھاڑ

ایک پرچہ پر بسم اللہ پوری لکھ کر اس کے نیچے موٹے قلم سے حرف (س) لکھے اور اس کے پہلے شوشہ پر میخ گاڑ کر کسی لکڑی سے بسم اللہ پڑھ کر سات مرتبہ اس میخ پر لکڑی مارے چند مرتبہ ایسا کرنے سے بہت نفع ہوگا۔ مجرب ہے

## مرضِ ناسور کا علاج

اگر کوئی شخص مرضِ ناسور میں مبتلا ہو جو اکثر گلے میں ہو جاتا ہے اس کے علاج سے ڈاکٹر اور طبیب عاجز ہیں۔ اس کے واسطے یہ عمل



ایک فقیر کا فرمودہ ہے بہت مجرب ہے وہ یہ ہے کہ اول کچی زمین پر مریض مصلیٰ بچھا کر سجدہ میں پڑ کر عجز وانکساری کے ساتھ بارگاہِ الٰہی میں دعا کرے اور پھر یہ اسماء بہت کثرت سے پڑھنا شروع کرے جس حالت میں بھی ہو بیٹھا ہو لیٹا ہو ہر وقت پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ چند روز میں خود بخود بہت نفع ہوگا۔ کئی آدمیوں کو اس سے نفع ہو چکا ہے وہ اسماء یہ ہیں

یَا اللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ

## سانپ بچھو یا بھڑ وغیرہ کا کاٹ لینا

ذرا سے پانی میں نمک گھول کر اس جگہ ملتے جائیں اور قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ پوری سورت پڑھ کر دم کرتے جائیں بہت دیر تک ایسا ہی کریں انشاء اللہ تعالیٰ بہت ہی فائدہ ہوگا

## باؤلے کتے کا کاٹ لینا

آیت اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا تک ایک روٹی یا بسکٹ کے چالیس ٹکڑوں پر لکھ کر ایک ٹکڑا روز اس شخص کو کھلانا چاہیے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہڑک نہ ہوگی۔

## ہر وقت بیداری کے لئے قرآنی ٹائم پیس

اگر وقتِ مقررہ پر اٹھنے میں دشواری ہو تو مندرجہ ذیل آیت ایک

مرتبہ پڑھ کر سورہے (یہ عمل شب و روز دونوں کے لئے ہے) انشاء اللہ تعالیٰ وقتِ مقررہ پر ضرور بیدار ہوگا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اِنَّ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ کَانَتۡ لَهُمۡ جَنّٰتُ الۡفِرۡدَوۡسِ نُزُلًا خٰلِدِیۡنَ فِیۡهَا لَا یَبۡغُوۡنَ عَنۡهَا حِوَلًا ۝ قُلۡ لَّوۡ کَانَ الۡبَحۡرُ مِدَادًا لِّکَلِمٰتِ رَبِّیۡ لَنَفِدَ الۡبَحۡرُ قَبۡلَ اَنۡ تَنۡفَدَ کَلِمٰتُ رَبِّیۡ وَلَوۡ جِئۡنَا بِمِثۡلِهٖ مَدَدًا ۝ قُلۡ اِنَّمَاۤ اَنَا بَشَرٌ مِّثۡلُکُمۡ یُوۡحٰۤی اِلَیَّ اَنَّمَاۤ اِلٰـهُکُمۡ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ فَمَنۡ کَانَ یَرۡجُوۡا لِقَآءَ رَبِّهٖ فَلۡیَعۡمَلۡ عَمَلًا صَالِحًا وَّلَا یُشۡرِکۡ بِعِبَادَةِ رَبِّهٖۤ اَحَدًا ۝ پ ۱۶ اخیر سورہ کہف ع ۱۲

**نوٹ:** یہ ایک مرتبہ پڑھ لے جس وقت کو ذہن میں متعین کر دیگا کہ وقتِ مقررہ پر بیدار ہو جاؤں انشاء اللہ سو فیصد یقینی طور پر ضرور بیدار ہو جائیگا۔

## برائے سہولتِ نکاح

بعد نماز عشاء یَا لَطِیۡفُ یَا وَدُوۡدُ گیارہ سو گیارہ بار اول و آخر درود شریف چالیس روز تک متواتر پڑھے اور اس کا تصور کرے انشاء اللہ تعالیٰ مقصود بر آویگا۔ چالیس دن سے پہلے کام ہوجائے تب بھی چالیس دن پورے کرے، چھوڑے نہیں

## ناف کے ٹلنے کے لئے

ذٰلِکَ تَخۡفِیۡفٌ مِّنۡ رَّبِّکُمۡ وَرَحۡمَةٌ

اس نقش کو ناف پر باندھیں۔

| ٨ | ١ | ٦ |
|---|---|---|
| ٣ | ٥ | ٧ |
| ٤ | ٩ | ٢ |



## تسخیرِ حکام کے لئے مجرب ہے

اس اسماء کو حاکم کے سامنے پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ حاکم نرم ہوجائے گا یَا سُبُّوۡحُ یَا قُدُّوۡسُ یَا غَفُوۡرُ یَا وَدُوۡدُ

## حکّام کو نرم کرنے کا عمل

ان چاروں حروف کو اپنے داہنے ہاتھ کی انگلیوں پر پڑھ کر حاکم کو سلام کرے اور فوراً مٹھی بند کرے حاکم مطیع ہو انشاء اللہ تعالیٰ

الف۔ یا۔ سین۔ میم

## برائے اصلاحِ زوجین مجرب ہے

میاں بیوی میں باہم سلوک کرانے کے لئے یہ لکھ کر دے یا دم کرکے کھلاوے یا پلاوے انشاء اللہ فوراً محبت ہوگی مجرب ہے۔ ناجائز جگہ اس کا استعمال کرنا نقصان کا باعث بنتا ہے یٰۤاَیُّهَا النَّاسُ اِنَّا خَلَقۡنٰکُمۡ مِّنۡ ذَکَرٍ وَّاُنۡثٰی وَجَعَلۡنٰکُمۡ شُعُوۡبًا وَّقَبَآئِلَ لِتَعَارَفُوۡا اِنَّ اَکۡرَمَکُمۡ عِنۡدَ اللّٰهِ اَتۡقٰکُمۡ اِنَّ اللّٰهَ عَلِیۡمٌ خَبِیۡرٌ اَلِّفۡ بَیۡنَ فلان ابن فلان وفلانۃ بنت فلان کما اَلَّفۡتَ بَیۡنَ مُوۡسٰی وھارون مَثَلُ کَلِمَةٍ طَیِّبَةٍ کَشَجَرَةٍ طَیِّبَةٍ اَصۡلُهَا ثَابِتٌ وَّفَرۡعُهَا فِی السَّمَآءِ تُؤۡتِیۡۤ اُکُلَهَا کُلَّ حِیۡنٍۭ بِاِذۡنِ رَبِّهَا وَیَضۡرِبُ اللّٰهُ الۡاَمۡثَالَ لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمۡ یَتَذَکَّرُوۡنَ

**نوٹ:** اس میں فلان ابن فلان کی جگہ پر شوہر کا نام لکھے اور فلانۃ

بنت فلاں کی جگہ پر بیوی کا نام لکھے

## استخارہ مجرّب

اول گیارہ سو مرتبہ اسم الرَّحِیْمُ پڑھے اور بعد ختم ڈیڑھ آنہ دس پیسے نئے کی شیرینی بچیوں میں تقسیم کرے اور یہ نیت کرے کہ اس کا ثواب اولیاء اللہ کو پہنچے بس اب اس کے عامل ہو گئے۔

بوقتِ ضرورت ایک پرچہ پر صرف الرَّحِیْمُ لکھ کر رات کو سر کے نیچے رکھے انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں جو معاملہ دیکھنا ہوگا ضرور معلوم ہو جائے گا۔ (مجرّب ہے)

## مجرّب عملیات

حضرت مولانا سید اصغر حسین صاحب رحمہ اللہ

سابق محدث دارالعلوم دیوبند

### برائے ادائے قرض

اَللّٰھُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَیْتَ وَلَا مُعْطِیَ لِمَا مَنَعْتَ

مندرجہ بالا دعا کو اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ روزانہ ایک سو ستر مرتبہ پڑھی جائے

### برائے قوت حافظہ

مندرجہ ذیل آیات زعفران سے چینی کی طشتری پر تحریر کریں اور



جمعہ کے روز طلوع آفتاب سے قبل اس کو پانی سے دھو کر اور اس میں ایک قطرہ شہد ڈال کر پیا جائے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَكَذٰلِكَ اَوْحَیْنَاۤ اِلَیْكَ رُوْحًا مِّنْ اَمْرِنَا مَا كُنْتَ تَدْرِیْ مَا الْكِتٰبُ وَلَا الْاِیْمَانُ وَلٰكِنْ جَعَلْنٰهُ نُوْرًا نَّهْدِیْ بِهٖ مَنْ نَّشَآءُ

### برائے اضافہ شیر دودھ میں اضافہ کے لئے

دودھ میں اضافہ کے لئے زیرہ سفید پر چالیس مرتبہ سورۃ کوثر اور چالیس مرتبہ یَا رَزَّاقَ الطِّفْلِ الصَّغِیْرِ پڑھ کر دم کر دیں اور عورت کو کھانے کے لئے دیدیں

### تعویذ برائے افزائش رزق و مشاہرہ یعنی تنخواہ

۷۸۶

| ۱۲۲ | ۹۴ | ۱۱۴ |
|---|---|---|
| ۱۰۲ | ۱۱۰ | ۱۱۸ |
| ۱۰۶ | ۱۲۶ | ۹۸ |

مندرجہ بالا تعویذ دائیں بازو پر باندھنے کے لئے دیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں برکت اور ترقی ہوگی۔ (مجرب ہے)

## مُجرّب عملیات

حضرت مولانا محمد یٰسین صاحبؒ مدرس دارالعلوم دیوبند

آسیب یا سحر وغیرہ کے معلوم کرنے کا طریقہ

نیلا دھاگہ سوت کا سات تار مریض کے

قد کے برابر لیکر اس پر سات مرتبہ یہ آیت قبل از مغرب پڑھے وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ یہ نیلا دھاگہ رات کو مریض کے سرانے یا تکیے کے نیچے رکھا جائے صبح پھر ناپا جائے اگر بڑھ جائے تو آسیب کی علامت ہے۔ گھٹ جائے تو سحر کی۔ اور اگر برابر رہے تو عام مرض ہے

**مجرب برائے کشائش رزق** حضرت گنگوہیؒ فرماتے ہیں کوئی وقت معین کر کے ہر روز اسی مقررہ وقت پر ۱۱۰۰ مرتبہ یا باسط پابندی سے پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔

**کشائش رزق کے لئے** طلوع صبح صادق کے بعد نماز فجر سے پہلے ایک سو مرتبہ یہ دعا پڑھے سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ

**مجرب شدہ برائے ادائے قرض** اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ

**برائے منظوری درخواست وعرضی** لکھی ہوئی درخواست پر بغیر روشنائی یعنی سیاہی کے خالی انگلی سے یہ کلمات لکھے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اِنَّ اللّٰهَ وَعَدَ الصّٰبِرِيْنَ نَصْرًا وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَيْهِ يُسْرًا كَلَّآ اِنَّ كِتٰبَ الْاَبْرَارِ لَفِيْ عِلِّيِّيْنَ

## نقش برائے مقہوری اعداء

| ر | ھ | ا | ق |
|---|---|---|---|
| ا | ق | ر | ھ |
| ق | ا | ھ | ر |
| ر | ھ | ق | ا |



## بچے کے غیر معمولی رونے کا علاج

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم هٰذَا يَوْمُ لَا يَنْطِقُوْنَ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰٓى اَفْوَاهِهِمْ

یہ لکھ بچے کے گلے میں ڈال دیں

## جو بچہ ماں کا دودھ نہ پیئے اس کا علاج

یہ آیات لکھ کر اس کے گلے میں باندھیں

شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ

## برائے گریہ طفل

وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ اَفَمِنْ هٰذَا الْحَدِيْثِ تَعْجَبُوْنَ وَتَضْحَكُوْنَ وَلَا تَبْكُوْنَ وَاَنْتُمْ سٰمِدُوْنَ فَاسْجُدُوْا لِلّٰهِ وَاعْبُدُوْا اَلَمْ تَرَ اِلٰى رَبِّكَ كَيْفَ مَدَّ الظِّلَّ وَلَوْ شَآءَ لَجَعَلَهٗ سَاكِنًا ثُمَّ جَعَلْنَا الشَّمْسَ عَلَيْهِ دَلِيْلًا

یہ لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالا جائے۔

## دفع متلی وقے واضطراب قلب

مندرجہ ذیل کلمات زبان سے کہے انشاء اللہ تعالیٰ تکلیف دور

ہو جائے گی۔ محمد صلی اللہ علیہ وسلم بیٹے عبداللہ کے، عبداللہ بیٹے ہاشم کے، ہاشم بیٹے عبدمناف کے

## نیند میں بڑبڑانے کا علاج

اسماء الٰہیہ میں سے یہ چودہ نام لکھ کر گلے میں باندھ لے خواب اور نیند میں بکواس اور بڑبڑانے کی عادت چھوٹ جائے گی۔ وہ نام یہ ہیں
اَللّٰہُ اَلْغَفَّارُ۔ اَلْوَھَّابُ۔ اَلْقَھَّارُ۔ اَلْفَتَّاحُ۔ اَلْقُدُّوْسُ۔ اَلرَّحْمٰنُ اَلرَّحِیْمُ۔ اَلشَّھِیْدُ۔ اَلصَّمَدُ۔ اَلْمَلِکُ۔ اَلْعَظِیْمُ۔ اَلْکَرِیْمُ اَلْاَکْرَمُ

## برائے قوتِ حافظہ اور دفعِ نسیان کے لئے

تفسیر ابن کثیر ج ۱ ص ۲۰۸ میں حضرت ابوہریرہ سے روایت ہے کہ آیۃ الکرسی کو بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر زعفران سے لکھ کر چاٹنا اور سات مرتبہ لکھ کر چاٹنے کا عمل کرنا بہت نافع اور مفید ہے۔

## برائے تحصیلِ علم اور امتحان طلبہ

یا علیم تعلمت بالعلم والعلم فی علم علمك یا علیم اس دعا کو صبح کی نماز کے بعد پچیس مرتبہ باقی نمازوں کے بعد تین تین مرتبہ پڑھا کریں۔

## ایضاً امتحان میں کامیابی کے لئے

بعد نماز صبح سو مرتبہ آیتِ کریمہ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ



کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ پابندی سے پڑھا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔

## زہر خوردہ کا علاج

جس شخص نے کوئی زہر کھا لیا ہو اس کو مندرجہ ذیل نقش اور دعا لکھ کر پانی میں گھول کر پلا دیں انشاء اللہ تعالیٰ زہر اثر نہ کریگا

| طہ | طہ | طہ | طہ |
| --- | --- | --- | --- |
| طہ | طہ | طہ | طہ |
| طہ | طہ | طہ | طہ |
| طہ | طہ | طہ | طہ |

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ وَلَا یَزِیْدُ الظّٰلِمِیْنَ اِلَّا خَسَارًا

# عملیات

### حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمٰن صاحب عثمانی قدس سرہٗ

### سابق مفتی اعظم دار العلوم دیوبند

## برائے دردِ سر

| هو | هو |
| --- | --- |
| هو | هو |

اس تعویذ کو کپڑے میں لپیٹ کر سر پر باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ درد فوراً موقوف ہوگا۔

## برائے تپ و لرزہ

ع ططط ططط ططط

مذکورہ نقش مریض کے گلے میں باندھیں۔ جب وقت سردی سے بخار شروع ہو اس وقت ایک تعویذ پانی میں گھول کر پلائیں اور جب لرزہ پوری شدت پر پہنچ جائے اس وقت دوسرا تعویذ گھول کر پلائیں تیسرا تعویذ لرزہ ختم ہونے کے بعد پلائیں پھر دوسرے روز اسی طرح تین تعویذ لکھ کر گلے میں باندھیں اول تو انشاء اللہ تعالیٰ بخار نہیں چڑھے گا لیکن اگر بخار کی نوبت آئے تو تینوں تعویذ حسب ترکیب گھول کر پلا دیں۔ اسی طرح تین روز عمل کریں انشاء اللہ تعالیٰ پہلے ہی روز کامیابی ہوگی۔ اگر اول دن ہی بخار سے نجات مل جائے تو تعویذوں کو گلے میں باندھا رہنے دیں بعد ازاں ان کو کسی جنگل کے کنویں یا دریا وغیرہ میں ڈال دیں۔

# عملیات

## حضرت مولانا ظفر احمد عثمانی قدس سرہٗ

## گنڈہ برائے آسیب

گیارہ تار نیلا یا سیاہ سوت کچا ڈیڑھ گز لمبا لیکر اکتالیس بار آیت ذیل پڑھیں اور ہر دفعہ گرہ لگا کر اس کے اندر دم کر کے بند کر دیں

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا وَّاَکِیْدُ کَیْدًا فَمَھِّلِ الْکٰفِرِیْنَ اَمْھِلْھُمْ رُوَیْدًا (پ۳۰ سورۃ طارق)



## گنڈہ برائے حفاظتِ حمل

گیارہ تار نیلا یا سیاہ سوت ڈیڑھ گز لمبا لیکر سورہ یسین پوری پڑھیں اور ہر مُبین پر ایک گرہ لگا کر دم کر دیں پھر اس کو حاملہ کے پیٹ پر باندھ دیں کُل سات گرہیں ہوں گی حمل اسقاط سے محفوظ رہے گا۔

## گنڈہ برائے بواسیر خونی

کچا سوت سرخ رنگ ڈیڑھ گز لمبا اکیس (۲۱) تار لیکر سورہ تَبَّتْ یَدَآ اَبِیْ لَھَبٍ پوری اکیس بار پڑھ کر گرہ لگاتا اور دم کرتا ہے پھر الٹی طرف سے گرہ پر لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ رَبِّ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ایک بار دم کردے پھر سیدھی طرف سے ایک بار ہر گرہ پر وَقِیْلَ یٰٓاَرْضُ ابْلَعِیْ مَآءَکِ وَیٰسَمَآءُ اَقْلِعِیْ وَغِیْضَ الْمَآءُ وَقُضِیَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَی الْجُوْدِیِّ وَقِیْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ دم کرتا چلا جائے اور بواسیر والے کی کمر پر باندھ دیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ باذن اللہ بہت آرام ہو جائے گا

## برائے حفاظت از مار و کژدم وغیرہ جانورانِ موذیہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ

گیارہ بار صبح اور شام اول و آخر درود شریف گیارہ بار پڑھا جا

لیکن اعتقاد کامل کا ہونا از حد ضروری ہے

## ایضاً برائے حفاظت از جانورانِ موذیہ

بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَاءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ تین بار صبح وشام پڑھا کریں

## ازالۂ سحر

سات پتے بیری کے لیکر ان کو پیسیں اور سات کنوؤں نلوں کا پانی لے اور اس میں گھول لیں اس پانی پر اکیس اکیس مرتبہ آیۃ الکرسی سورۃ الفلق اور سورۃ الناس پڑھ کر پانی پر دم کر دیں اور اس پانی کے تین گھونٹ مریض کو پلائیں اور بقیہ سے مریض غسل کریں۔ غسل کا پانی ایسی جگہ گھر سے باہر دفن کر دیں جہاں ناپاکی (پیشاب پاخانہ) نہ گرتے ہوں۔ یہ عمل چودہ دن کیا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مکمل افاقہ ہوگا غسل صبح کو قبل زوال کیا جائے۔

## عملیات

حضرت مولانا شاہ عبدالحق صاحب رحمۃ اللہ علیہ

## تعویذ برائے چیچک

مندرجہ ذیل تعویذ کو لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈالدیں اور سوا روپے تعویذ لینے والا بنامِ خدا خیرات کرے (اگلے صفحہ پر ملاحظہ ہو)






## تعویذ برائے حفاظت از ہیضہ

اس تعویذ کو لکھ کر بازو پر باندھے اور تعویذ باندھنے والے کی طرف سے سوا روپے خیرات کردے۔ تعویذ یہ ہے

الٰہی بحرمت حضرت شیخ محمد صادق اکابر اولیاء ولد حضرت شیخ احمد سرہندی مجددی الف ثانی رضی اللہ تعالیٰ عنہما از شرِ بلائے وبا نگہ دار

اللہ شافی اللہ کافی

## تعویذ برائے حفاظت اطفال

اس سے بچے ہر بلا سے محفوظ رہیں گے اس تعویذ کو لکھ کر موم جامہ کر کے بچوں کے گلے میں ڈالدے۔ اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے حفاظت میں رکھے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔ تعویذ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ کُلِّھَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ بِسْمِ اللّٰہِ خَیْرِ الْاَسْمَاءِ بِسْمِ اللّٰہِ رَبِّ الْاَرْضِ وَرَبِّ السَّمَاءِ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَاءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ

# مجرب عملیات و تعویذات

## شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ

## مایوس العلاج مریض اور تپِ دق اور ٹھہرے ہوئے بخار کیلئے مفید عمل

نماز عصر کے بعد سورۂ مجادلہ (پارہ ۲۸ کے شروع کی سورت) تین بار پڑھ کر ہر مرتبہ مریض پر پھونکا کریں یہ بھی متواتر چالیس روز تک عمل میں لائیں۔ یہ عمل حضرت شیخ الاسلام مولانا مدنیؒ کے تجربہ میں رہا ہے اور الحمدللہ متعدد مایوس العلاج حضرات شفایاب ہوتے ہیں۔

## سحر کے دفعیہ کا عمل

سفید مرغ کو باوضو ذبح کرکے اس کے تازہ خون سے ایک کاغذ پر "جادو بر سرِ جادوگر" موٹے حروف میں لکھ کر جہاں وہ مریض سویا کرتا ہے اس کاغذ کو چھت پر لٹکا دیں اس طرح سے کہ کاغذ مذکورہ اس مریض کے سینہ پر رہے۔

## ردِ سحر کا عمل

جاری پانی دریا یا نہر کا یا سات کنوؤں کا پانی ایک مٹکا بھر کر اس پر باوضو مندرجہ ذیل آیات گیارہ گیارہ مرتبہ اور سورۂ فلق اور



سورہ ناس گیارہ مرتبہ پڑھ کر پھونکیں اور مریض کو اس پانی میں سے تین گھونٹ پلائیں اور باقی ماندہ (بچے ہوئے) پانی سے سر پر پانی ڈال کر نہلائیں۔ بلاناغہ چالیس دن تک یہ عمل کریں آیات یہ ہیں:

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ (۸۱) وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ (۸۲)

سورۂ یونس کی آیت ۸۱-۸۲

فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۚ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ ۚ وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ ۚ قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۚ رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ۚ (سورہ اعراف)

اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ ۭ وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُ حَيْثُ اَتٰى ۚ

سورہ طٰہٰ

نوٹ: یہ عمل اتوار کے دن سے شروع کیا جائے جاڑے میں دوپہر کو نہلایا جائے۔

## جادو و سحر سے شفا کا عمل

کھانے کے نمک کو پیس کر اس پر باوضوء مندرجہ ذیل آیات ایک ہزار ایک (۱۰۰۱) مرتبہ پڑھ کر پھونکئے اور کھانے میں صرف یہی نمک ملا کر دیا کیجئے۔ چالیس دن متواتر ایسا ہی کھانا کھلایا کریں۔ جس میں یہی نمک ڈالا گیا ہو۔ اس کی صورت یہ ہوتی ہے کہ یا تو اس کا کھانا علٰحدہ پکایا جائے اور اس میں یہ نمک ڈالا جایا کرے یا گھر میں جو سالن

پکتا ہے اس میں ابتداء سے نمک نہ ڈالا جائے جب سالن پک جائے تو مریض کے لئے علحدہ نکال کر پڑھا ہوا نمک ملا دیں اور گھر کے کھانے میں بے پڑھا ہوا نمک حسب عادت ڈالا جائے۔ آیات حسب ذیل ہیں

وَإِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِيهَا وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُونَ ۝ فَقُلْنَا اضْرِبُوهُ بِبَعْضِهَا كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَيُرِيكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُونَ

## دودھ کی کمی دور کرنے کا عمل

پسے ہوئے نمک پر وَالْوَالِدٰتُ يُرْضِعْنَ اَوْلَادَهُنَّ حَوْلَيْنِ كَامِلَيْنِ لِمَنْ اَرَادَ اَنْ يُّتِمَّ الرَّضَاعَةَ اور آیت اِنَّ لَكُمْ فِي الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً نُّسْقِيكُمْ مِّمَّا فِي بُطُوْنِهٖ مِنْ بَيْنِ فَرْثٍ وَّدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِيْنَ باوضو گیارہ گیارہ بار پڑھ کر پھونکیں اور نمک ارہر کی دال میں ڈالکر عورت کو کھلایا کریں انشاء اللہ تعالے سو فیصد کامیابی ہوگی۔

## تنگدستی اور قرض سے سبکدوشی کیلئے

(۱) بعد نماز عشاء تنہا بیٹھ کر یَا وَهَّابُ چودہ سو چودہ بار پڑھ کر ذیل کی دعا ایک سو مرتبہ پڑھا کریں

یَا وَهَّابُ هَبْ لِيْ مِنْ نِعْمَةِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ اول آخر درود شریف پڑھنا چاہئے۔ مداومت کریں۔



## تنگدستی دور کرنے کا عمل

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بعد نماز صبح | سورۃ | اِذَا جَآءَ | نَصْرُ اللّٰهِ | (آخر تک) | ۲۱ مرتبہ |
| بعد نماز ظہر | " | " | " | ۲۲ | " |
| بعد نماز عصر | " | " | " | ۲۳ | " |
| بعد نماز مغرب | " | " | " | ۲۴ | " |
| بعد نماز عشاء | " | " | " | ۲۵ | " |

اول آخر درود شریف پڑھنا چاہئے مداومت پر انشاء اللہ تعالے ضرور کامیابی ہوگی۔

## تنگدستی سے نجات حاصل کرنے کا عمل

روزانہ مغرب یا عشاء کے بعد سورۃ مزمل گیارہ مرتبہ اول آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھا کریں اور جب فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا پر پہنچا کریں تو پچیس مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھا کریں انشاء اللہ تعالے تنگدستی رفع ہوجائے گی۔ یہ عمل دائمی ہونا چاہئے

## قرضہ کی ادائیگی کے لئے

اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ روزانہ کسی وقت ایک تسبیح یعنی ایک سو مرتبہ پڑھ لیا کریں۔

## مزاروں پر حاضری کے وقت مسنون طریقہ کیا ہے

قبرستان میں پہنچنے، ایصالِ ثواب کرنے والا پُشت قبلہ کی طرف کرے اور رُخ چہرہ صاحبِ مزار کی طرف۔ پھر یہ پڑھے اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَا دَارَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ اَنْتُمْ سَلَفُنَا وَنَحْنُ بِالْاَثَرِ وَاِنَّا اِنْشَاءَ اللّٰہُ بِکُمْ لَلَاحِقُوْنَ یَغْفِرُ اللّٰہُ لَنَا وَلَکُمْ اَجْمَعِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَبَارَکَ وَسَلَّمَ سَلَامٌ عَلَیْکُمْ بِمَا صَبَرْتُمْ فَنِعْمَ عُقْبَی الدَّارُ۔ پھر درود شریف تین بار سورۂ فاتحہ تین بار سورۂ اخلاص بارہ بار۔ درود شریف تین بار پڑھ کر صاحب مزار کو بخش کر اس کے تمام گرد و پیش کے مدفونین کے لئے دعائے مغفرت کریں۔ یہ ہے مسنون طریقہ۔

## تقریر میں زبان کھلنے کے لئے

چھوٹے مجمعوں میں خود بخود کھڑے ہو جایا کریں۔ تقریر سے پہلے سات پانچ یا تین دفعہ سُبْحَانَکَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّکَ اَنْتَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ اور رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَیَسِّرْ لِیْ اَمْرِیْ وَاحْلُلْ عُقْدَۃً مِّنْ لِّسَانِیْ یَفْقَہُوْا قَوْلِیْ پڑھ کر سینہ پر دم کر لیا کیجئے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اعانتِ خداوندی شاملِ حال ہوگی نیز خالی کمرہ بند کر کے یہ تصور کرتے ہوئے کہ مجمع حاضر ہے تقریر کرنے کی مشق کچھ دنوں کی جلئے۔ البتہ مضامین کو غور سے



مطالعہ کیا جائے اور جس موضوع پر تقریر کرنی ہو اگر ممکن ہو تو اولاً تنہائی میں اس پر دو تین مرتبہ یا کم از کم ایک دفعہ تقریر کر لی جائے۔ الفاظ کی چمک دمک کی طرف متوجہ ہونا سخت غلط ہے۔ نیت کی درستی ضروری ہے۔ اپنی شہرتِ تقریر، لوگوں کی واہ واہ، ریا و سمعہ وغیرہ مقصود نہ ہونی چاہئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے انشاء اللہ تعالیٰ اعانت ہوگی۔ ڈرنا اور مرعوب ہو کر پیش قدمی سے جھجکنا سخت غلطی ہے۔

# مُجرّبِ عملیاتِ

### حضرت مولانا اعزاز علی صاحب رحمۃ اللہ علیہ

سابق شیخ الادب و الفقہ دار العلوم دیوبند

## برائے گمشدہ چیز یا شخص

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

کوری ٹھیکری پر یہ نقش لکھے اور دوسری طرف گم شدہ شئی یا شخص کا نام لکھے دو پتھروں کے درمیان کونڈے سے بند کر کے رکھدے انشاء اللہ ضرور کامیابی ہوگی

## ایک نایاب تعویذ از بعض عارفین

جو شخص اس نقش کو اپنے پاس موم جامہ کر کے رکھے اگر قتل و غارت

بھی ہو رہی ہوگی اور وہاں سے گزریگا تو کوئی دشمن انشاء اللہ تعالیٰ نظر اٹھا کر نہ دیکھے گا اور ہر مقصد میں اس کی برکت سے کامیابی ہوگی۔ اس نقش کو لکھ کر بازو پر باندھے مرد سیدھے بازو پر باندھے اور عورت اُلٹے (بائیں) بازو پر باندھے اگر گلے میں باندھ لے تب بھی کوئی حرج نہیں۔ بہت ہی مجرب ہے۔ وہ نقش محترم یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۶۵۶۱۸ | ۱۶۵۶۲۱ | ۱۶۵۶۲۵ | ۱۶۵۶۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۶۵۶۲۴ | ۱۶۵۶۱۲ | ۱۶۵۶۱۷ | ۱۶۵۶۲۳ |
| ۱۶۵۶۱۳ | ۱۶۵۶۲۷ | ۱۶۵۶۱۹ | ۱۶۵۶۱۶ |
| ۱۶۵۶۲۰ | ۱۶۵۶۱۵ | ۱۶۵۶۱۴ | ۱۶۵۶۲۶ |

# عملیات

## حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ سابق مفتی دارالعلوم دیوبند

### حافظہ تیز ہونے کے لئے

سات سو چھیاسی (۷۸۶) مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر پانی پر دم کر کے طلوع آفتاب کے وقت پئے تو ذہن کھل جائے گا اور حافظہ قوی ہوجائے گا

### حفاظتِ اولاد کے لئے

جس عورت کے بچے زندہ نہ رہتے ہوں۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



اکسٹھ (۶۱) مرتبہ لکھ کر تعویذ بنا کر اپنے پاس رکھے تو انشاء اللہ تعالیٰ بچے محفوظ رہیں گے۔

### کھیتی کی حفاظت کے لئے

ایک سو مرتبہ پوری بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھ کر کھیت میں دفن کر دے تو کھیتی تمام آفات سے محفوظ رہے اور اس میں برکت ہو انشاء اللہ تعالیٰ

### برائے حُبّ مجرّب عطا فرمودہ حضرت مفتی اعظم ھند مولانا عزیز الرحمٰن صاحبؒ

نوٹ: ان اسماء کو مغرب و عشاء کے درمیان لکھے اور محبّ کا نام اور اس کی والدہ کا نام مطلوب اور اس کی والدہ کا نام لکھے اور گھر میں دفن کرے۔

۹۱۹ ۱۱۱۱ سحہا و یا مرید اجعلھا ما اللاخذ حتی تاتی فلانۃ بنت فلانۃ الی فلان بن فلان وَنُفِخَ فِي الصُّوْرِ فَصَعِقَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِي الْاَرْضِ اِلَّا مَاشَاءَ اللّٰهُ ثُمَّ نُفِخَ فِيْهِ اُخْرٰى فَاِذَا هُمْ قِيَامٌ يَّنْظُرُوْنَ۔ عجل اللہ الوحا للہ الطور انہم سابقون

### ایضاً للحبّ

یکتب یوم الاحد ویلقیہ فی النار۔ صلح صلح صلح صلح صلح صلح صلح صلح صلح صعح صعح صعح انس لہ تراھنا ای الآ الحق اما زعار العجل العجل مھدب فلان بن فلان علی حب فلان بن فلان

# مجرب عملیاتِ حضرت مولانا مفتی دین محمد صاحب رح

## برائے ملازمت

اگر کسی عہدے کے لئے کثیر تعداد میں درخواستیں گزر چکی ہوں اور کوئی شخص چاہتا ہے کہ اس کی درخواست منظور ہو تو تین روز تک مندرجہ ذیل آیت سات ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی
نَرْفَعُ دَرَجٰتٍ مَّنْ نَّشَآءُ وَفَوْقَ كُلِّ ذِيْ عِلْمٍ عَلِيْمٌ

## برائے دردِ سر

ازالۂ دردِ سر کے لئے چودہ مرتبہ یَا وَهَّابُ ایک سانس میں پڑھ کر دم کر لے اور پیشانی ہاتھ سے پکڑے انشاء اللہ تعالیٰ درد فوری جاتا رہے گا۔

## تسکینِ قلب اور نیند کے لئے

بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا کو ایک سو ستر مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ قلب کو سکون حاصل ہوگا اور نیند آجائے گی۔

## رشتہ اور نسبت میں کامیابی کے لئے

جس شخص کی کنواری لڑکی ہو اور کوئی شخص اس کی نسبت کے لئے پیغام نہ دیتا ہو تو وہ تازہ وضو کر کے دو رکعت نفل پڑھے



اور نماز سے فارغ ہو کر اپنے مقصد کو پیشِ نظر (دل میں) رکھتے ہوئے سو مرتبہ یَا لَطِیْفُ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ایک ماہ میں مقصد پورا ہو جائے گا۔ کم از کم ایک ماہ عمل جاری رکھے۔

## امتحان میں کامیابی کے لئے

اگر کسی طالب علم کو نتیجۂ امتحان کے بارے میں تشویش ہو تو وہ تین روز ایک نشست میں روزانہ باوضو قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھے اور گیارہ ہزار مرتبہ یَا حَسِیْبُ پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ نتیجہ حسبِ مراد نکلے گا

## چور وغیرہ سے مکان کی حفاظت کیلئے

رات کو سوتے وقت یہ آیت پڑھ کر سو جائے اگرچہ چور گھر میں داخل بھی ہو جائیگا تو مالی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔
قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ اَيًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا وَابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا۔

## ازالۂ تفکرات کی دعاء

روز و شب میں ایک سو ایک مرتبہ مندرجہ ذیل دعا پڑھی جائے
يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ

## نظرِ بد کے ازالہ کے لئے

یہ آیت پڑھ کر بچے پر دم کیا جائے یا زعفران سے لکھ کر گلے میں ڈالا جائے مَآ اُغْنِیْ عَنْکُمْ مِّنَ اللّٰہِ مِنْ شَیْءٍ اِنِ الْحُکْمُ اِلَّا لِلّٰہِ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَعَلَیْہِ فَلْیَتَوَکَّلِ الْمُتَوَکِّلُوْنَ (پ ۱۳ ع ۲ سورہ یوسف)

# مُجرب متفرق عملیات وتعویذات
# از بیاض محمد شاہ صاحب بھلتی

## برائے شناختِ مرض

اگر مرد ہے تو اس کا رات کا چادر یا کرتہ اور اگر عورت ہے تو اس کا اوڑھنا دوپٹہ وغیرہ لے کر پہلے اس کو ناپے اور مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر اس پر دم کر دیں

(۱) سورہ فاتحہ ۳ مرتبہ

(۲) آیۃ الکرسی ۳ ״

(۳) شروع سورہ صافات تا لَازِب ۱ ״

تینوں قُلْ، قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَد - قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَق قل اعوذ برب الناس ایک ایک مرتبہ

(۴) قُلْ لَّآ اَمْلِکُ پوری آیت ایک بار سورۂ اعراف پ ۹ تا یؤمنون - اور دوبارہ ناپے اگر ایک انگل گھٹے یا بڑھے اثرِ ہمزاد ہے



اور اگر دو انگل گھٹے یا بڑھے تو اثرِ شیطان ہے - تین یا چار انگشت گھٹے یا بڑھے تو اثرِ سحر ہے

## برائے ازالہ اثرِ جادو وسحر

یا اللّٰہ یا حیّ حین لا حیّ فی دیمومۃ ملکہ وبقائہ یا حیّ

جس پر سحر یا جادو کا اثر ہو تو اس عزیمت کو کسی چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر اکتالیس روز نہار منہ صبح کو پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ سحر کا اثر اتر جائے گا اگر کوئی مریض باہر کا ہو تو اکتالیس نقش لکھ کر بھیج دیں -

## علاج سحر مکمل

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِہِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰہَ سَیُبْطِلُہٗ اِنَّ اللّٰہَ لَا یُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِیْنَ وَیُحِقُّ اللّٰہُ الْحَقَّ بِکَلِمٰتِہٖ وَلَوْ کَرِہَ الْمُجْرِمُوْنَ فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا کَانُوْا یَعْمَلُوْنَ فَغُلِبُوْا ھُنَالِکَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِیْنَ وَاُلْقِیَ السَّحَرَۃُ سٰجِدِیْنَ قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِیْنَ رَبِّ مُوْسٰی وَھٰرُوْنَ اِنَّمَا صَنَعُوْا کَیْدُ سٰحِرٍ وَلَا یُفْلِحُ السّٰحِرُ حَیْثُ اَتٰی

آیاتِ مذکورہ بالا کو گیارہ مرتبہ تازہ پانی پر پھونک کر اس پانی میں سے تین گھونٹ مریض کو پلادیں اور باقی ماندہ سے مریض کو نہلادیں نہاتے وقت پانی کو سر پر ڈالا جائے یہ بھی عمل کم از کم گیارہ دن تک کرے ۔

۲- آیت مذکورہ بالا ایک ہزار ایک مرتبہ لاہوری نمک پر جو کہ پسا ہوا ہو پڑھ کر دم کریں - اور مریض کو کھانے میں چالیس دن تک

کھلادیں

۳ - وَإِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِيهَا وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُونَ - آیتِ مذکورہ بالا کو اکتالیس مرتبہ پانی پر پڑھ کر پھونکے اور مریض کو روزانہ یہی پانی پلاویں یہ عمل اور پانی ہر صبح کو تجدید کر لیا کریں

## برائے آسیب زدہ بے حد مجرب است

این نقش آیۃ الکرسی در گلو بندد یا در بازو، مجرب است برائے حب الزوجین بمشک و زعفران نوشتہ بر بازو بندد ۔

| بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ سَلَامٌ قَوْلًا مِّن رَّبٍّ رَّحِيمٍ | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۱۶ | ۳۵۱۹ | ۳۵۲۳ | ۳۵۰۹ |
| ۳۵۲۱ | ۳۵۱۰ | ۳۵۱۵ | ۳۵۲۰ |
| ۳۵۱۱ | ۳۵۲۴ | ۳۵۱۷ | ۳۵۱۴ |
| ۳۵۱۸ | ۳۵۱۳ | ۳۵۱۲ | ۳۵۲۲ |

فِيهِ شِفَاءٌ لِّلنَّاسِ

الٰہی بحرمتِ ہٰذا النقش فلان بن فلان را از آسیب و بھوت وغیرہ محفوظ دار

## برائے جملہ امراض بخوراند مجرب است

برائے ہمہ امراض این نقش مفید است

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | د |

صحت شوکل بلاد و بکو

این نقش سورۃ فاتحہ مفید است برکاغذ یا طشتری چینی نوشتہ و شستہ بخوراند مجرب است



## برائے ہر مرض

برائے ہر مرض این نقش بسم اللہ اور حب الزوجین کے لئے باندھیں اور پینے کے لئے دے اور بخار کے واسطے اگر دے تو اوپر آیت سَلَامٌ قَوْلًا مِّن رَّبٍّ رَّحِيمٍ مع بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ لکھے اور نیچے فِيهِ شِفَاءٌ لِّلنَّاسِ

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶ | ۱۹۹ | ۲۰۲ | ۱۸۹ |
| ۲۰۱ | ۱۹۰ | ۱۹۵ | ۲۰۰ |
| ۱۹۱ | ۲۰۴ | ۱۹۷ | ۱۹۴ |
| ۱۹۸ | ۱۹۳ | ۱۹۲ | ۲۰۳ |

## مجرب برائے ازالہ مرض غیر اہل الاسلام

یہ مندرجہ ذیل نقش لکھ کر پلاسٹک میں لپیٹ کر تین ٹکڑے کپڑے میں سی کر غیر مسلم اپنے سیدھے بازو پر یا گلے میں باندھے انشاء اللہ تعالٰی ہر قسم کے مرض کا ازالہ ہوجائے گا۔

اَلْاِسْلَامُ حَقٌّ وَالْكُفْرُ بَاطِلٌ
الاسلامُ نورٌ والکفر ظلمۃٌ

## مجرب برائے ازالہ مرض

تین پیپل کے پتوں پر کھیعص حم عسق لکھ کر تین روز

ایک ایک پتہ چباوے انشاء اللہ تعالیٰ مریض شفا پائے تینوں پتوں پر پورا لکھا جائے کوئی حرف باقی نہ رہے۔

(عملِ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ)

## تعویذ مجرب برائے دردِ زہ

اس نقش کو لکھ کر عورت کے داہنے ہاتھ پر رکھ دے اور عورت اس کو غور سے دیکھے جلد لڑکا پیدا ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ۔ نقش یہ ہے

ج ح خ ط ظ ع ق ق ی ک ل
۲ ا ش شم ہ ہ ہ ا س و ل ل و

## برائے آسیب زدہ بے حد مجرب است

این نقش آیت کرسی درگلو بند یا در بازو مجرب است و برائے حبِ زوجین بمشک و زعفران نوشتہ بر بازو بندد۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٥٠٩ | ٣٥٢٢ | ٣٥١٩ | ٣٥١٦ |
| ٣٥٢٠ | ٣٥١٥ | ٣٥١٠ | ٣٥٢١ |
| ٣٥١٤ | ٣٥١٧ | ٣٥٢٤ | ٣٥١١ |
| ٣٥٢٣ | ٣٥١٢ | ٣٥١٣ | ٣٥١٨ |

فِیْهِ شِفَاءٌ لِّلنَّاسِ

الٰہی بحرمۃ ھٰذا النقش فلان بن فلان را از آسیب بھوت وغیرہ محفوظ دارد



## برائے دفع مسان

جن کے بچے اکثر تلف اور ضائع ہوجاتے ہیں یعنی جن بچوں کو سوکھے کا مرض ہوجاتا ہے اور وہ سوکھ کر کانٹے کی طرح ہوجاتے ہیں اور پھر مرجاتے ہیں۔ ان کا علاج مندرجہ ذیل ملاحظہ فرماویں (مجرب ہے) اس نقش کو آٹے کے دھوؤں میں دھو کر گرم توے پر ڈال کر اس کی دھونی والدہ اور بچہ دونوں کو دیں

اس نقش کو دھو کر زن وطفل دونوں کو پلائیں۔

۲ || || H ح آ|||　　　ف ۳ || || H|||

فِیْهِ شِفَاءٌ لِّلنَّاسِ

## برائے نظر بد حیوانات

وَاِنْ یَّكَادُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَیَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ الخ

آٹے کے پیڑے پر دم کریں اسی طرح دو مرتبہ کریں اور حیوانات کو کھلائیں۔

## برائے درد سر درد چشم و آشوب چشم این نقش مجرب است از حد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١ یا بدوح | ٦٠٢ یا بدوح | ١١ یا بدوح | ٨ یا بدوح |
| ١٢ یا بدوح | ٧ یا بدوح | ٢ یا بدوح | ٦٠١ یا بدوح |
| ٦ یا بدوح | ٩ یا بدوح | ٤٤ یا بدوح | ٣ یا بدوح |
| ٦٠٣ یا بدوح | ٤ یا بدوح | ٥ یا بدوح | ١٠ یا بدوح |

فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَّرِیْضًا اَوْ بِهٖۤ اَذًى مِّنْ رَّاْسِهٖ فَفِدْیَةٌ مِّنْ صِیَامٍ اَوْ صَدَقَةٍ اَوْ نُسُكٍ

# مجرب عملیات قاری عبدالرحمٰن صاحب مرادآبادی

## برائے رحم دلی حاکم و برائے روزگار مجرب ہے

یہ نقش آیت کریمہ وَاللّٰہُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَا تَصِفُوْنَ کا ہے بوقت پیشی روبروئے حاکم یا عدالت تعویذ مذکورہ اپنے پاس رکھے بازو پر باندھے یا دوپٹہ میں باندھ لے یا پگڑی میں رکھ لے انشاءاللہ تعالٰی کامیابی ہوگی۔ اس نقش کے اصل اعداد ۱۵۰۱ ہیں

۷۸۶

| ۳۷۵ | ۳۷۸ | ۳۸۱ | ۳۶۷ |
|---|---|---|---|
| ۳۸۰ | ۳۶۸ | ۳۷۴ | ۳۷۹ |
| ۳۶۹ | ۳۸۳ | ۳۷۶ | ۳۷۳ |
| ۳۷۷ | ۳۷۲ | ۳۷۰ | ۳۸۲ |

## مصیبت سے نجات کے لئے

حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ ۔ جو شخص کسی مصیبت و بلا میں مبتلا ہو اس آیت کو پڑھا کرے انشاءاللہ تعالٰی مصیبت دور ہو جائیگی اول آخر ایک ایک تسبیح درود شریف کی اور پانچسو مرتبہ اس دعا کو پڑھا کرے۔





# مجرب عملیات

## از بیاض حضرت مولانا عبدالحفی دائمی صاحب رحمۃ اللہ

## دریافت دزد چور معلوم کرنا

برگ ترنج لاکر ہر ایک پر اس آیت کو لکھے اور ہر ایک متہم (جن پر چوری کا الزام ہو اور تہمت اور شبہ ہو) کا نام آیت کے نیچے لکھے اور آگ میں جلا دے۔ چور کے شکم (پیٹ) میں درد ضرور شروع ہوگا۔ انشاءاللہ تعالٰی۔ آیت یہ ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ السارق وَالسَّارِقَةُ فَاقْطَعُوْا اَیْدِیَهُمَا جَزَآءً بِمَا کَسَبَا نَکَالًا مِّنَ اللّٰهِ

نوٹ: برگ ترنج سے مراد ترنج کے پتے

## برائے کامیابی در مقدمہ مجرب ہے

از حضرت مولانا عبدالغنی پھولپوری رح

اس نقش کی زکوٰۃ یہ ہے کہ مقدمہ والے سے پچاس روپے لے جائیں تب فائدہ ہوگا ورنہ فائدہ کچھ نہ ہوگا

| ۳۷۵ | ۳۷۴ | ۳۷۹ | | |
|---|---|---|---|---|
| | ۳۸۰ | ۳۷۶ | ۳۷۲ | |
| | | ۳۷۳ | ۳۷۸ | ۳۷۷ |

# نقش برائے روزگار

یہ نقش روزگار کے واسطے بازو میں یا گلے میں باندھے اور دکان کے واسطے بھی مفید ہے ایک صندوق گلہ (پیسوں کی پیٹی) میں رکھے اور ایک نقش دکان میں لگائے۔

۷۸۶

| ۳۱۶۴ | ۳۱۶۷ | ۳۱۷۳ | ۳۱۵۷ |
|---|---|---|---|
| ۳۱۷۱ | ۳۱۵۸ | ۳۱۶۳ | ۳۱۶۸ |
| ۳۱۵۹ | ۳۱۷۵ | ۳۱۶۵ | ۳۱۶۲ |
| ۳۱۶۶ | ۳۱۶۱ | ۳۱۶۰ | ۳۱۷۴ |

# نقش دردِ سینہ وصحتِ دل وجگر

یہ نقش دردِ سینہ، صحتِ دل وجگر کے لئے انتہائی مفید ہے

۷۸۶

| ۸۲ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۸۱ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۸۰ |
| ۱۰ | ۷۹ | ۴ | ۱۵ |

# نقش دافع نظرِ بد

۷۸۶

| ۴۷۷ | ۴۸۰ | ۴۸۴ | ۴۷۰ |
|---|---|---|---|
| ۴۸۳ | ۴۷۱ | ۴۷۶ | ۴۸۱ |
| ۴۷۲ | ۴۸۶ | ۴۷۸ | ۴۷۵ |
| ۴۷۹ | ۴۷۴ | ۴۷۳ | ۴۸۵ |



# زن وشوہر میں محبت کے لئے

یہ نقش زن وشوہر کے واسطے مفید ہے۔ ایک نقش اپنے پاس (زن یا شوہر جس کو ضرورت ہو) رکھے اور ایک نقش درختِ انار میں لٹکا دے تاکہ ہوا سے ہلے۔

| ۶۰۰۹ | ۶۰۱۳ | ۶۰۱۶ | ۶۰۰۲ |
|---|---|---|---|
| ۶۰۱۵ | ۶۰۰۳ | ۶۰۰۸ | ۶۰۱۴ |
| ۶۰۰۴ | ۶۰۱۸ | ۶۰۱۱ | ۶۰۰۷ |
| ۶۰۱۲ | ۶۰۰۶ | ۶۰۰۵ | ۶۰۱۷ |

# نقش آسیب ومرض کے واسطے

یہ نقش آسیب کے لئے ہے۔ ایک سر میں، ایک بازو اور ایک گلے میں باندھیں۔

# ایضاً برائے سحروجادو

۷۸۶

| ۱۴ | ۱۷۰ | ۱۱۷۷۵ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۷۷۴ | ۸ | ۱۳ | ۱۸ |
| ۹ | ۱۱۷۷۷ | ۱۵ | ۱۲ |
| ۱۶ | ۱۱ | ۱۰ | ۱۱۷۷۶ |

## برائے مرضِ ناسُور

اگر کوئی شخص مرضِ ناسور میں مبتلا ہو جو اکثر گلے میں ہو جاتا ہے۔ اس کے علاج سے اکثر اطباء، وڈاکٹر عاجز ہیں۔ اس لئے یہ عمل ایک فقیر کا حل فرمودہ ہے۔ بہت مجرب ہے۔ وہ یہ ہے کہ اول کچی زمین پر مریض مصلّی بچھا کر سجدہ میں پڑ کر نہایت عجز وانکساری کے ساتھ بارگاہِ الٰہی میں دعا کرے اور پھر یہ اسماء بہت کثرت سے پڑھنا شروع کرے جس حالت میں بھی بیٹھا ہو یا لیٹا ہو ہر وقت پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ چند روز میں انشاء اللہ تعالیٰ خود بخود نفع ہو گا وہ مبارک اسماء یہ ہیں:

یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ

## برائے ذہن وقوتِ حافظہ

سورۃ اعلیٰ لکھ کر اپنے گلے میں باندھے یا کسی سے لکھوا کر باندھ لے (موم جامہ کرکے) ذہن اور حافظہ قوی ہو گا۔

## بچے کا رونا

مندرجہ ذیل نقش چار عدد لکھیں ایک بچے کے گلے میں ڈالیں اور تین نقش تین روز تک پانی یا ماں کے دودھ میں گھول کر پلائیں بچہ چپ ہو جائیگا۔ نیز آسیب جادو اور نظرِ بد سے محفوظ رہے گا۔

| ۸ | ۱۹ | ۲۲ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۲ | ۷ | ۲۰ |
| ۳ | ۲۴ | ۱۷ | ۶ |
| ۱۸ | ۵ | ۴ | ۲۳ |



# عملیات حضرت مولانا عبد الغنی پھولپوری رحؒ

## رفعِ قبض باطنی اور دفعِ ظلمت کیلئے مجرب ہے

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ کے وِرد کو تین سو ساٹھ بار اول وآخر درود شریف تین تین بار کے ساتھ پڑھنا شروع کر دے انشاء اللہ تعالیٰ قلب انوار سے بھر جائے گا۔

## دشمن کی شکست کے لئے

نقشِ ذیل بازو پر باندھنا دشمن کو شکست دیتا ہے اور مغلوب کرتا ہے ظالم کے شر سے حفاظت کے لئے مجرب ہے۔ نقش یہ ہے:

| ر | ه | ا | ق |
|---|---|---|---|
| ا | ق | ر | ه |
| ق | ا | ه | ر |
| ه | ر | ر | ا |

## مظلوم کی فتح اور کامیابی کے لئے

حکام دنیا کے سامنے یہ نقش عمامہ یا ٹوپی میں رکھ کر جانا بفضلہٖ تعالیٰ مجرب ہے۔ نقش یہ ہے:

| ۳۷۵ | ۳۷۴ | ۳۷۹ | | |
|---|---|---|---|---|
| | ۳۸۰ | ۳۷۶ | ۳۷۲ | |
| | | ۳۷۳ | ۳۷۸ | ۳۷۷ |

# ظاہری و باطنی فتوحات کے لئے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ آٹھ سو بار ہر روز پڑھنا عجیب کیمیا ہے۔ تمام ظاہری و باطنی فتوحات اس کی برکت سے کھل جاتے ہیں۔ حضرت شاہ عبدالقادر جیلانیؒ نے غنیۃ الطالبین میں اس ورد کو بہت مجرب لکھا ہے۔ بعض کا قول اس کے اسم اعظم کے متعلق بھی ہے۔

# ناف ٹلنے کا عمل

ناف ٹلنے کا یہ عمل نہایت مجرب ہے الم ترکیف آخر تک دس بار اول آخر تین بار درود شریف کے ساتھ پڑھ کر پہلے ناف پر دم کریں پھر ہاتھ پر دم کرکے تمام بدن پر مَل لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ناف اپنی جگہ پر آجائے گی۔

# عملیات حضرت علامہ سید محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ

## مچھروں سے حفاظت کے لئے

اگر کہیں مچھروں کی کثرت ہو تو چار کاغذوں پر الگ الگ یہ عدد لکھ کر مکان یا باغ یا کمرہ کے چاروں کونوں پر چپکا دیں انشاء اللہ سب بھاگ جائیں گے

" ۱۲ ۱۲ ۱۱ "

## سہولت ولادت کے لئے

درد زہ کے وقت عورت کے بائیں ران پر یہ لکھ کر باندھنے سے ولادت



بالکل ہی سہولت سے ہوگی وہ دعا یہ ہے یَا خَالِقَ النَّفْسِ مِنَ النَّفْسِ وَیَا مُخْرِجَ النَّفْسِ مِنَ النَّفْسِ خَلِّصْهَا ولادت کے فوراً بعد اس دعا کو کھول کر پاک جگہ میں دفن کردیں

## کتے کے کاٹے کا زہر ختم کرنے کیلئے

اگر کسی کو کتے نے کاٹ لیا ہو تو یہ عمل کسی نئے برتن پر لکھ کر روغن زیتون سے دھو کر اس شخص کو پلانے سے انشاء اللہ تعالیٰ کتے کا زہر ختم ہوجائے گا مجرب ہے۔ ا ب ج ا ع ہ ہ د باب اللہ

## درد سر کے لئے

اگر کسی کے سر میں درد ہو تو یہ حروف لکھ کر سر میں باندھا جائے انشاء اللہ تعالیٰ درد جاتا رہے گا مجرب ترین عمل ہے د م ہ م ل ہ

## دمہ کے مریض کے لئے

سورہ فاتحہ چینی کی رکابی پر زعفران سے لکھ کر سات یوم تک مسلسل دمہ کے مریض کو پلایا جائے۔ بہت مفید ہے۔

## عمل برائے استخارہ

اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ یَا کَاشِفَ الْغَرَائِبِ گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر بوریہ پر سوجائے۔ غسل کرنا اور کپڑے پہننا اور خوشبو لگانا اس میں ضروری ہے۔

لہ خشخاش اور سونف ایک ہی مقدار میں کوٹ کر صبح و شام ایک ایک چمچہ استعمال کیا جائے کافی شافی دمے

## عمل برائے استخارہ

بعد نماز عشاء دو رکعت نماز نفل پڑھ کر اس کا ثوابِ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی اور حضرت خواجہ معین الدین اجمیریؒ اور اپنے باپ دادا کی روح کو پہنچائے اس کے بعد سورہ اِنَّآ اَعۡطَیۡنٰکَ الۡکَوۡثَرَ فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانۡحَرۡ اِنَّ شَانِئَکَ هُوَ الۡاَبۡتَرُ اور پندرہ مرتبہ یہ پڑھے یَاعَلِیۡمُ عَلِّمۡنِیۡ مِنَ الۡحَالِ الۡفُلَانِیۡ تین سو ساٹھ مرتبہ پڑھے اور اپنے ہاتھوں پر دم کر کے سو جائے

## عملِ استخارہ

اس نقش کو لکھ کر سر کے نیچے رکھ کر سو رہے خواب میں ہر بات کا جواب ملیگا

| ٨ | ١١ | ٨٨٣ | ١ |
|---|---|---|---|
| ٨٨٢ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ٨٨٥ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ٥ | ٤ | ٨٨٤ |

## عملِ خاص

### از حجۃ الاسلام حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی رحمۃ اللہ

### وسعتِ رزق کے لئے خاص ورد

وسعتِ رزق کے لئے حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے سلسلے کا یہ



ایک خاص ورد ہے۔ بعد نماز عشاء گیارہ سو بار یَامُغۡنِیُ (گیارہ تسبیح) پڑھیں اور سورۃ مزمل سات بار روزانہ پڑھیں کہ ہر پانچوں نمازوں کے بعد ایک بار اور صبح کی سنت اور فرض کے درمیان دو بار پڑھیں۔ اس طرح دن رات میں سورۃ مزمل سات بار ہو گئی۔ اگر صبح کی سنت اور فرض کے درمیان وقت کی کمی کے باعث نہ پڑھ سکے تو فرض کے بعد تین بار سورۃ مزمل پڑھ لے۔

# عملیاتِ متفرقات از علماءِ کرام

## عملیات برائے مسان

نوٹ: مسان یہ ایک مرض ہے جو بچوں کو عام طور سے لاحق ہو جاتا ہے جس کو سوکھے کا مرض کہا جاتا ہے جس سے بچہ ماں کے پیٹ سے پیدا ہونے کے بعد روزانہ سوکھتا ہوا چلا جاتا ہے اور سوکھے ہوئے کانٹے کی طرح بن جاتا ہے اور پھر زیادہ زندہ نہیں رہتا رفتہ رفتہ موت کا شکار ہو جاتا ہے اس کا اکسیر علاج یہ ہے کہ اس نقش کو لکھ کر تعویذ بنا کر مریض کے گلے میں ڈالا جائے انشاء اللہ تعالیٰ مسان کے مرض سے شفاء کاملہ حاصل پائے گا۔

٧٨٦

| ٨ | ١١ | ٦٢٤٧ | ١ |
|---|---|---|---|
| ٦٢٤٦ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ٦٢٤٩ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ٥ | ٤ | ٦٢٤٨ |

## برائے مسان

ترکیب :۔ یہ نقش مسان اور آسیب والے کے لئے بھی مفید اور مجرب ہے دونوں مریضوں کے لئے چاہے وہ مسان کا ہو یا آسیب کا چالیس روز برابر ہر روز کاغذ پر لکھ کر مریض کو پانی میں گھول کر نہار منہ صرف فجر کے وقت پلائے انشاء اللہ تعالےٰ مسان والے بچے اور آسیب والے مریض کو شفا ہوگی۔
مسان والے بچے کو نقش گھول کر اس کا پانی پلائیں اور نقش کے کاغذ کو ہر روز بحفاظت رکھتے رہیں اور چالیس روز پورے ہونے پر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں جہاں مچھلیاں ہوں ڈال دیں اور آسیب والا مریض نقش کو دھو کر اس کے کاغذ کو چبا کر اوپر سے وہ پانی پی لے۔ ہر روز یہی عمل کرے مجرب ہے۔

بحقِ باللہ العلیِّ العظیم

## برائے مسان

ترکیب : اس نقش کو لکھ کر مسان والے بچے کے گلے میں ڈالدے۔
انشاء اللہ تعالےٰ مسان کی شکایت جاتی رہے گی۔
دوسرا طریقہ : اس نقش کا یہ ہے کہ اس نقش کو کاغذ پر لکھ کر پانی میں گھول کر رکھ لے اور جب روٹی پکا چکے تو گرم توے پر اس پانی کے چھینٹے دے اور جب اس میں سے دھواں نکلے تو بچے کی ماں اس بچے کو اس دھوئیں کی دھونی دے۔ یعنی چھینٹوں سے نکلنے والا دھواں بچے کے جسم پر لگائے گیارہ روز تک ایسا کیا جائے پانچ یا سات یا نو دن بھی کیا جا سکتا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچے کو شفاء کاملہ عاجلہ ہوگی مجرب ہے۔



## برائے مسان

جس بچہ کو مسان کے دورے پڑتے ہوں۔ ہاتھ پاؤں کے ٹھنٹ بندھ جاتے ہیں۔ منہ سے جھاگ آتے ہوں۔ آنکھیں چڑھ جاتی ہوں اس نقش کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ پھر کبھی دورہ نہ پڑے گا۔ اور بچہ صحت یاب ہو جائیگا۔ یہ دونوں طریقے اس نقش کے نہایت مجرب ہیں۔

| ۱۰۲۰ | ۱۰۲۴ | ۱۰۱۰ | ۱۰۳۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۱۲ | ۱۰۳۴ | ۱۰۳۲ | ۱۰۲۲ |
| ۱۰۴۰ | ۱۰۱۴ | ۱۰۲۰ | ۱۰۲۶ |
| ۱۰۱۸ | ۱۰۲۸ | ۱۰۳۸ | ۱۰۱۶ |

## برائے علاج مسان

ترکیب : اس عبارت کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالے تو انشاء اللہ مامون و محفوظ رہے گا مجرب ہے

اَعُوذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیطَانِ الرَّجِیمِ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ
یَا بَدُّوحُ یَا غَفُورُ۔ اِنَّہٗ مِنۡ سُلَیمَانَ بن دَاوٗدَ عَلَیۡہِمَا السَّلَام اهیا اَشۡرَاهِیًا فِی الشَّعۡرِ خَالِدٍ اَوۡ مُخَلدٍ اَوۡ بِاسۡمِہٖ دَرَکَاتٍ بِعَوۡنِ اللّٰہِ تعالیٰ فِی کُلِّ شِفَاءٍ وَّ عَلَیۡہِمۡ یَا حَافِظُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اللّٰہُ بِرَحۡمَتِکَ یَا اَرۡحَمَ الرَّاحِمِیۡنَ

## علاج مسان برائے خورد و کلاں

اگر کوئی بچہ یا بڑا آدمی سوکھتا چلا جائے اور بظاہر کوئی مرض معلوم نہ ہوتا ہو تو اس مریض کے لئے ایک ہزار تیرہ مرتبہ اس آیت شریفہ کو عشاء کی نماز کے بعد پڑھ کر پاؤ بھر چنبیلی یا سرسوں کے تیل پر دم کرکے رکھدے پھر اس تیل سے تھوڑا تھوڑا ہر روز مریض کے بدن پر مالش کیا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ گیارہ دن میں مریض قوی اور تندرست ہوجائیگا آیت شریفہ یہ ہے فَانْظُرْ اِلٰٓى اٰثٰرِ رَحْمَتِ اللّٰهِ كَيْفَ يُحْيِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا اِنَّ ذٰلِكَ لَمُحْيِ الْمَوْتٰى وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

## مُجَرَّبُ المجرّب عملیاتِ وَتعویذات
### مرشد عالم حضرت مولانا غلام حبیب صاحب
### چکوال والے قدس سرہ العزیز

## حضرت شیخ کی طرف سے نسخہ اکسیر برائے حفاظتِ گاڑی اور برائے روزگار وغیرہ کے لئے

میرے بھائی کی گاڑی کی خیر و برکت اور حفاظت کے لئے حضرت شیخ رحمہ اللہ نے ۱۹۸۶ء کو یہ تعویذ عنایت فرمائے۔ اس تعویذ کو پلاسٹک میں لپیٹ کر گاڑی کے اگلے حصے میں کیل کے ساتھ ٹھونکا جائے انشاء اللہ تعالیٰ روزگار بھی ملے گا اور گاڑی کی حفاظت بھی ہوگی۔ (تعویذ اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں)



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

۶ع ۸ع ۷ع

ع ع ع ع ع

حم حم حم حم حم حم حم وجاء اللہ النصر فعلینا لا ینصرون

وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ اللہ اللہ وآلہٖ واصحابہ اجمعین

ھ ھ ھ ھ ھ ھ

ی ی

ع ع ع ع ع ع ع ع

الٰہی بحرمۃ حضرت سیدنا سلیمان علیہ السلام
آفات وبلیات وجنات وسحر ونظر بد دفع کن
آمین

## دماغی قوت اور حافظہ تیز کرنے کے لئے

حضرت مولانا احمد علیؒ فرماتے تھے کہ کثرت سے درود ابراہیمی پڑھنا قوتِ حافظہ کے لئے تیر بہدف ہے۔

**قوتِ حافظہ کے لئے** حضرت شیخ مرشد عالم فرماتے تھے کہ کثرت سے ذکر اللہ کی وجہ سے حافظہ قوی ہوجاتا ہے

**توپ و تفنگ سے حفاظت کے لئے** گھر سے نکلتے ہی یا آفس سے نکلتے ہی سات مرتبہ یا کم از کم ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر تصوراً اپنے اوپر دم کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ حفاظت رہے گا

**دشمن سے پوشیدہ ہونے کے لئے** دشمن سے حفاظت کے لئے

اور پوشیدہ ہونے کے لئے یہ آیت پڑھ کر دشمن کی طرف تصوراً پھونک ماریں انشاء اللہ دشمن کے سامنے گزرنے سے اس کو پتہ تک نہ ہوگا

لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ

## مجرب المجرب عمل برائے استقرارِ حمل

### حضرت شیخ مدظلہ العالی کا عطیہ کیا ہوا عمل

نو دانے یعنی نو عدد چھوہارے لیا جائے سب سے پہلے تین عدد ہاتھ میں لے کر اول آخر میں پانچ پانچ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کر پھر اصحاب کہف کا نام[1] پانچ مرتبہ لیا جائے۔ پانچ پانچ مرتبہ پڑھنے کے بعد ان تین دانے چھوہاروں کے اوپر دم کیا جائے اسی طرح سے تین دانہ چھوہارے کو تین رات تک مسلسل کھایا جائے۔ وہ اس طرح سے کہ پہلی رات کو ایک چھوہارے کو آدھا آدھا کیا جائے میاں بیوی آدھا آدھا کھا کر پھر حقوق زوجیت ادا کریں غرضیکہ اسی طرح دوسری رات اور اسی طرح تیسری رات میں اس طرح کریں پھر مہینہ کو پورا ہونے دیا جائے اگر استقرار حمل ہوا تو بقیہ چھوہارے کے استعمال کرنے کی ضرورت نہیں اور اگر استقرار حمل نہ ہو تو پھر دوسرے مہینہ میں اسی طرح ابتدائی تاریخ میں ماقبل جیسا کرے۔ اگر خدانخواستہ دوسری مرتبہ بھی استقرار حمل نہ ہوا تو تیسری مرتبہ بھی بقیہ چھوہارے دم شدہ کھالیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ استقرار حمل ضرور ہوگا۔ غرضیکہ یہ نو عدد چھوہاروں کا استعمال صرف تین مہینے تک کا کورس ہے۔

[1] اصحاب کہف کے اسماء ملاحظہ ہو (۱) یملیخا (۲) مکسلمینا (۳) کشفوطط (۴) میلسنا مردوش (۵) دبدوش (۶) شاذنوش (۷) مرطونس (۸) اسم کلبھم قطمیر



نوٹ: حضرت شیخ مرشدِ عالم نے راقم کو پوری طرح اجازت دی ہے اور متعدد مرتبہ عاجز داثیم سے چھوہارے دم کراتے رہے اور اب بھی حاجت والے دم کے لئے عاجز کے پاس پہنچتے ہیں

## حافظہ تیز ہونے کے لئے

اول آخر درود شریف ایک ایک مرتبہ اس کے بعد مندرجہ ذیل دعا نو مرتبہ پڑھ کر اپنے سینہ پر دم کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ ذہن تیز ہوگا۔ دعا یہ ہے اَللّٰهُمَّ نَوِّرْ قَلْبِیْ بِعِلْمِكَ وَاسْتَعْمِلْ بَدَنِیْ بِطَاعَتِكَ بَارِكْ وَسَلِّمْ اور اس عمل کو ہمیشہ معمول بنایا جائے۔

## برائے دفع ہر مصیبت

حَسْبِیَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ

سات سات مرتبہ صبح وشام

## حضرت شیخ کا نسخہ اکسیر برائے روزگار

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیْ یَا فَتَّاحُ

کی روزانہ ایک تسبیح یعنی ایک سو مرتبہ پڑھا کریں۔ کوئی بھی وقت ملے وقت کی پابندی بالکل نہیں۔ انشاء اللہ روزگار جلد از جلد مل جائے گا

## غائبانہ حصار اعظم (از حضرت شیخ)

اول آخر ایک ایک مرتبہ درود ابراہیمی، چاروں قل اور سورۂ فاتحہ

اور آیۃ الکرسی ایک ایک مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر حصار کیا جائے اور اسطرح ہزاروں میل دور جس چیز کو چاہو حصار کر دو اس طرف دم کرو انشاء اللہ اگر انسان ہے تو بھی حصار و محفوظ رہے گا اگر گاڑی وغیرہ ہے تو بھی محفوظ و مامون رہے گی۔

**برائے خاتمہ بالخیر** اَللّٰھُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّارِ سات مرتبہ یا تین مرتبہ صبح شام اگر صبح کا پڑھنے والا شام کو مرجائے تو مغفرت ہوگی یا اس کا برعکس

**برائے درجہ شہادت** اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لِیْ فِی الْمَوْتِ وَفِیْمَا بَعْدَ الْمَوْتِ جو شخص دن میں کسی وقت ۲۵ مرتبہ پڑھ لے انشاء اللہ تعالیٰ جس وقت موت واقع ہو شہادت کا درجہ پائے گا۔

## حضرت شیخؒ کو حضرت لاہوریؒ کا تیر بہدف عطیہ کردہ وظیفہ

حضرتؒ فرمایا کرتے تھے کہ یہ وظیفہ درحقیقت ایک چیک تھا جو بمنزلہ کیش کے مجھے ملا اسکی برکت سے جو چاہتا مل جاتا اور حج کے موقع پر لاکھوں روپے راہ خدا خرچ فرماتے۔ وظیفہ یہ ھے ہر نماز کے بعد اول آخر ایک ایک مرتبہ درود شریف اور درمیان میں سات مرتبہ سورۃ قریش پڑھیں۔

**عملیات و تعویذات محدثِ کبیر بقیۃ السلف حجۃ الخلف قائدِ جمعیۃ علماءِ اسلام حضرت مولانا حافظ عبد اللہ صاحب درخواستی مدظلہ (خانپور والے)**

## نس بندی کھولنے کے لئے

نس بندی کھولنے کی غرض سے اس آیت کو لکھ کر تعویذ بنا کر مرد کے گلے میں لٹکایا جائے انشاء اللہ فائدہ پہنچے گا۔ (آیت اگلے صفحہ پر)



فَفَتَحْنَآ اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ مُّنْهَمِرٍ وَّفَجَّرْنَا الْاَرْضَ عُيُوْنًا فَالْتَقَى الْمَآءُ عَلٰٓى اَمْرٍ قَدْ قُدِرَ وَحَمَلْنٰهُ عَلٰى ذَاتِ اَلْوَاحٍ وَّدُسُرٍ تَجْرِيْ بِاَعْيُنِنَا جَزَآءً لِّمَنْ كَانَ كُفِرَ۔

## اولادِ نرینہ کے لئے

جس عورت کے یہاں لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہیں لڑکا نہ ہوتا ہو تو یہ دعا لکھ کر دھو کر حاملہ کو پلائے انشاء اللہ لڑکا پیدا ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لاء لا الاوس وَاللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ حیث یلون بالحق دہ فاہ ح ص د

## چوپایہ کی سرکشی

اگر کوئی جانور سرکشی کرتا ہو تو یہ دعا پڑھ کر اس کے کان میں پھونکے انشاء اللہ وہ تابع ہو جائے گا۔ اَفَغَيْرَ دِيْنِ اللّٰهِ يَبْغُوْنَ وَلَهٗٓ اَسْلَمَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّاِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ ۝

## آسیب سے نجات کے لئے

آسیب زدہ پر یہ دعا پڑھ کر دم کرنے سے انشاء اللہ فوراً اچھا ہو جائیگا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الٓمّٓ المٓصٓ طٰهٰ طٰسٓ طٰسٓمّٓ كٓهٰيٰعٓصٓ يٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ حٰمٓ عٓسٓقٓ قٓ قٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ ۝

## خوف سے نجات کے لئے

اس دعا کو بکثرت پڑھنا خوف و ڈر کے واسطے نہایت مفید ہے
فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ

## دشمنوں سے حفاظت کے لئے

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ یہ آیت دشمنوں سے حفاظت کے لئے اکسیر ہے حٰمٓ عٓسٓقٓ كَذٰلِكَ يُوْحِيْٓ اِلَيْكَ وَاِلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكَ اللّٰهُ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ

## نظرِ بد کے لئے

دو تین ہلدی کی گرہ پر تین تین مرتبہ یہ کلمہ پڑھ کر پھونکے اور پھر آگ میں ڈال کر اس کی دھونی اس شخص کو دے جسے نظر بد لگ گئی ہو انشاء اللہ تعالیٰ اچھا ہو جائے اَلْاِسْلَامُ حَقٌّ وَالْكُفْرُ بَاطِلٌ

## ترقی حافظہ کے لئے وِرد

حافظہ میں زیادتی کے لئے آیاتِ ذیل اور دعا تین تین بار صبح و شام پڑھا کرے۔ سُبْحَانَكَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ

رَبِّ اشْرَحْ لِيْ صَدْرِيْ وَيَسِّرْ لِيْٓ اَمْرِيْ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِيْ يَفْقَهُوْا قَوْلِيْ رَبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا
اَللّٰهُمَّ نَوِّرْ قَلْبِيْ وَزِدْ قُوَّةَ سَمْعِيْ وَبَصَرِيْ وَحِفْظِيْ۔



اَللّٰهُمَّ نَوِّرْ قَلْبِيْ بِنُوْرِ مَعْرِفَتِكَ وَاسْتَعْمِلْ بَدَنِيْ بِطَاعَتِكَ وَ بَارِكْ وَسَلِّمْ

## کسی شہر میں داخل ہو

اگر کسی شہر میں داخل ہوتے وقت باہر آتے وقت یہ پڑھے تو ہر شر سے محفوظ رہے گا۔
رَبِّ اَدْخِلْنِيْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِيْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّيْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِيْرًا

## کسی جگہ اُترے

اگر مسافر کسی جگہ اُترے تو یہ دعا پڑھے۔ رَبِّ اَنْزِلْنِيْ مُنْزَلًا مُّبٰرَكًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْمُنْزِلِيْنَ

## جان و عزت کا خطرہ ہو

دشمن کا خوف ہو یا جان یا عزت کا خطرہ ہو تو یہ آیات ایک ایک بار پڑھے

۱۔ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ
۲۔ وَاللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ

## سحر، درندے یا انسان کے حملہ سے حفاظت کے لئے

ساحر کے سحر سے، شیر کے حملہ سے یا کسی جانور یا آدمی کے حملہ سے محفوظ رہنے کے لئے یہ دو آیات سات سات بار پڑھیں (اگلے صفحہ پر)

١- وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى

٢- اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّ اَكِيْدُ كَيْدًا ٥

## گناہوں کی معافی، خواص کے لئے وِرد

ایک وظیفہ خواص کے لئے۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے ہر روز سو بار یہ کہا لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔ تو اسے دس غلام آزاد کرنے کا ثواب ملے گا۔ اس کے لئے سو نیکیاں لکھی جائیں گی۔ اور اس کے سو گناہ معاف ہوں گے اور اُس دن شام تک وہ شیطان سے محفوظ رہیگا (انسان کو چاہیئے کہ شام کو بھی سو بار پڑھ لے تاکہ صبح تک شیطان سے محفوظ رہے) اور اس سے بڑھ کر کوئی شخص نیک عمل نہ لائے گا سوائے اس کے کہ جو اس سے بڑھ کر عمل و وِرد کرے۔

## گناہوں کی معافی، عوام کے لئے ورد

ایک وظیفہ عوام کے لئے۔

جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے ایک دن میں سو بار سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ کہا اُس کے (صغیرہ) گناہ معاف ہو گئے چاہے سمندر کی جھاگ کے برابر ہوں۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے صبح وشام کی تو (صبح کو بھی اور شام کو بھی) تو سو بار سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ کہا تو قیامت کو اس سے بڑھ کر کوئی ثواب لے کر نہیں



آئے گا۔ سوائے اس کے کہ جس نے اسی قدر یہی وِرد پڑھا۔ یا اس سے زیادہ پڑھا۔

## ہر ضرورت بغیر مانگے پوری ہو

حافظ الحدیث حضرت مدظلہ العالی نے فرمایا: ایک خاص وظیفہ بتاتا ہوں، مندرجہ ذیل اشعار روزانہ سات دفعہ پڑھتے رہو، اللہ تعالیٰ تمام ضروریات کا بن مانگے ہی انتظام فرما دیگا۔ بہت ہی مجرب ہے اول آخر تین تین بار درود شریف بھی پڑھ لے۔

يَا مَنْ يَّرٰى مَا فِي الضَّمِيْرِ وَيَسْمَعُ
اَنْتَ الْمُعِدُّ لِكُلِّ مَا يُتَوَقَّعُ

اے وہ جو باطن کی چیزوں کو دیکھتا ہے اور سنتا ہے
تو ہی عطا کرنے والا ہے ہر وہ چیز جس کی توقع کی جاتی ہے

يَا مَنْ يُّرْجٰى فِي الشَّدَائِدِ كُلِّهَا
يَا مَنْ اِلَيْهِ الْمُشْتَكٰى وَالْمَفْزَعُ

اے وہ کہ جس سے تمام مصیبتوں میں امید رکھی جاتی ہے،
اے وہ کہ جس کی طرف فریاد ہے اور جائے پناہ ہے

يَا مَنْ خَزَائِنُ رِزْقِهٖ فِيْ قَوْلِ كُنْ
اُمْنُنْ فَاِنَّ الْخَيْرَ عِنْدَكَ اَجْمَعُ

اے وہ ذات کہ اس کی روزی کے خزانے اُس کے کُن کے فرمان میں ہے
احسان فرما اس لئے کہ تمام بھلائی تیرے پاس ہے

مالی سوی فقری الیک وسیلۃ
فبالافتقار الیک ایدی ارفع

تیری طرف محتاج ہونے کے سوا میرے پاس کوئی وسیلہ نہیں
تیری طرف محتاجی کے ساتھ ہاتھ اٹھاتا ہوں

مالی سوی قرعی لبابک حیلۃ
فلئن رددت فای باب اقرع

تیرے دروازے کو کھٹکھٹانے کے سوا میرے پاس کوئی حیلہ نہیں
اگر مجھے رد کر دیا گیا تو کس دروازے کو کھٹکھٹاؤں گا

ان کان لا یرجوک الا محسن
فالمذنب العاصی الی من یرجع

اگر صرف نیکوکار ہی تیری (رحمت) کا امیدوار ہو،
تو گناہ گار سیاہ کار کس طرف رجوع کرے

حاشا لجودک ان تقنط عاصیا
فالفضل اجزل والمواہب اوسع

تیری سخاوت سے بہت بعید ہے کہ تو کسی گنہگار کو ناامید کرے
تیرا فضل بہت زیادہ ہے اور تیرے کرم وسیع ہیں۔

ومن الذی ادعوا واہتف باسمہ
ان کان فضلک عن فقیرک یمنع

اور کون ہے جس کو پکاروں اور جس کے نام کے ساتھ مانگوں،
اگر تیرا فضل تیرے محتاج سے روک دیا جائے گا تو کس کو پکاروں گا



ثم الصلوۃ علی النبی والہ
خیر الانام ومن بہ یتشفع

پھر حضور نبی اکرم اور آپؐ کی آل پر صلوٰۃ ہو،
سب مخلوق سے بہتر ہیں اور جس کے ذریعہ شفاعت حاصل کی جاتی ہے

## دعائے خضری

ہر دینی و دنیاوی مقصد میں کامیابی کے لئے مجرب ہے۔
پہلے تین بار درود شریف پڑھیں پھر یہ دعا پڑھیں۔

۱۔ بسم اللہ ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ
۲۔ ماشاء اللہ لا یصرف السوء الا اللہ
۳۔ ماشاء اللہ ما کان من نعمۃ فمن اللہ
۴۔ ماشاء اللہ لا حول ولا قوۃ الا باللہ

اس کے بعد دعا کرے

نمبر۱۔ پڑھے تو دل میں خیال کرے کہ یا اللہ میں تیری طرف متوجہ ہوں
نمبر۲، اور نمبر۳ پڑھے تو خیال کرے کہ میں بے بس ہوں۔ تمام ضروریات کا انتظام آپ ہی کریں گے۔
نمبر۴۔ پڑھے تو یہ دھیان رکھے کہ اے اللہ میں نے سب کچھ آپ کے حوالے کر دیا۔ اب مجھے کوئی پریشانی نہیں۔

## اسم اعظم

ہر دعا کے قبول ہونے کے لئے پہلے اسم اعظم پڑھے اور پھر دعا کرے

پہلے تین بار درود شریف پڑھے پھر یہ کہے : ایک بار یا اللہ کہے اور دل کی توجہ اللہ تعالیٰ کی طرف رکھے اور پھر تین بار کہے اَللّٰہُ وَاحِدٌ لَاشَرِیْکَ لَہٗ ایک بار یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ کہے اور پھر تین بار کہے وَتَوَکَّلْ عَلَی الْحَیِّ الَّذِیْ لَایَمُوْتُ ۔ ایک بار یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ کہے پھر تین بار کہے کُلُّ مَنْ عَلَیْهَا فَانٍ وَّیَبْقٰی وَجْهُ رَبِّکَ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ایک بار کہے یَا اِلٰهَنَا وَاِلٰهَ کُلِّ شَیْءٍ اِلٰهًا وَّاحِدًا لَّا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ ۔ پھر ایک بار یہ پڑھے ۔ اَللّٰهُمَّ مٰلِکَ الْمُلْکِ تُؤْتِی الْمُلْکَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْکَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ ، بِیَدِکَ الْخَیْرُ ، اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ○ تُوْلِجُ الَّیْلَ فِی النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِی الَّیْلِ وَتُخْرِجُ الْحَیَّ مِنَ الْمَیِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَیِّتَ مِنَ الْحَیِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ ○

اس کے بعد رزق کی فراوانی ، امتحان کی کامیابی ، عزت ، جرأت پیدا کرنے اور بزدلی دُور کرنے وغیرہ کے لئے جو چاہے دعا کرے ۔ آخر میں پھر تین بار درود شریف پڑھے ۔

## ہر مصیبت کے دُور کرنے کے لئے

ہر قسم کے مصائب کے دفعیہ کے لئے ہر نماز کے بعد سَو دفعہ یہ آیت شریفہ پڑھنا مجرب ہے ۔ رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ ۔



## دشمنوں کے مقابلہ میں فتح یابی کے لئے

دشمنوں کے مقابلہ میں فتح یابی کے لئے یہ دعا پڑھے

اَللّٰهُمَّ مُنْزِلَ الْکِتٰبِ مُجْرِیَ السَّحَابِ سَرِیْعَ الْحِسَابِ هَازِمَ الْاَحْزَابِ اِهْزِمْهُمْ

## دشمن کی زبان بندی اور اس کے مقابلہ میں فتح

دشمنوں کی زبان بندی کے لئے اور دشمنوں کے مقابلہ میں فتح حاصل کرنے کے لئے سات سات بار یہ دعا پڑھے ۔

۱ - وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ اِلَّا هَمْسًا ○

۲ - اَلْیَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰۤی اَفْوَاهِهِمْ وَتُکَلِّمُنَآ اَیْدِیْهِمْ وَتَشْهَدُ اَرْجُلُهُمْ بِمَا کَانُوْا یَکْسِبُوْنَ ○



## ہر حاجت و رزق کے لئے سورہ یٰسین کا خاص ورد

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا : ہر چیز کا ایک دل ہوتا ہے قرآن کا دل یٰسین ہے ۔ اور علمائے کرام نے فرمایا جو شخص صبح اور شام سورۂ یٰسین پڑھے گا اس کی اسی ضروریات پوری ہوں گی اور ادنےٰ ضرورت فقر اور محتاجی کی ہے ۔

قضائے حاجات کے لئے نماز جمعہ کے بعد رُو بقبلہ ہو کر سورۂ یٰسین تین بار اس طریق پر پڑھے پہلے مُبِیْن پر پہنچے تو سورۂ اخلاص تین بار پڑھے دوسرے مُبِیْن پر پہنچے تو سورۂ کوثر تین بار پڑھے ۔ تیسرے مُبِین پر پہنچے

تو سورۃ الانشراح تین بار پڑھے۔ چوتھے مبین پر پہنچے تو آیۃ الکرسی تین بار پڑھے پانچویں مبین پر پہنچے تو یہ دعاء تین بار پڑھے

اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ٥

اور چھٹے مبین پر پہنچے تو تین بار درود شریف پڑھے اور یہ دعاء سات بار کرے اَللّٰهُمَّ وَسِّعْ رِزْقِيْ وَسْعَةً لَا اَحْتَاجُ اِلٰى اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ اور پھر سورۃ مکمل کرلے۔

## تنگدستی اور سبکدوشی قرض کے لئے

مندرجہ ذیل عمل همیشه جاری رکھیں

بعد نماز عشاء تنہا بیٹھ کر یَا وَهَّابُ چودہ سو بار پڑھ کر یہ دعاء اکیس مرتبہ پڑھا کریں یَا وَهَّابُ هَبْ لِيْ مِنْ نِعْمَةِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ اول آخر تین مرتبہ درود شریف ہو۔ (از ملفوظات شیخ الاسلام ص۲۳)

## حبِ جاہ اور حبِ مال کا علاج

حبِ جاہ اور حبِ مال کے مرض کو دور کرنے کے لئے اور دینی شوق پیدا کرنے کے لئے صبح و شام تین تین بار سورۃ کوثر پڑھا کریں۔

## ہر بیماری سے شفاء کا تعویذ

ہر بیماری کے لئے لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥ يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّخَفِّفَ عَنْكُمْ وَخُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِيْفًا ۔ اَلْاٰنَ خَفَّفَ اللّٰهُ عَنْكُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِيْكُمْ



ضَعْفًا ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ٥

## ہر بیماری سے شفاء کا تعویذ

ہر بیماری سے شفاء کے لئے یہ چھ آیات لکھ کر پلائے یا پانی پر دم کر کے پلائے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥ وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ (۲) وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ (۳) يَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ (۴) وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ (۵) وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ (۶) قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ



## نیند نہ آنے کا علاج

اگر پریشانی یا خشکی کی وجہ سے نیند نہ آئے تو سات دفعہ سر پر ہاتھ رکھ کر یہ آیت پڑھے فَضَرَبْنَا عَلٰٓى اٰذَانِهِمْ فِي الْكَهْفِ اس سے آگے نہ پڑھے

## نسیان کا علاج

کوئی چیز بھول جائے یا نسیان کا غلبہ ہوجائے تو نسیان کو دور کرنے کے لئے ابن تیمیہ نے فرمایا کہ یہ ورد مجربات میں سے ہے۔ اسی طرح قرآن مجید اور حدیث شریف کا مفہوم حل نہ ہوتا ہو اٹھ بار یہ دعاء

روزانہ پڑھا کرے يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ

ترجمہ: اے زندہ اے قائم رکھنے والے تیرے بغیر کوئی معبود نہیں تیری رحمت کے واسطے سے مدد مانگتا ہوں۔

اسی طرح مبلغ تقریر سے پہلے اور کتاب پڑھنے سے پہلے مندرجہ بالا دعا سات بار پڑھے تو تقریر کی آمد ہو جائے اور کتاب حل ہو جائے

## شادی اور اہل و عیال کے نیک ہونے کی دعا

اگر شادی کرنے کا خواہشمند ہو یا چاہے کہ اہل و عیال نیک بن جائیں تو یہ دعا کثرت سے پڑھے رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کا خاص ورد

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت کے لئے مجرب ورد جمعہ کی شب کو صاف لباس پہنے خوشبو لگائے اور بعد از نماز عشاء دو رکعت نفل پڑھے اور اس کے بعد ایک ہزار بار سورۃ الکوثر اور ایک ہزار بار درود شریف بھی پڑھے۔ تین جمعرات کے اندر اندر زیارت ہوگی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ
وَعَلٰى اٰلِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ



# عملیات و تعویذات مولانا احمد علی نجگوری

خلیفۂ مجاز مرشدِ عالم حضرت مولانا حافظ غلام حبیب صاحب نقشبندی مجددی قدس سرہ العزیز

## برائے حصارِ اعظم

باوضوء رات کو سونے سے قبل بستر پر بیٹھ کر رخ قبلہ کی جانب کر کے سورۃ مزمل پوری ایک مرتبہ اور آیۃ الکرسی وھو السمیع العلیم تک سات مرتبہ اور سورۃ بقرہ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ الخ سے آخر تک، ایک مرتبہ اور سورۃ حشر پارہ ۲۸ کے بالکل آخر کی تین آیتیں، ایک مرتبہ پڑھ کر۔ پھر یہ پڑھے: بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ پڑھا جائے اپنے قلب اور روح کی طرف تین تین مرتبہ پھونک مار کر دونوں ہتھیلیوں پر دم کر کے پورے بدن پر ہاتھ پھیرا جائے، سر کے بالوں سے لیکر پیر کے ناخن تک ہاتھ پھیرے جائیں انشاء اللہ ساری رات ہر قسم کے شیاطین سے حفاظت ہوگی۔ مجرب المجرب ہے۔

**حصار کی ترکیب** عامل کو چاہیے کہ جب کوئی عمل جلالی یا جمالی پڑھے یا کوئی خوف کی جگہ ہو تو اپنے چوگرد آیۃ الکرسی کا حصار کرے اور حصار کی ترکیب یہ ہے کہ پہلے اکتالیس مرتبہ اللہ[1] پھر اکتالیس مرتبہ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ پھر اکتالیس بار الحی القیوم

[1] فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ پ۱۳، یوسف، آیت ۶۴

روزانہ پڑھا کرے یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ

ترجمہ : اے زندہ اے قائم رکھنے والے تیرے بغیر کوئی معبود نہیں تیری رحمت کے واسطے سے مدد مانگتا ہوں۔

اسی طرح مبلغ تقریر سے پہلے اور کتاب پڑھنے سے پہلے مندرجہ بالا دعاسات بار پڑھے تو تقریر کی آمد ہو جائے اور کتاب حل ہو جائے

## شادی اور اہل وعیال کے نیک ہونے کی دعا

اگر شادی کرنے کا خواہشمند ہو یا چاہے کہ اہل وعیال نیک بن جائیں تو یہ دعا کثرت سے پڑھے رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّیّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْیُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِیْنَ اِمَامًا

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کا خاص ورد

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت کے لئے مجرب ورد جمعہ کی شب کو صاف لباس پہنے خوشبو لگائے اور بعد از نماز عشاء دو رکعت نفل پڑھے اور اس کے بعد ایک ہزار بار سورۃ الکوثر اور ایک ہزار بار درود شریف بھی پڑھے۔ تین جمعرات کے اندر اندر زیارت ہوگی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

# عملیات و تعویذات مولانا احمد علی لاہوری

## خلیفہ مجاز مرشد عالم حضرت مولانا حافظ غلام حبیب صاحب نقشبندی مجددی قدس سرہ العزیز

## برائے حصار اعظم

باوضو۔ رات کو سونے سے قبل بستر پر بیٹھ کر رخ قبلہ کی جانب کر کے سورۂ مزمل پوری ایک مرتبہ اور آیۃ الکرسی وھو السمیع العلیم تک سات مرتبہ اور سورۂ بقرہ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ الخ سے آخر تک، ایک مرتبہ اور سورۂ حشر پارہ ۲۸ کے بالکل آخر کی تین آیتیں، ایک مرتبہ پڑھ کر۔ پھر یہ پڑھے: بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ پڑھا جائے اپنے قلب اور روح کی طرف تین تین مرتبہ پھونک مار کر دونوں ہتھیلیوں پر دم کر کے پورے بدن پر ہاتھ پھیرا جائے، سر کے بالوں سے لیکر پیر کے ناخن تک ہاتھ پھیرتے جائیں انشاء اللہ ساری رات ہر قسم کے شیاطین سے حفاظت ہوگی۔ مجرب المجرب ہے۔

**حصار کی ترکیب** عامل کو چاہئے کہ جب کوئی عمل جلالی یا جمالی پڑھے یا کوئی خوف کی جگہ ہو تو اپنے چوگرد آیۃ الکرسی کا حصار کرے اور حصار کی ترکیب یہ ہے کہ پہلے اکتالیس مرتبہ اللہ پھر اکتالیس مرتبہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ پھر اکتالیس بار الحی القیوم

لہ فَاللّٰهُ خَیْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ پ۱۳، یوسف، آیت ۶۴
اِنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِكُلِّ شَیْءٍ عِلْمًا پ۲۸، تحریم ۲۴

حِفۡظُهُمَا تک پڑھے پھر اکتالیس مرتبہ ھو العلی العظیم پڑھے
اور اپنے دائیں بائیں اور پنیچے سر سے لیکر پاؤں تک دم کرے
پھر سات سو چھیاسی مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے
اور اپنے ہاتھوں پر پھونک کر تمام بدن پر دونوں ہاتھ پھیرے کوئی
جگہ باقی نہ رہے اور بعضوں نے لکھا ہے کہ الحی القیوم کو
بھی علحدہ اکتالیس مرتبہ پڑھے

**دوسری ترکیب** حصار کی یہ ہے کہ آیۃ الکرسی ایک دفعہ
اور قُل یٰاَیُّھَا الکٰفِرُوۡن اور قُل ھُوَ اللہُ اَحَد اور قُل
اَعُوۡذُ بِرَبِّ الفَلَق اور قُل اَعُوۡذُ بِرَبِّ النَّاس ایک ایک
دفعہ پڑھ کر اپنے چاروں طرف حصار کرے اور چاقو سے خط کھینچے۔

---

## تعویذ برائے عرق النساء

(گلے میں یا بازو پر باندھے)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لاالہ

اللہ

بسم اللہ بسم اللہ بسم اللہ بسم اللہ

اللہ

ش ه ش ه ش ه



## مسحور اور آسیب والے کا علاج

### طبی طور سے

(۱) خمیرہ گاؤزبان سادہ کم از کم ۲۰۰ گرام آدھ چمچہ، نہار منہ
(۲) شہد کم از کم ″ ″ ″ ″
پانچوں آذان کے بعد۔
(۳) گل قند۔ کم از کم ۲۰۰ گرام۔ پانچوں اذان کے بعد
(۴) معجون سورنجان۔ رات سوتے وقت آدھ چمچہ
(۵) سمندر کا پانی ایک کنستر لاکر رات کو بیمار کے پلس دائیں
طرف رکھ دیا جائے اور صبح ہٹا دیا جائے۔ پھر روزانہ ایک ایک
لوٹا پانی کا صبح نہار منہ اپنے بدن پر ڈالے
(۶) اور سمندری کشتی کے چار میخ پر دم کر کے بیمار کے چاروں
کونوں پر رکھ دیا جائے۔

ان مذکورہ اشیاء اور دواؤں پر سورۂ فاتحہ اور معوذتین
وَاتَّبَعُوۡا مَا تَتۡلُوا الشَّیٰطِیۡنُ اور تعویذ والے کلمات اٰمَنۡتُ
بِاللہِ وَحۡدَہٗ سات سات مرتبہ پڑھ کر دم کر دیا جائے اور مذکورہ
طریقہ پر استعمال کیا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی۔

## برائے عرق النساء، فالج و درد کمر

عرق النساء فالج اور درد کمر کے واسطے الحمد شریف ایک پاک برتن
میں لکھے اور روغن بلسان سے اُسے دھو کر اور سات بار اس

تیل پر سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کرے اور تیل کو تمام بدن اور کمر پر دو تین روز ملا کرے۔ بہت ہی مفید ہے۔

(شاہ عبدالعزیز اوران کی تعلیمات ص۸۵)

## برائے ردِ سحر

سورۂ بقرہ روزانہ پڑھ کر یا پڑھوا کر مریض پر دم پھونک ماریں اور پانی پر دم کرکے پلائیں اور کچھ پانی ملا کر غسل کرائیں چالیس ایام تک یہ عمل کیا جائے۔ سحر انشاء اللہ ٹوٹ جائے گا

**آسیب کے لئے** سورہ فاتحہ، آیۃ الکرسی۔ چاروں قل پانی پر دم کرکے تین گھونٹ پی لیا جائے باقی پانی میں اور پانی ملا کر غسل کیا جائے چالیس ایام تک یہ عمل کیا جائے

## برائے دفع آوارگی وشوقِ تعلیم کے لئے

بچہ آوارہ ہو جائے اور تعلیم چھوڑنے کی شکایت دور کرنے کے لئے سورۂ فاتحہ آیۃ الکرسی، چاروں قل پانی پر دم کرکے پلایا جائے جس کی خبر نہ کی جائے کہ یہ پانی پڑھا ہوا ہے

## آسیب زدہ اور دفع سحر کے لئے

اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ الْعَظِیْمِ وَکَفَرْتُ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ وَاسْتَمْسَکْتُ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰی لَا انْفِصَامَ لَهَا وَاللّٰهُ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ



اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ے ۵ ۱۱۱۵

ع ۱۱۱۱ ۱۱

## دفعِ جنات کے لئے اسماء اصحاب کہف

جنات کے دفع اور اثرات کے زائل ہونے کے لئے اصحاب کہف کے اسماء کا نقشہ بنا کر گھر میں لگایا جائے انشاء اللہ تعالیٰ تمام اثرات دور ہوں گے

## اثرات جنات وجادو کو زائل کرنے کے لئے ذاتِ احد کی گولیاں

جنات کے اثرات کے زائل ہونے کے لئے لفظ اللہ یا رحمٰن یا قدیر۔ قوی کی گولیاں بنا کر مریض کو صبح شام کھلایا جائے۔ انشاء اللہ مریض جلدی شفایاب ہوگا

## خواب آور قرآنی ایٹم بم

(مجرب عمل)

جس کو رات نیند نہ آئے اس کو چاہئے سورۃ واللیل سات مرتبہ، سورۃ الشمس سات مرتبہ، آیت الکرسی سات مرتبہ، اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ پڑھنے سے قبل اس کو پوری نیند آئے گی اور رات کو اچھے اچھے خواب دیکھے گا، بزرگانِ دین کی ملاقات سے بہرور ہوگا، بشارت سے نوازا جائے گا۔

(مجرب عمل)

## خواب سے بیدار ہونے کا قرآنی ٹائم پیس

سورۂ کہف کی آخری تین آیتیں اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ كَانَتْ لَهُمْ جَنّٰتُ الْفِرْدَوْسِ نُزُلًا ۝ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا لَا يَبْغُوْنَ عَنْهَا حِوَلًا ۝ قُلْ لَّوْ كَانَ الْبَحْرُ مِدَادًا لِّكَلِمٰتِ رَبِّيْ لَنَفِدَ الْبَحْرُ قَبْلَ اَنْ تَنْفَدَ كَلِمٰتُ رَبِّيْ وَلَوْ جِئْنَا بِمِثْلِهٖ مَدَدًا ۝ قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوْحٰٓى اِلَيَّ اَنَّمَآ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ فَمَنْ كَانَ يَرْجُوْا لِقَآءَ رَبِّهٖ فَلْيَعْمَلْ عَمَلًا صَالِحًا وَّلَا يُشْرِكْ بِعِبَادَةِ رَبِّهٖٓ اَحَدًا ۝ (پ۱۶ کہف ع۱۲)
پڑھ کر سوجائے، کسی سے پھر بات چیت نہ کرے جس وقت کے اٹھنے کا ارادہ کرے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور بیدار ہوگا

## بچہ کا دل پڑھنے کیلئے لگ جائے

اس تعویذ کو بچے کے گلے میں ڈالا جائے یا کر زعفران سے لکھ کر اکیس ایام تک پلایا جائے انشاء اللہ تعالےٰ بچہ بڑے شوق وذوق سے خود بخود پڑھنا شروع کرے گا۔






## مجرب المجرب

## نسخۂ اکسیر برائے اطمینان قلب وروح وسکون بخش برائے اعضاء وجوارح

اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ اللّٰهِ اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ پ۱۳ رعد ع۴

خلاصہ یہ ہے کہ اطمینانِ قلب سے بڑھ کر کوئی نعمت ہی نہیں اور یہ نعمت اللہ اللہ کرنے سے ملتی ہے اور اللہ اللہ کرنے والوں کی مجلس اور صحبت سے ملتی ہے۔ اطمینان دل میں ہوتا ہے، ہاتھ پاؤں زبان میں نہیں ہوتا۔ نبی علیہ السلام چوبیس گھنٹے میں ذاکر رہتے تھے اور اطمینان وسکون کی نعمت سے آپ سرشار تھے۔

عن عائشة رضی اللہ تعالیٰ عنہا قالت كان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم يذكر الله كل احيانه

قرآن وحدیث کی آیات وروایات سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ سکون قلب صرف اور صرف ذکر اللہ میں ہے۔

## سورۂ انشراح تمام جسمانی امراض کے لئے عموماً اور ہمہ اقسامِ بخار کے لئے خصوصاً شافی کافی ہے

راقم الحروف نے تو اس کو بسیار استعمال میں لایا۔ الحمد للہ ثم الحمد للہ بفضل الٰہی سو فی صد کامیابی اور کامرانی سے ہمکنار ہوا۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ سورۂ انشراح پڑھتے جائیے ہر کاف پر نو عدد دھاگے کے مجموعہ پر دم کر کے

ایک ایک گرہ لگاتے جائیے۔ جیسے اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ ، لَكَ پردم کرکے گرہ لگائیے۔ صَدْرَكَ پر گرہ لگائیے۔ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ پر گرہ لگائیے۔ اَلَّذِیْ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ پر گرہ لگائیے وَرَفَعْنَا لَكَ پر گرہ لگائیے ذِكْرَكَ پر گرہ لگائیے فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ۔ اب اِلٰى رَبِّكَ پر گرہ لگائیے۔ کُل آٹھ کاف ہیں۔ اس کے بعد تین مرتبہ پوری سورت پڑھ کر مجموعہ دھاگہ پردم پھونک مار کر مریض کو گلے میں ڈالنے کے لئے دیا جائے

نوٹ : دھاگہ سیاہ یا سُرخ رنگ کا ہونا ضروری ہے۔

## ہر درد و مرض اور ہر قسم کے سحر و آسیب کے لئے اکسیر علاج

ہر قسم کے امراض و آلام، سحر، جادو اور آسیب کے لئے مندرجہ ذیل دعاء کا تعویذ بنا کر تین ٹکڑے کپڑے کے نیلے رنگ والے میں سے لیکر گلے میں ڈالا جائے۔ دعاء یہ ہے جو آکام المرجان فی احکام الجان میں مذکور ہے :

اٰمَنْتُ باللہ وحدہ او العظیم وَکَفَرْتُ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ وَاسْتَمْسَکْتُ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى لَا انْفِصَامَ لَهَا وَاللہُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ۔

حدیث میں اٰمنتُ باللہ العظیم کی بجائے اٰمنتُ باللہِ وحدہٗ ہے۔ ✿ یہ ہے درد بند تعویذ ✿



## برائے ازالہ سحر و جادو دیگر امراض وغیرہ

مندرجہ ذیل نقش کو اکیس ایام تک عرقِ گلاب یا سادہ پانی یا آبِ زمزم میں ڈال کر صبح نہار منہ ایک پیالہ پانی پیا جائے سحر، جادو و آسیب کے ازالہ کے لئے اکتالیس ایام تک مسلسل پیا جائے۔ دیگر امراض کیلئے صرف ایک ہفتہ تک

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | |
|---|---|---|
| یَا حَفِیْظُ | یَا رَحِیْمُ | یَا حَافِظُ |
| یَا کَرِیْمُ | یَا حَیُّ | یَا قَیُّوْمُ |
| یَا رَحِیْمُ | یَا رَحِیْمُ | یَا رَحِیْمُ |

## معمول برائے کاٹنے یرقان یعنی پیلیا کے

بروز یکشنبہ (اتوار) چند برگ یعنی نیم کے درخت کے تازہ پتے لے کر ایک طرف مریض یرقان کے دائیں ہاتھ میں دیں کہ وہ پکڑے اور دوسری طرف خود بائیں ہاتھ میں لے کر اپنے داہنے ہاتھ میں چاقو لے کر ایک دفعہ سورۃ قریش با تسمیہ پڑھ کر چاقو سے ان سبز پتوں کو کاٹیں اس طرح ۳۱ دفعہ کریں۔ لیکن اول و آخر درود شریف کا اضافہ کریں۔ اس معمول کو بھی تین اتوار تک عمل میں ضرور لائیں۔ انشاء اللہ تعالٰے پیلیا رفع دفع ہو جائیگا۔

# دُنیا کی بڑی سے بڑی بلا و مصیبت کے پاش پاش ہونے کے لئے دعاءِ حزب البحر[1] کا ایٹم بم

الحمد للہ ثم الحمد للہ دعاءِ حزب البحر کو بندہ نے اپنا معمول بنالیا ہے اور اگر سمندر پار کرنا پڑے تو بھی اس کی برکت سے آسان ہوجاتا ہے اس سے ہر ظالم، فرعون و دجّال سرنگوں ہوجاتا ہے اور ہر دجّال کا دجل کٹ کر خاک و راک ہوجاتا ہے

## جملہ امراض کے لئے شفاء

اگر کسی بچّے یا جوان کو کالی کھانسی ہو یا چیچک یا خسرہ یا اُم الصبیان یا مرگی یا نظرِ بد یا بخار کھنڈے اسہال یا آسیب یا مہلک امراضِ طاعون ہیضہ وغیرہ ہوجائے کچے سوت کا سیاہ یا سُرخ رنگ کا دھاگہ نو تار لے کر سب کو یکجا کر کے سورۃ الم نشرح الخ پڑھنا شروع کریں۔ پھر بعد ازاں مکرّر تین بار سورہ مذکور پڑھ کر دم کریں پھر اس ڈورے کو مریض کے گلے میں باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ جو بھی مرض ہوگا دور ہوجائے گا۔

## دافعِ اثرِ سحر ہر قسم

چینی کی صاف پاک طشتری میں یہ آیت سیاہی سے لکھ کر گھی میں حل کر کے مسحور کو چٹا دیں خواہ قدرے شکر بھی چھڑک لیں انشاء اللہ تعالیٰ اثرِ سحر زائل ہوجائے گا اور پھر مرتے دم تک نہ ہوگا۔ وَمَنْ يَّخْرُجْ مِنْ

[1] دعائے حزب البحر کا متن مع ترجمہ ص۱۰۷ پر ملاحظہ فرمائیں۔



بَيْتِهٖ مُهَاجِرًا اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ثُمَّ يُدْرِكْهُ الْمَوْتُ فَقَدْ وَقَعَ اَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا (پ۵ نساء۔ ع ۱۴)

باوضو لکھے۔ صبح چٹائیں ۳-۵-۷ ایام تک یہ عمل کریں۔

## عمل برائے زبان بندی دشمن

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ (بحق) صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ

پ۱۔ بقرہ۔ ع۲۔ آیت ۱۸

صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ ۔ پ۲۔ بقرہ۔ ع۱۱۔ آیت ۱۷۱

صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَفْقَهُوْنَ

صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَمْكُرُوْنَ

صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَنْطِقُوْنَ

صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَتَكَلَّمُوْنَ

صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ

نوٹ: یہ عمل بروزِ ہفتہ بوقت صبح شروع کرے اور تصوراً ان کے دلوں اور دماغوں پر دم پھونک مارے دشمن کی زبان بند ہوجائے گی۔

(مجرب ہے)

## دیگر برائے زبان بندی عدو

ترکیب: دشمن کی زبان بند کرنے کے لئے یہ آیتیں نہایت مجرب ہیں يَوْمَئِذٍ يَّتَّبِعُوْنَ الدَّاعِيَ لَا عِوَجَ لَهٗ وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ اِلَّا هَمْسًا يَوْمَئِذٍ لَّا تَنْفَعُ الشَّفَاعَةُ اِلَّا مَنْ

أَذِنَ لَهُ الرَّحْمٰنُ وَرَضِيَ لَهٗ قَوْلًا ۝ وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا

**مندرجہ بالا آیتوں کی ترکیب وخواص** ان آیتوں کو کسی کاغذ پر لکھ کر جس کی زبان بندی کرنی ہو اس کا نام اس کی والدہ کا نام نیچے لکھ کر تعویذ کو کسی پرانے درخت میں لٹکانا مخالف کی زبان بند ہونے کے لیے مجرب ہے۔

## استخارہ مجرّبہ

عشاء کی نماز کے بعد سونے سے قبل تازہ وضوء کر کے بستر پاک پر بیٹھ کر یا لیٹ کر تین بار درود شریف پڑھیں۔ پھر دس بار الحمد شریف اور گیارہ بار قل شریف پڑھ کر سینہ پر دم کریں اور رو بقبلہ دائیں پہلو سوئیں۔ نیت دل میں یہ کریں کہ اللہ تعالیٰ اپنے کلام پاک کی برکت سے خواب میں آگاہی فرمائیں کہ یہ کام کروں یا نہ کروں یا کون سا کام میرے حق میں بہتر ہوگا انشاء اللہ تعالےٰ صحیح حال معلوم ہوگا۔

## سحر و مرضِ مایوسہ

جس پر جادو کا اثر ہو یا جس بیماری سے اطباء عاجز آچکے ہوں اس کے لئے ایک چینی کی طشتری سفید میں یہ کلمات لکھ کر پانی سے گھول کر چالیس دن تک پئیں انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہوگی۔ اور بعض بزرگانِ دین اس کے آگے سورۂ فاتحہ بھی لکھ لیتے ہیں۔ وہ کلمات یہ ہیں یا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَةِ مُلْکِهٖ وَبَقَائِهٖ یَا حَیُّ



آگے بسم اللہ شریف اور الحمد للہ شریف بھی لکھ دیں انشاء اللہ تعالےٰ یقیناً صحت و تندرستی ہوگی۔

## برائے سکون از زیادتی شہوت و برائے زوال شہوت از زنا

اگر کسی کو شہوت ستائے احتمالِ قوی گناہ کا ہو یا کہ کوئی بدنصیب بدفعلی زنا وغیرہ میں مبتلا ہے اور وہ چھٹکارا نہیں پا سکتا تو اس کا علاج یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے جو صفاتی نام ہیں۔ جن میں یا ی آئی ہے جیسے قَدِیْرٌ۔ خَبِیْرٌ۔ بَصِیْرٌ۔ عَلِیْمٌ۔ حَکِیْمٌ۔ عَزِیْزٌ۔ حَلِیْمٌ۔ جَلِیْلٌ۔ رَحِیْمٌ۔ عَظِیْمٌ۔ کَرِیْمٌ وغیرہ کسی چینی کی طشتری پر لکھ کر پانی سے دھو کر پلائیں۔ سات دن صبح اول پوری تسمیہ لکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سکون ہو جائے گا۔

## غلام یا اولاد کہا ماننے

اگر چوپایہ شوخی کرے یا اولاد باغی ہو والدین کا کہنا نہ مانے تو یہ آیت پڑھ کر اس کے کان میں پھونکیں اور کئی دن یہ عمل کریں انشاء اللہ تعالےٰ مطیع و فرمان بردار ہو جائے گا اور اس کے ساتھ آیۃ الکرسی بھی اگر سات مرتبہ پڑھ کر اضافہ کیا جائے تو نورٌ علےٰ نور ہوگا۔ تو پھر سونے پر سہاگہ کا عمل ہوگا آیت یہ ہے اَفَغَیْرَ دِیْنِ اللّٰهِ یَبْغُوْنَ وَلَهٗۤ اَسْلَمَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّاِلَیْهِ یُرْجَعُوْنَ ۝

(پ۳ آخری رکوع)

## برائے رَدِّ سحر و آسیب

سفید مرغ کو باوضو ذبح کر کے اس کے تازہ خون سے ایک کاغذ پر (جادو بر سرِ جادوگر) لکھ کر جہاں وہ مریض سویا کرتا ہو، اس کاغذ کو چھت پر لٹکا دیں یا چپکا دیں اس طرح کہ کاغذ مذکورہ اس کے سینہ کے مقابل رہے۔

(نقل شد از مکتوباتِ شیخ الاسلام ج ۲ ص ۲۵۵/۲۵۶، مکتوبات ۱۲۴)

## برائے رشتۂ دختر (لڑکی)

جو چاہتا ہے کہ اس کی صاحبزادیوں کی شادی کے لئے حسب خواہش پیغام بکثرت آئیں تو وہ یہ عمل ضرور کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے پیغام نکاح خود بخود شروع ہوں گے۔ وہ عمل لڑکی خود کرے۔

بعد نمازِ عشاء، مندرجہ ذیل آیات کو تین سو مرتبہ پڑھے۔ آیت یہ ہے

سُبْحَانَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ کُلَّهَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ وَمِمَّا لَا یَعْلَمُوْنَ (پ ۲۳ یٰسٓ آیت ۳۶)

یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ ۱۲۰۰ اول آخر میں بارہ بارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اور والدین یا بھائی بہن یہ عمل کریں۔ دو رکعت نمازِ حاجت کی نیت سے پڑھیں اس کے بعد ۱۰۰ مرتبہ بعد زوال یَا لَطِیْفُ کہیں۔ دیگر سورۂ اخلاص اکتالیس مرتبہ رات سوتے وقت۔ یہ چاروں عمل ۴۱ ایام تک کرنے ہیں۔ اگر اس سے قبل کام بن گیا تو فبہا ورنہ ۴۱ ایام تک ضرور کریں۔



## ایک نایاب تعویذ

(از بعض عارفین)

جو شخص اس نقش کو اپنے پاس موم جامہ کر کے رکھے اگر قتل غارتگری ہو رہی ہوگی اور وہاں سے گزرے گا تو کوئی دشمن انشاء اللہ تعالیٰ نظر اٹھا کر نہ دیکھے گا اور ہر مقصد میں اس کی برکت سے کامیابی ہوگی۔ اس نقش کو لکھ کر بازو پر باندھے اور عورت اُلٹے (بائیں) بازو پر باندھے۔ اگر گلے میں باندھ لے تب بھی کوئی حرج نہیں۔ بہت ہی مجرّب ہے۔ وہ نقشِ مکرم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۵۶۱۸ | ۱۶۵۶۲۱ | ۱۶۵۶۲۵ | ۱۶۵۶۱۱ |
| ۱۶۵۶۲۴ | ۱۶۵۶۱۲ | ۱۶۵۶۱۷ | ۱۶۵۶۲۲ |
| ۱۶۵۶۱۳ | ۱۶۵۶۲۷ | ۱۶۵۶۱۹ | ۱۶۵۶۱۶ |
| ۱۶۵۶۲۰ | ۱۶۵۶۱۵ | ۱۶۵۶۱۴ | ۱۶۵۶۲۶ |

### شوگر کے مریضوں کیلئے

۱/۲ ماہ تک بلاناغہ ۷ بار مرتبہ صبح اور شام یہ آیت پڑھ کر پانی دم کر کے پئیں انشاء اللہ شوگر جاتی رہے گی۔

رَبِّ اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ

اے میرے رب داخل کر مجھ کو سچا داخل کرنا

وَّاَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّیْ

اور نکال مجھ کو سچا نکالنا۔ اور عطا کر مجھ کو

مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِیْرًا ۝

اپنے پاس سے ایسا غلبہ جس کو تیری مدد حاصل ہو۔

پ ۱۵ — س بنی اسرائیل آیت ۸۰

# ہر تکلیف و درد کے لئے دم کریں

جب کسی جگہ شدید تکلیف ہو اور پورے بدن میں بے چینی ہو تو ایسے وقت میں اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَیَکْشِفُ السُّوْٓءَ کو کثرت سے پڑھ کر تکلیف کی جگہ پر دم کرتے جائیے انشاء اللہ تعالیٰ افاقہ ہو کر بالکل آرام و سکون ہوگا۔ مجرب المجرب ہے۔

# ایڑیوں اور پیر کے پنجوں میں تکلیف کا علاج

جب ایڑیوں اور پیر کے اگلے حصے اور پنجوں میں درد ہو تو روزانہ صبح شام دونوں ٹائم میں مکھن سے مالش کیا کریں۔ لیکن مالش کے ساتھ ساتھ سورۃ انشراح یعنی اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ الخ تین مرتبہ پڑھتے جائیے اور دم پھونک مارتے جائیے انشاء اللہ تعالیٰ پہلے ہی دن سے سکون کے ساتھ چند دن میں آرام ہوگا

# جنات و جادو کے سخت اثرات سے بیہوشی طاری ہونے کا علاج

سورۃ الفاتحہ ایک مرتبہ۔

سورۂ بقرہ کی ابتداء سے مُفْلِحُوْنَ تک اور انتہاء میں آمَنَ الرَّسُوْلُ سے الخ تک ایک مرتبہ۔

پ ۲۸ سورۂ حشر کی آخری تین آیتیں ایک مرتبہ۔

آیۃ الکرسی سات مرتبہ۔

اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَکَفَرْتُ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ وَاسْتَمْسَکْتُ بِالْعُرْوَۃِ الْوُثْقٰی لَا انْفِصَامَ لَهَا وَاللّٰہُ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ ہ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ ۷ مرتبہ۔

سورۂ مزمل۔ ایک مرتبہ

اگر بیہوشی سے قبل بدن میں تکلیف بھی ہو تو اَعُوْذُ بِعِزَّۃِ اللّٰہِ وَقُدْرَتِہٖ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ وَاُحَاذِرُ کی ایک تسبیح (ایک سو مرتبہ) پڑھ کر دم کرے اور اسی طرح یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالشِّفَاءِ یَا بَدِیْعُ ایک تسبیح اور اسی طرح یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَۃِ مُلْکِہٖ وَبَقَائِہٖ یَا حَیُّ کی بھی ایک تسبیح پڑھ کر دم پھونک ماریئے۔

انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو جلد از جلد شفاء نصیب ہوگی

الحمد للہ مؤلف کے یہ مجرب المجرب عملیات میں سے ہے۔

# میاں بیوی کے مابین انتہائی ناچاقی کی صورت میں طلاق کی شکل و صورت پیدا کرنا

اگر میاں بیوی میں انتہائی ناچاقی پیدا ہوئی ہے تو والدین شوہر چاہتے ہیں کہ ان کے مابین جدائی بصورتِ طلاق ہو اور والدین و اقرباء بیوی چاہتے ہیں کہ خلع کی صورت پیدا ہو تاکہ لڑکی کی جان چھڑائیں تو اس کے لئے مہینہ کے پہلی منگل وار کو دوپہر کے وقت وضو کرکے خوشبو وغیرہ لگا کر اور منہ میں کالی مرچ رکھ کر کچی اینٹ پر

لکھے۔ پھر اُسی ماہ کے دوسرے منگل اسی طرح تیسرے منگل کو لکھ کر کنوئیں میں ڈالدے۔ ہر بار لکھ کر ڈالتا رہے انشاء اللہ تعالےٰ ضرور کامیابی ہوگی

| ماروت | هاروت |
|---|---|
| اَلْقَیْنَا بَیْنَھُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَآءَ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَةِ | |
| البغض فلان بن فلان علیٰ فلان بن فلان | |
| ماروت | هاروت |

## چوپائے کے لات مارنے اور نظرِ بد لگنے کا علاج

جس گائے یا بھینس کو نظرِ بد لگ جائے اور دودھ دوھنے کے وقت لاتیں مارے تو یہ تعویذ بنا کر گلے میں باندھا جاوے انشاء اللہ تعالیٰ مقصد بر آویگا۔ تعویذ یہ ہے: سورۃ القلم اور سورہ نٓ کی آخری آیتیں فَاجْتَبٰهُ رَبُّهٗ فَجَعَلَهٗ مِنَ الصّٰلِحِیْنَ ۝ وَاِنْ یَّكَادُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَیَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۝ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ

## برائے نظرِ بد

گائے بھینس کو جب نظرِ بد لگ جائے تو یہ تعویذ لکھ کر گلے میں ڈالیں بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ سے سے سے سے سے دیگر انسانوں کے لئے بھی مفید ہے کہ یہ تعویذ لکھ کر گلے میں ڈالدیں۔

(نقش اگلے صفحہ پر دیکھیں)

| عطط | عطط | عطط | عطط |
|---|---|---|---|
| عطط | عطط | عطط | عطط |
| عطط | عطط | عطط | عطط |

علیق علیق تلیق فَاَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِیْ قُلُوْبِهِمْ عَلَیْهَا فَنَظَرَ نَظْرَةً فِی النُّجُوْمِ فَقَالَ اِنِّیْ سَقِیْمٌ

## جو جانور دودھ نہ دے اس کا علاج

جو جانور دودھ نہ دے بلکہ خون یا پیپ دے تو یہ آیت لکھ کر اس کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ خوب دودھ دے گا۔ آیت یہ ہے وَاِنَّ لَكُمْ فِی الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً ۚ نُسْقِیْكُمْ مِّمَّا فِیْ بُطُوْنِهٖ مِنْ بَیْنِ فَرْثٍ وَّدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِیْنَ

## کلونجی موت کے سوا سب امراض کا علاج ہے

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ کلونجی کو لازم پکڑو کہ موت کے سوا اس میں تمام بیماریوں کی شفا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خالی معدہ پر شہد میں کلونجی ملا کر چاٹا کرتے تھے۔ یہ گرم خشک ہے۔ بعضوں نے کہا ہے کہ گرم تر ہے۔ جب خالی معدہ صاف شدہ شہد کے ساتھ استعمال کی جاوے تو بلغم اور رطوبات فاسدہ کو قطع کرتی ہے اور ریاح کی منجمد ریح کو تحلیل کرتی ہے اور پیٹھ اور جوڑوں کے درد کو آرام

دیتی ہے اور جسم میں بیماریوں کو پیدا ہونے سے روکتی ہے۔

## اس گائے یا بکری کی وحشت دُور کرنے کے لئے جو اپنے بچّے سے نفرت کرتی ہیں

از مجرباتِ امام سیوطی رح

اسماء ذیل لکھ کر اور پانی سے دھو کر اس گائے یا بکری کو پلا دیں۔

اسماء یہ ہیں:

بسم اللہ بابنا، تبارک اللہ حیطاننا یٰسٓ سقفنا، کٓھٰیٰعٓصٓ کفایتنا حٰمٓعٓسٓقٓ حمایتنا فسیکفیکھم اللہ فاللہ خیر حافظا اِنّ ولیّ اللہ فی الدنیا والاٰخرۃ وصلی اللہ علٰی سیدنا ونبینا ومولانا محمد النبی الکریم وعلٰی اٰلہٖ وصحبہٖ وسلم تسلیماً کثیراً دائماً ابداً۔

(مجرباتِ امام سیوطی ص۲۰)

## برائے تقویتِ دماغ

ہر فرض نماز کے بعد سیدھا ہاتھ سر پر رکھ کر گیارہ مرتبہ یا قویُّ پڑھا جائے انشاء اللہ تعالیٰ دماغ بہت ہی قوی ہوگا اور حافظہ بھی تیز ہوگا۔ مجرب المجرب ہے

## برائے ضعفِ بصر

ہر فرض اور سنتِ نماز سے فارغ ہونے کے بعد اول آخر تین تین مرتبہ درود شریف اور فکشفنا عنک غطاءک فبصرک الیوم حدید

سات مرتبہ پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کے سروں پر دم پھونک مار کر آنکھوں پر پھیرا جائے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے نگاہ کی کمزوری دور ہو کر نظر تیز ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔

## مرض ذیابیطس کا علاج

اول آخر سات سات مرتبہ درود شریف، سورۃ الطارق اِنّہٗ علٰی رَجْعِہٖ لَقَادِرٌ تک ایک مرتبہ۔ اسی طرح سورۃ عٰدیٰت صرف ایک مرتبہ پڑھ کر مریض کو پلایا جائے یا سورۃ عٰدیٰت پوری تحریر کر کے گلے میں تعویذ بنا کر ڈالا جائے یا سیدھے بازو پر باندھا جائے انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی

## تعویذ برائے شفاء ہر درد و عرق النساء وغیرہ

اس آیت شریفہ کو تین روز کاغذ پر لکھ کر پانی میں حل کر کے اس پانی کو پلائیں اور درد کی جگہ مالش کریں انشاء اللہ تعالیٰ شفا اور آرام ہوگا۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لو انزلنا ھٰذا القراٰن علٰی جبلٍ لرایتہ خاشعاً متصدعاً من خشیۃ اللہ وتلک الامثال نضربھا للناس لعلھم یتفکرون یا شافی یا شافی یا شافی

## ایضاً برائے بیماری ہر قسم

ہر قسم کی بیماری کے لئے چینی کی طشتری پر زعفران سے لکھ کر پلائیں انشاء اللہ تعالےٰ کامیابی ہوگی۔

① ویشفِ صدورَ قومٍ مؤمنین ② وشفاءٌ لما فی الصدور

③ يَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ

④ قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ

⑤ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ

⑥ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

## ہر مرض کے لئے

حضور علیہ السلام نے فرمایا: مَا مِنْ عَبْدٍ مُسْلِمٍ يَعُوْدُ مَرِيْضًا لَمْ يَحْضُرْ اَجَلُهٗ فَيَقُوْلُ سَبْعَ مَرَّاتٍ اَسْاَلُ اللّٰهَ الْعَظِيْمَ رَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اَنْ يَّشْفِيَكَ ۔ ترجمہ: کوئی مسلمان بندہ جب تک بیمار ہو اور اس کی موت کا وقت نہ آیا ہو تو وہ سات مرتبہ یہ دعاء پڑھے:

"میں اللہ تعالیٰ سے سوال کروں گا جو عرش عظیم کا مالک ہے کہ وہ تمہیں شفاء دے"

اور ایک حدیث میں ہے حضور علیہ السلام کا فرمان ہے اور ہمارا اس پر ایمان ہے کہ جس کو گرمی سے بخار ہو جائے تو ٹھنڈے پانی سے نہالے۔

حضرت ثوبان سے روایت ہے کہ تاجدار مدنی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس کو بخار ہو جائے تو ٹھنڈے پانی سے نہالے۔

طریقہ یہ ہے کہ جس طرف سے پانی بہہ رہا ہو اس طرف منہ کر کے یہ دعاء پڑھے: بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ اشْفِ عَبْدَكَ وَصَدِّقْ رَسُوْلَكَ

صبح کی نماز کے بعد نہر میں تین غوطے لگائے تین دن تک۔ اگر آرام نہ آئے تو پانچ دن تک تین تین غوطے لگائے۔ اگر پھر بھی آرام نہ ہو تو سات دن





تک پانچ پانچ غوطے لگائے۔ اگر پھر بھی آرام نہ آئے تو نو دن تک سات سات غوطے لگائے انشاء اللہ نو دن سے اوپر بخار نہیں ہوگا۔

## حضرت عثمان فرماتے ہیں

کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس تشریف لائے اور مجھے سخت بخار تھا۔ تو حضور نے فرمایا کہ درد والی جگہ پر دایاں ہاتھ پھیرتا رہ اور سات دفعہ یہ دعاء پڑھ کر دم کرتا رہ

اَعُوْذُ بِعِزَّةِ اللّٰهِ وَقُدْرَتِهٖ وَسُلْطَانِهٖ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ۔

## لاعلاج مرض کا علاج

ہر مرض کے لئے رمضان شریف کی ستائیس تاریخ کو جتنی مرتبہ آیت لکھ سکتا ہے لکھے جس کو دے گا انشاء اللہ تعالیٰ آرام ہوگا قُلْ مَنْ يَّكْلَؤُكُمْ بِالَّيْلِ وَالنَّهَارِ مِنَ الرَّحْمٰنِ بَلْ هُمْ عَنْ ذِكْرِ رَبِّهِمْ مُّعْرِضُوْنَ

## لاعلاج بیماری کو مفید ہے

سورہ فاتحہ و آیاتِ شفاء ہر روز چینی کے برتن یا طشتری پر لکھ کر سورج نکلنے سے پہلے پانی سے دھو کر پلایا کرے چالیس دن تک کرے، انشاء اللہ جیسا بھی مرض ہوگا خواہ حکیم لوگ جواب دے چکے ہوں چالیس یوم کے اندر اندر آرام ہو جائے گا بشرطیکہ موت کا وقت نہ آچکا ہو۔

## بخار وورم ودرد کے لئے

يٰنَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ ؕ

بسم اللہ قَرَّتْ بِسْمِ اللّٰہ مَرَّتْ بِسْمِ اللّٰہِ خَلَتْ

يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّخَفِّفَ عَنْكُمْ وَخُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِيْفًا

اَلْـٰٔنَ خَفَّفَ اللّٰهُ عَنْكُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِيْكُمْ ضَعْفًا ؕ

ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ ؕ

وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ ۔

ان آیات کو لکھ کر گلے میں ڈالیں انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا

## سوئم باری کا بخار

جس شخص کو تیسرے دن بخار آتا ہو وہ اس کو لکھ کر سر پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا






## دائمی بخار کے لئے

اس تعویذ کو لکھ کر ہر روز ایک ایک کر کے سات دن تک پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔

| اللہ<br>یا محیط<br>اللہ اللہ |
|---|

## قلب و بدن و ایمان کی حفاظت

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا طریقہ تھا کہ رات کو سورۃ اخلاص اور الفلق اور والناس تین بار پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے بدن پر پھیر لیتے۔

سورۃ اخلاص سے قلب کی حفاظت رہے گی۔

سورۃ الفلق سے بدن کی حفاظت رہے گی۔

سورۃ والناس سے ایمان کی حفاظت رہے گی۔

## دردِ گُردہ کے لئے

تین تعویذ ایک دن میں پلائیں چالیس دن تک یہ عمل کرتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ قَرَّتْ ، بِسْمِ اللّٰہِ قَلَّتْ ، بِسْمِ اللّٰہِ مَرَّتْ

## بچہ کے رونے کے لئے

جو بچہ بہت روتا ہو اور نیند نہ کرتا ہو تو یہ آیت لکھ کر اس کے گلے میں ڈالے۔ آیت یہ ہے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ وَالْمَلٰٓئِکَۃُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ ؕ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ؕ اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللہِ الْاِسْلَامُ

## برائے زیادتی مکھن

یہ تعویذ بنا کر مدھانی پر باندھیں

یا باسط
یا باسط یا اللہ یا باسط
یا باسط

## برائے دفع دیمک ہر قسم
## از خانہا و زمینہا و درختہا وغیرہ

اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللہِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ بِسْمِ اللہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اِسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ یا لطیف لم یزل اللطف بنا فیما نزل نجنا مما نخاف عن قھرك یوم الخلل اور آیت الکرسی بھی پوری لکھیں۔ اور یہ نقش سات بار لکھیں یا کج یا کج ، یا کج یا کج ، یا کج یا کج ، یا کج یا کج ، یا کج یا کج ، یا کج یا کج ، یا کج یا کج یا کج مٹی کی کوری ڈولی میں رکھ کر مکان کی چھت کے ساتھ باندھ دیں اور ڈولی کا منہ کھلا رکھیں۔ زمین میں دفن کریں، گھر و کھیت کے درختوں پر لٹکائیں یا باندھیں۔

## برائے دفع جانوران موذی از خانہا

مندرجہ ذیل تعویذ کو لکھ کر گھر کے ہر کمرہ میں چسپاں کریں۔ ہر موذی جانور مثلاً سانپ بچھو اور ہر زہریلہ جانور بھاگ جائیگا۔

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ



یا لطیف یا ودود یا باسط رزقی دیانۃ افتح لی ابواب الرزق حتی لا احتاج الی أحد من الناس انت المستعان

## بچہ کا ڈرنا اور رونا

اگر بچہ روتا ہو تو یہ تعویذ کعبہ کی طرف منہ کر کے لکھے اور گلے میں ڈالے بچہ نہیں روئے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

تعویذ یہ ہے ۱۱۰ امہ ▭ ۱۱ امہ ل ، ۸۸

دیگر : جب بچہ روئے تو دائیں کان میں تین دفعہ آذان اور بائیں کان میں تین دفعہ اقامت کہے تو بچہ رونے سے رک جائے گا انشاء اللہ تعالےٰ

## برائے انسداد نزلہ، دردِ سر، درد چشم و نزول الماء

مندرجہ ذیل تعویذ لکھ کر چمڑہ میں بند کر کے عین ماتھے پر باندھے اور ناک کے برابر رہے ، انشاء اللہ تعالےٰ فائدہ ہوگا

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
یُرِیْدُ اللہُ اَنْ یُّخَفِّفَ عَنْکُمْ وَخُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِیْفًا
اَلْئٰنَ خَفَّفَ اللہُ عَنْکُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِیْکُمْ ضَعْفًا
ذٰلِكَ تَخْفِیْفٌ مِّنْ رَّبِّکُمْ وَرَحْمَۃٌ
یملیخا ، مکشلمینا ، مشکزنوس وبرکوس ومرنوس
نشطیطوس ، قطمیر افسوس ، لَا فِیْھَا غَوْلٌ وَّلَا ھُمْ عَنْھَا یُنْزَفُوْنَ
فدا بر ہر چہار یارم ابوبکر و عمر و عثمان و حیدر

## درد سر بوقت نکلنے سورج کے

مندرجہ ذیل آیت لکھ کر تعویذ بنا کر ماتھے پر باندھے، انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔ لَا فِيهَا غَوْلٌ وَّلَا هُمْ عَنْهَا يُنْزَفُوْنَ
(پ ۲۳ والصّٰفّٰت ۴۷)

## آدھا دردِ سر

بسم اللہ سمیت سورۃ فاتحہ تین بار
اور آخر میں سبحان اللہ وبحمدہ اللہ الصمد
حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ تین بار پڑھے اور سر میں دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔

## دائمی دردِ سر

اس کو لکھ کر سر پر باندھیں یاصبور یاصبور یاصبور یاغفور یاغفور

## کن درد کے لئے

اس کو لکھ کر سر پر باندھے

| یاحکیم | یاحکیم | یاحکیم | یاحکیم | یاحکیم | یاحکیم | یاحکیم |
|---|---|---|---|---|---|---|

## ہر قسم کے درد کے لئے

حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ جس کو جس قسم کا درد ہو تو یہ دعاء



پڑھ کر دم کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الْكَبِيْرِ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ مِنْ كُلِّ عِرْقٍ نَعَّارٍ وَّمِنْ شَرِّ حَرِّ النَّارِ

## بدن و جسم کے درد کے لئے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ وَمَا اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا۔ سات دفعہ پڑھ کر درد والی جگہ پر دم کریں، یا تیل سرسوں کا اس پر دم کر کے خوب مالش کریں انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا

## برائے دفعیہ نکسیر

ترکیب: اول الحمد شریف سات بار پھر مندرجہ ذیل آیات سات سات دفعہ پڑھ کر ناک کے داہنے طرف اندر پھونکیں اور پھر بائیں طرف اسی طرح سات بار کریں، پھر سات بار تمام عمل کو پڑھ کر پانی اور برتن پر دم کریں، ناک اور رخساروں پر چھینٹیں ماریں۔ اسی طرح چالیس یوم تک بلاناغہ عمل کریں، پھر ماسوا الحمد شریف کے باقی تمام آیات مسطورہ لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں ڈالیں، آیات یہ ہیں

يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّخَفِّفَ عَنْكُمْ وَخُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِيْفًا
ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ
وَبُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا فَكَانَتْ هَبَآءً مُّنْۢبَثًّا
وَقِيْلَ يٰۤاَرْضُ ابْلَعِيْ مَآءَكِ وَيٰسَمَآءُ اَقْلِعِيْ وَغِيْضَ الْمَآءُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ
اس کو لکھ کر گلے میں اس طرح ڈالیں کہ دل پر آ کر ٹھہرے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔

# زمین سے کیڑوں کو بھگانے کے لئے

چار پتوں پر اسماء ذیل لکھ کر چاروں کونوں میں ایک ایک پتا دفن کردیں سب بھاگ جائیں گے۔ اسماء یہ ہیں یَا عَلِیْمُ یَا قَدِیْرُ مَالِیْ سِوَاكَ نَصِیْرٌ

# تیجا بخار کا علاج

مندرجہ ذیل آیات وغیرہ لکھ کر مریض کے گلے میں یا سیدھے بازو پر باندھیں شفاء ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ

بِسْمِ اللّٰهِ دَکَّتْ بِسْمِ اللّٰهِ فَرَّتْ بِسْمِ اللّٰهِ مَرَّتْ بِسْمِ اللّٰهِ انصرفت بِسْمِ اللّٰهِ اَدْبَرَتْ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ۔ یَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِیْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ۔ اَلَّذِیْ خَلَقَنِیْ فَهُوَ یَهْدِیْنِ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ یَشْفِیْنِ۔ قُلْ هُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا هُدًی وَّشِفَآءٌ۔ اَللّٰهُمَّ بِحَقِّ هٰذِهِ الْاٰیَاتِ الکریمات وَمَنْ نَزَلَتْ عَلٰی قَلْبِهٖ اَنْ تَشْفِیَ حَامِلَ هٰذَا الْکِتَاب

**نیز:** تین بادام لیکر پہلے پر حَسْتْ دوسرے پر مَسْتْ تیسرے پر اِنْفَشْتْ لکھ کر ہر روز ایک سے دھونی دیں۔ صحیح اور مجرب ہے۔

**نیز:** کھجور کی تین گٹھلی لیکر یہ کلمات لکھیں اور یکے بعد دیگرے اس سے دھونی دیں۔ کلمات یہ ہیں ہکونا ۳ احاجاع یاام امدلاتا کل اللحم ولا تشربی الدم۔

حافظ رازی علی بن ہمان سے روایت ہے یہ تعویذ لکھ کر مریض کے



سر کے نیچے رکھے بخار جاتا رہے گا۔

تیمی کا قول ہے کہ جو شخص تیرہ دفعہ حرفِ یا لکھے اور اس کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا قول عَلِمَ اَنَّ فِیْکُمْ ضَعْفًا اضافہ کرے اور مریض کے سر پر لٹکادے اور لکھتے وقت باوضو ہو تو انشاء اللہ تعالیٰ بحکم خدا بخار ٹوٹ جائے گا۔ نقش یہ ہے

یاحتی

باذن اللہ | وَحَسْبُنَا اللّٰهُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ | انقطع

**ایضاً:** بیمار نہار کر مہندی یا کسی اور درخت کی لکڑی سے دائیں بازو پر لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اور بائیں بازو پر مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ، دائیں پنڈلی پر جبرائیل اور بائیں پر میکائیل دائیں پہلو پر اسرافیل بائیں پہلو پر عزرائیل لکھے انشاء اللہ تعالیٰ صحیح اور مجرب ہے۔ (از مجرباتِ امام سیوطیؒ ص۱۱۸ تا ۱۱۹)

# اس درد کو دور کرنے کے لیے جو چوپاؤں کے پاؤں میں ہوا کرتا ہے

اس کے واسطے اسماء ذیل درانتی پر لکھ کر اور آگ میں گرم کر کے پانی میں بجھا دیں اور بہائم پر چھڑک دیں یہ عمل ایک دن میں تین دفعہ کیا کریں۔

اسماء یہ ہیں کفف ۲ خفف ۲ بحق اهل الكهف وبحق آدم و نوح ومحمد اجمعين حجم وانقطع قطعًا

## اس حیوان و انسان کے لئے جس کا بچہ گر جاتا ہو

اسماء ذیل کسی کاغذ پر لکھ کر عورت یا مویشی کی گردن میں لٹکا دیں اسماء یہ ہیں منیف عتق وَنُقِرُّ فِي الْاَرْحَامِ مَا نَشَآءُ اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى

## بکریوں کو شیر یا بھیڑیئے وغیرہ سے بچانے کیلئے

اسماء ذیل لکھ کر بکریوں کے گلے میں لٹکا دیں۔ کوئی شیر یا بھیڑیا وغیرہ ان کے نزدیک نہیں آئیگا۔ كٓهٰيٰعٓصٓ وَاللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ قٓ وَالْقُرْاٰنِ وَاللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ

# عملِ مجرب
## برائے قوتِ دل

مندرجہ ذیل دعا ہر فرض نماز کے بعد دل پر ہاتھ رکھ کر سات مرتبہ پڑھیں اور دل پر پھونک دیا کریں۔ انشاء اللہ دل کی بیماری سے محفوظ رہیں گے۔

**يَا قَوِيُّ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ قَوِّنِيْ وَقَلْبِيْ**

ترجمہ: اے قوت والے قدرت و اقتدار والے مجھے اور میرے دل کو قوت دے۔

از حضرت مفتی ولی حسن صاحب مدظلہ
جامعہ عربیہ اسلامیہ کراچی۔



## نسخہ اکسیرِ اعظم برائے شادی و نکاحِ دختران و دفع اثرات آسیب و سحر و برائے تمام امراضِ اطفال و برائے وسعتِ رزق از غیب۔ نیز فوجی کے بدن پر تیر و تفنگ و گولیاں اثر نہ کریں

یہ ہے تیر بند تعویذ

الٓمّٓ ۝ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝ اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝ (بدایہ سورۃ البقرہ پ ۱)

الٓمّٓ ۝ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ نَزَّلَ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ وَاَنْزَلَ التَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ مِنْ قَبْلُ هُدًى لِّلنَّاسِ وَاَنْزَلَ الْفُرْقَانَ (پ ۳ بدایہ آل عمران)

الٓمّٓصٓ ۝ كِتٰبٌ اُنْزِلَ اِلَيْكَ فَلَا يَكُنْ فِيْ صَدْرِكَ حَرَجٌ مِّنْهُ لِتُنْذِرَ بِهٖ وَذِكْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ (پ ۸ بدایہ سورہ اعراف)

الٓمّٓرٰ ۝ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ وَالَّذِيْٓ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ الْحَقُّ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝ (پ ۱۳ بدایہ سورہ رعد)

كٓهٰيٰعٓصٓ ۝ ذِكْرُ رَحْمَتِ رَبِّكَ عَبْدَهٗ زَكَرِيَّا (پ ۱۶ بدایہ سورہ مریم)

طٰہٰ ۚ مَآ اَنزَلْنَا عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰى (بدایہ سورۃ طٰہٰ پ۱۶)

طٰسٓ ۚ تِلْكَ اٰيٰتُ الْقُرْاٰنِ وَكِتَابٍ مُّبِيْنٍ (بدایہ سورہ نمل)

طٰسٓمّٓ ۝ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ (بدایہ سورہ شعراء پ۱۹)

يٰسٓ ۝ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ۔ (بدایہ سورہ یٰس پ۲۲)

صٓ ۝ وَالْقُرْاٰنِ ذِى الذِّكْرِ بَلِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِىْ عِزَّةٍ وَّ شِقَاقٍ ۝ (پ۲۳ بدایہ سورہ صٓ)

حٰمٓ ۝ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ غَافِرِ الذَّنْبِ وَقَابِلِ التَّوْبِ شَدِيْدِ الْعِقَابِ ذِى الطَّوْلِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ (پ۲۴ بدایہ سورہ مومن)

حٰمٓ عٓسٓقٓ ۝ كَذٰلِكَ يُوْحِىْٓ اِلَيْكَ وَاِلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكَ اللّٰهُ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ (پ۲۵ بدایہ سورہ شوریٰ)

قٓ ۝ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ (پ۲۶ بدایہ قٓ)

نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ (پ۲۹ بدایہ سورہ قلم)

**ترکیب وطریقہ** ان چودہ آیتوں کو چودھویں چاند کی رات کو بعد نمازِ عشاء باوضوء ہو کر ہرن کی سادی والی جھلی پر لکھ کر پھر لوہے کی نلکی میں ڈال کر نلکی کا منہ شہد کے موم سے بند کر دیا جائے اور پھر چمڑے میں بند کر کے دائیں بازو پر یا گلے میں باندھا جائے انشاء اللہ تعالیٰ مذکورہ بالا مقاصد کے لئے کافی وشافی ہیں ۔ مجرب المجرب ہیں ۔



## علاج خون جاری شدہ زخم کا جو کسی طرح بند نہیں ہوتا

اگر آسیبی اثرات کی وجہ سے کسی کے بدن کا زخم خون آلود گی کے ساتھ ساتھ ہر وقت اس سے خون بہتا رہتا ہے، چاہے زخم کانٹا چبھنے کی وجہ سے ہو یا بچہ یا بڑے کے گرنے کی وجہ سے ہو غرضیکہ زخم کا خون بند ہونے پر آتا ہی نہیں اور ڈاکٹروں اور اطباء جواب دے چکے ہوں ۔ اس کا علاج یہ ہے کہ آمنتُ باللہ والا تعویذ گلے میں ڈالا جائے ۔ تعویذ یہ ہے :

اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَكَفَرْتُ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ وَاسْتَمْسَكْتُ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى لَا انْفِصَامَ لَهَا وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِىِّ الْعَظِيْمِ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ يا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ اور رحیم والا نقش تعویذ اکتالیس ایام تک پینے کے لئے دیا جائے تین نقش تعویذ دس دس دن کیلئے اور ایک نقش تعویذ گیارہ دن کے لئے استعمال کیا جائے ۔

رَحِیْمُ والا نقش تعویذ یہ ہے جو پینے کے لئے ہے

| یاحفیظ | یارحیم | یاحافظ |
| --- | --- | --- |
| یاکریم | یاحیّ | یاقیّوم |
| یارحیم | یارحیم | یارحیم |

# ثبوت وجودِ جنّات از قرآن

بسم اللہ الرحمن الرحیم

① وَلَقَدْ ذَرَأْنَا لِجَهَنَّمَ كَثِيرًا مِّنَ الْجِنِّ وَالْإِنسِ الخ
وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْإِنسَ إِلَّا لِيَعْبُدُونِ

② يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْإِنسِ إِنِ اسْتَطَعْتُمْ أَن تَنفُذُوا
مِنْ أَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ فَانفُذُوا لَا تَنفُذُونَ
إِلَّا بِسُلْطَانٍ (سورۂ رحمٰن)

③ قُلْ أُوحِيَ إِلَيَّ أَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ الخ
(سورۂ جنّ)

④ وَإِذْ صَرَفْنَا إِلَيْكَ نَفَرًا مِّنَ الْجِنِّ الخ پ ۲۶ احقاف ع ۴

⑤ إِنَّهُ كَانَ رِجَالٌ مِّنَ الْإِنسِ يَعُوذُونَ بِرِجَالٍ مِّنَ الْجِنِّ (پ ۲۹ جن ع ۱)

⑥ أَفَتَتَّخِذُونَهُ وَذُرِّيَّتَهُ أَوْلِيَاءَ مِن دُونِي وَهُمْ لَكُمْ عَدُوٌّ
بِئْسَ لِلظَّالِمِينَ بَدَلًا (پ ۱۵ کہف ع ۷)

⑦ وَقَالَ الشَّيْطَانُ لَمَّا قُضِيَ الْأَمْرُ إِنَّ اللَّهَ وَعَدَكُمْ وَعْدَ
الْحَقِّ وَوَعَدتُّكُمْ فَأَخْلَفْتُكُمْ وَمَا كَانَ لِيَ عَلَيْكُم
مِّن سُلْطَانٍ إِلَّا أَن دَعَوْتُكُمْ فَاسْتَجَبْتُمْ لِي فَلَا تَلُومُونِي
وَلُومُوا أَنفُسَكُم مَّا أَنَا بِمُصْرِخِكُمْ وَمَا أَنتُم بِمُصْرِخِيَّ إِنِّي
كَفَرْتُ بِمَا أَشْرَكْتُمُونِ مِن قَبْلُ إِنَّ الظَّالِمِينَ لَهُمْ عَذَابٌ
أَلِيمٌ ٥ پ ۱۳ ابراھیم ع ۴





# دُعائے حِزبُ البحر

دعائے حزب البحر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام کیساتھ جو بخشش کرنیوالا نہایت مہربان ہے

يَا اَللّٰهُ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيمُ يَا حَلِيمُ يَا عَلِيمُ

اے خدائے برتر اے بزرگ اے بردبار اے کریم اے دانا

اَنْتَ رَبِّيْ وَعِلْمُكَ حَسْبِيْ فَنِعْمَ

تو ہی میرا پروردگار ہے اور تیرا ہی علم مجھ کو کافی ہے پس اچھا

الرَّبُّ رَبِّيْ وَنِعْمَ الْحَسْبُ حَسْبِيْ تَنْصُرُ

پروردگار میرا پروردگار اور اچھا کافی میرا کافی ہے غالب کرتا ہے تو

مَنْ تَشَاءُ وَاَنْتَ الْعَزِيزُ الرَّحِيمُ ٥

جس کو چاہے اور تو غالب رحم والا ہے۔

نَسْئَلُكَ الْعِصْمَةَ فِي الْحَرَكَاتِ وَالسَّكَنَاتِ

سوال کرتے ہیں ہم تجھ سے حفاظت کا حرکات اور سکنات

وَالْكَلِمَاتِ وَالْاِرَادَاتِ وَالْخَطَرَاتِ

اور بول چال الفاظ اور ارادوں اور خیالات میں جو

مِنَ الظُّنُونِ وَالشُّكُوكِ وَالْاَوْهَامِ

از جنس گمان اور شک اور وہموں سے ہوں۔

السَّاتِرَةِ لِلْقُلُوْبِ عَنْ مُطَالَعَةِ الْغُيُوْبِ فَقَدِ

جو دلوں پر حجاب بن جانے والے پوشیدہ باتوں پر اطلاع پانے سے کہ مومنین

ابْتُلِيَ الْمُؤْمِنُوْنَ وَزُلْزِلُوْا زِلْزَالًا شَدِيْدًا

بیشک امتحان میں ہو گئے ہیں اور ہلائے گئے ہیں سخت ہلایا جانا

جب یہ لفظ یعنی شَدِیْدًا پڑھ چکے تو داہنی انگشت شہادت سے آسمان کی طرف اشارہ کرے۔

وَاِذْ يَقُوْلُ الْمُنٰفِقُوْنَ وَالَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ

اور جب کہ کہتے تھے منافق اور وہ لوگ جن کے دلوں میں مرض ہے

مَّا وَعَدَنَا اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗۤ اِلَّا غُرُوْرًا ۝ فَثَبِّتْنَا

کہ ہم سے اللہ اور رسول نے نہیں وعدہ کیا تھا مگر دھوکے کا پس ہم کو ثابت

وَانْصُرْنَا اس جگہ یعنی اُنْصُرْنَا پڑھنے میں مطلب کا دل میں خیال

قدم رکھ اور غلبہ دے۔ کرے۔

وَسَخِّرْ لَنَا هٰذَا الْبَحْرَ كَمَا سَخَّرْتَ

اور ہمارے کار آمد کر دے اس دریا جیسا کہ کار آمد کر دیا تھا

الْبَحْرَ لِمُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ

دریا کو موسیٰ علیہ السلام کے لیے اور کار آمد کر دیا تھا

النَّارَ لِاِبْرٰهِيْمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ

آگ کو ابراہیم علیہ السلام کے لیے اور کار آمد کر دیا تھا



الْجِبَالَ وَالْحَدِيْدَ لِدَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ

پہاڑوں اور لوہے کو داؤد علیہ السلام کے لئے

وَسَخَّرْتَ الرِّيْحَ وَالشَّيٰطِيْنَ وَالْجِنَّ

اور حکم میں کر دیا تھا ہوا اور شیاطین اور جنوں کو

لِسُلَيْمٰنَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخِّرْ لَنَا كُلَّ

سلیمان علیہ السلام کے لئے اور ہمارے کار آمد کر دے اپنے

بَحْرٍ هُوَ لَكَ فِي الْاَرْضِ وَالسَّمَآءِ وَ

اس دریا کو جو زمین میں ہے اور آسمان میں اور

الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ وَبَحْرَ الدُّنْيَا وَ

ملک اور جہان میں ہو اور دنیا کے دریا کو اور

بَحْرَ الْاٰخِرَةِ وَسَخِّرْ لَنَا كُلَّ شَيْءٍ يَا

آخرت کے دریا کو اور ہمارے کار آمد کر دے ہر چیز کو اے

مَنْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ كٓهٰيٰعٓصٓ

وہ ذات کہ اسی کے قبضہ میں ہے ملکیت ہر چیز کی کاف ہا یا عین صاد

كٓهٰيٰعٓصٓ كٓهٰيٰعٓصٓ

کاف ہا یا عین صاد کاف ہا یا عین صاد

اس کلمہ کو تین بار لکھا گیا اس لئے کہ تین بار پڑھا جاتا ہے

اور اس کے اول دفعہ پڑھنے میں ہر حرف کے ساتھ انگلیاں داہنے

ہاتھ کی بند کرے اس طرح کہ اوّل حرف کے ساتھ چھنگلیا پھر دوسرے
حرف کے ساتھ چھنگلیا کے قریب کی انگشت تیسرے حرف کے ساتھ
بیچ کی انگلی چوتھے کے ساتھ انگلی شہادت کی پانچویں کے ساتھ
انگوٹھا بند کرے اور اسی طرح بند رکھے پھر دوسرے كٓهٰيٰعٓصٓ (کاف ہا یا عین صاد)
کے ساتھ اسی ترتیب سے کھولدے۔ پھر تیسرے كٓهٰيٰعٓصٓ (کاف ہا یا عین صاد) کے ساتھ
بند کرے اُنْصُرْنَا (ہماری مدد کر) یہاں پر یعنی اُنْصُرْنَا پڑھنے میں پہلی انگلی یعنی
چھنگلیا کھولدے فَاِنَّكَ خَيْرُ النَّاصِرِيْنَ وَافْتَحْ لَنَا

کیوں کہ تو سب سے بہتر مدد کرنیوالا ہے اور ہم کو فتح دے

یہاں اسی طرح دوسری انگلی کھولدے فَاِنَّكَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ

کیوں کہ تو سب سے بہتر فتح دینے والا ہے

وَاغْفِرْ لَنَا (اور بخش ہم کو) یہاں تیسری انگلی کھولدے فَاِنَّكَ خَيْرُ الْغَافِرِيْنَ (کیوں کہ تو سب سے بہتر بخشنے والا ہے)
وَارْحَمْنَا (اور رحم کر ہم پر) یہاں چوتھی انگلی کھولدے فَاِنَّكَ خَيْرُ الرَّاحِمِيْنَ (کیوں کہ تو سب سے بہتر رحم کرنے والا ہے)
وَارْزُقْنَا (اور ہم کو روزی دے) یہاں پانچویں انگلی کھولدے اور ترتیب کھولنے کی وہی ہے
جو بند کرنے کی ہے۔

فَاِنَّكَ خَيْرُ الرَّازِقِيْنَ وَاحْفَظْنَا فَاِنَّكَ

کیوں کہ تو سب سے بہتر روزی دینے والا ہے اور ہماری حفاظت کر کیونکہ

خَيْرُ الْحٰفِظِيْنَ وَاهْدِنَا وَنَجِّنَا مِنَ الْقَوْمِ

تو سب سے بہتر حفاظت کرنیوالا ہے اور ہم کو ہدایت کر اور ہم کو ظالموں کی



الظّٰلِمِيْنَ وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رِيْحًا

قوم سے بچا اور عنایت کر ہم کو اپنے پاس سے ایک اچھی

طَيِّبَةً كَمَا هِيَ فِيْ عِلْمِكَ وَانْشُرْهَا

ہوا جیسی کہ وہ تیرے علم میں ہے اور چلا اس کو

عَلَيْنَا مِنْ خَزَآئِنِ رَحْمَتِكَ وَاحْمِلْنَا

ہم پر اپنی رحمت کے خزانوں میں سے اور لے چل ہم کو

بِهَا حَمْلَ الْكَرَامَةِ وَمَعَ السَّلَامَةِ وَالْعَافِيَةِ

اس کے ذریعہ سے لے چلنا عزت کا اور مع سلامتی دین اور

فِي الدِّيْنِ وَالدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ

دنیا اور آخرت کے امن چین کے ساتھ کیوں کہ تو ہر چیز پر

شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ اَللّٰهُمَّ يَسِّرْ لَنَآ اُمُوْرَنَا

قادر ہے اے اللہ آسان کر ہمارے لیے تمام کام

یہاں پر یعنی اُمُوْرَنَا پڑھنے میں مطلب کا خیال دل میں رکھے

مَعَ الرَّاحَةِ لِقُلُوْبِنَا وَاَبْدَانِنَا وَالسَّلَامَةِ

دلوں اور بدنوں کے چین کے ساتھ اور سلامتی اور امن

وَالْعَافِيَةِ فِيْ دِيْنِنَا وَدُنْيَانَا وَكُنْ صَاحِبَنَا

کے ساتھ ہمارے دین اور دنیا میں اور وہ ہمارا ساتھی

فِيْ سَفَرِنَا وَخَلِيْفَةً فِيْ اَهْلِنَا وَاطْمِسْ

سفر ہیں اور ہمارے پیچھے محافظ ہمارے گھر بار ہیں اور بگاڑ دے

عَلٰی وُجُوْہِ اس جگہ یعنی وُجُوْہِ پڑھنے میں بتصور اعداد

داہنے ہاتھ کی مٹھی باندھکر نیچے کو اشارہ کرے اور کھولدے

اَعْدَآئِنَا وَامْسَخْہُمْ عَلٰی مَکَانَتِہِمْ فَلَا

ہمارے دشمنوں کے اور ان کو مسخ کردے ان کی جگہ پر کہ نہ

یَسْتَطِیْعُوْنَ الْمُضِیَّ وَلَا الْمَجِیَّ اِلَیْنَا وَلَوْ

طاقت رکھیں وہ ہم پر گذر کی اور نہ ہماری طرف آنے کی (جیساکہ

نَشَآءُ لَطَمَسْنَا عَلٰٓی اَعْیُنِہِمْ فَاسْتَبَقُوا الصِّرَاطَ

تونے فرمایا ہے) کہ اگر چاہیں ہم تو ان کی آنکھوں کو پٹ کردیں کہ وہ

فَاَنّٰی یُبْصِرُوْنَ ○ وَلَوْ نَشَآءُ لَمَسَخْنٰہُمْ عَلٰی

راستہ کیطرف دوڑتے پھریں پھر کہاں دیکھ سکتے ہیں اور اگر چاہیں تو مسخ کردیں ان کو ان کی

مَکَانَتِہِمْ فَمَا اسْتَطَاعُوْا مُضِیًّا وَّلَا یَرْجِعُوْنَ ○

جگہ پر پھر نہ طاقت رکھیں وہاں سے چلے جانیکی اور نہ لوٹ سکیں۔

یٰسٓ ○ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ ○ اِنَّکَ لَمِنَ الْمُرْسَلِیْنَ ○

یٰسٓ قسم ہے قرآن محکم کی بیشک آپ پیغمبروں میں سے ہیں

عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ○ تَنْزِیْلَ الْعَزِیْزِ الرَّحِیْمِ ○

سیدھے راستہ پر (یہ قرآن) اتارا ہوا ہے (خدائے) غالب اور رحیم کا

لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُہُمْ فَہُمْ



تاکہ ڈرائیں آپ اس قوم کو کہ ان کی پہلی نسلیں نہیں ڈرائی گئیں اس وجہ

غٰفِلُوْنَ ○ لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰٓی اَکْثَرِہِمْ

سے وہ غافل ہیں سچی ہوچکی ہے (خدا تعالیٰ کی) بات ان میں بہتوں پر

فَہُمْ لَا یُؤْمِنُوْنَ ○ اِنَّا جَعَلْنَا فِیْٓ

پھر بھی یہ ایمان نہیں لاتے ہم نے ڈال دیئے ہیں انکی گردنوں میں

اَعْنَاقِہِمْ اَغْلٰلًا فَہِیَ اِلَی الْاَذْقَانِ

طوق کہ وہ ٹھوڑیوں تک ہیں پس ان کے سر اُل

فَہُمْ مُّقْمَحُوْنَ ○ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَیْنِ

گئے ہیں اور قائم کردی ہے ہم نے ایک دیوار

اَیْدِیْہِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِہِمْ سَدًّا

ان کے سامنے اور پیچھے ان کے ایک دیوار کہ اس نے

فَاَغْشَیْنٰہُمْ فَہُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ ○ شَاہَتِ

ان کو آڑ میں کردیا پس وہ دیکھ نہیں سکتے۔ بگڑ جائیں

الْوُجُوْہِ شَاہَتِ الْوُجُوْہِ شَاہَتِ الْوُجُوْہِ

منہ — بگڑ جائیں منہ — بگڑ جائیں منہ

یہ کلمہ تین بار لکھا گیا۔ ہر بار یہاں دل میں اپنے دشمنوں کا خیال رکھے کہ تباہ ہوجائیں اور الٹا ہاتھ زمین پر مارے اور ہر بار میں

وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ ط

(جیسا قیامت کے بارے میں ہے) اور جھک جائیں گے منھ (خدائے) حیّ و قیوم کے سامنے

وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا ہ طٰسٓ طٰسٓمٓ

اور خسارہ میں پڑا وہ جس نے گناہ کا بار اٹھایا طٰسٓ طٰسٓمٓ

حٰمٓ عٓسٓقٓ مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيٰنِ ہ

حٰمٓ عٓسٓقٓ ملادیا دو دریاؤں کو ایک ساتھ بہتے ہیں اور

بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا يَبْغِيٰنِ ہ حٰمٓ حٰمٓ

بیچ میں انکے ایک پردہ ہے کہ اپنی حد سے تجاوز نہیں کرسکتے۔ حٰمٓ حٰمٓ

حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ

حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ

حٰمٓ چوں کہ سات مرتبہ پڑھا جاتا ہے اس لیئے سات جگہ لکھا گیا۔ پہلی بار پڑھ کر داہنی طرف پھونک مارے اور دوسری بار پڑھ کر بائیں طرف اور تیسری بار پڑھ کر سامنے اور چوتھی بار پڑھ کر پیچھے اور پانچویں بار پڑھ کر اوپر اور چھٹی بار پڑھ کر نیچے اور ساتویں بار پڑھکر دونوں ہاتھ پر اندر کیطرف دم کرکے تمام بدن پر ملے حُمَّ الْاَمْرُ

گرم ہوا کلام

وَجَآءَ النَّصْرُ فَعَلَيْنَا لَا يُنْصَرُوْنَ ہ حٰمٓ ہ

اور آگئی مدد پس وہ ہم پر فتح نہیں پاسکتے۔ حٰمٓ



تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ہ

اس کتاب کا اتارنا اللہ کی طرف سے ہے جو غالب ہے اور دانا ہے

غَافِرِ الذَّنْبِ وَ قَابِلِ التَّوْبِ شَدِيْدِ الْعِقَابِ

گناہ کا بخشنے والا اور توبہ کا قبول کرنے والا سخت عذاب والا

ذِي الطَّوْلِ ط لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ہ

بڑے اختیار والا کوئی معبود اس کے سوا نہیں اسی کیطرف لوٹنا ہے

بِسْمِ اللّٰهِ بَابُنَا تَبَارَكَ حِيْطَانُنَا يٰسٓ سَقْفُنَا

بسم اللہ ہمارا دروازہ ہے تبارک الذی ہماری چہار دیواری ہے یٰسٓ ہماری

كٓهٰيٰعٓصٓ یہاں داہنے ہاتھ کی انگلیاں بند کرے

چھت ہے کٓهٰيٰعٓصٓ چھنگلیا سے شروع کرے انگوٹھے پر ختم کرے اول حرف پڑھنے میں چھنگلیا بند کرے دوسرے پر اسکے پاس والی تیسرے پر درمیانی چوتھے پر انگشت شہادت پانچویں پر انگوٹھا۔ ہر حرف کے پڑھنے کے ساتھ ہی انگلی بند کرے

كِفَايَتُنَا حٰمٓ عٓسٓقٓ

ہم کو کافی ہے حٰمٓ عٓسٓقٓ

یہاں انگلیاں کھولے ہر حرف کیساتھ اسی ترتیب سے کہ جسطرح بند کی تھیں

حِمَايَتُنَا فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ج وَهُوَ

ہماری پناہ ہے پس اللہ تجھ کو ان کے مقابلہ میں کافی ہوجائیگا اور وہ

السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ٥ سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ

سننے والا اور جاننے والا ہے عرش کا پردہ ہمارے اوپر چھوٹا

عَلَيْنَا وَعَيْنُ اللّٰهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا

ہوا ہے اور حق تعالیٰ کی نظر ہماری طرف متوجہ ہے

بِحَوْلِ اللّٰهِ لَا يَقْدِرُ عَلَيْنَا ٥ سِتْرُ

خدا تعالیٰ کی مدد سے کوئی ہم پر قابو نہ پائیگا عرش کا

الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ اللّٰهِ

پردہ ہمارے اوپر چھوٹا ہوا ہے اور حق تعالےٰ

نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللّٰهِ لَا يَقْدِرُ عَلَيْنَا ٥

کی نظر ہماری طرف متوجہ ہے خدا تعالیٰ کی مدد سے کوئی ہم پر قابو نہ پائے گا

سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ

عرش کا پردہ ہمارے اوپر چھوٹا ہے اور حق تعالیٰ کی

اللّٰهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللّٰهِ لَا يَقْدِرُ

نظر ہماری طرف متوجہ ہے حق تعالیٰ کی مدد سے کوئی ہم پر

عَلَيْنَا ٥ سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا

قابو نہ پائے گا عرش کا پردہ ہمارے اوپر چھوٹا ہوا ہے

وَعَيْنُ اللّٰهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللّٰهِ

اور حق تعالیٰ کی نظر ہماری طرف متوجہ ہے حق تعالیٰ کی مدد سے



لَا يَقْدِرُ عَلَيْنَا ٥ سِتْرُ الْعَرْشِ

کوئی ہم پر قابو نہ پائے گا عرش کا پردہ

مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ اللّٰهِ نَاظِرَةٌ

ہمارے اوپر چھوٹا ہوا ہے اور حق تعالیٰ کی نظر ہماری طرف

اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللّٰهِ لَا يَقْدِرُ عَلَيْنَا ٥

متوجہ ہے حق تعالیٰ کی مدد سے کوئی ہم پر قابو نہ پائے گا

سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ

عرش کا پردہ ہمارے اوپر چھوٹا ہوا ہے اور حق تعالیٰ

اللّٰهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللّٰهِ لَا يَقْدِرُ

کی نظر ہماری طرف متوجہ ہے حق تعالیٰ کی مدد سے کوئی ہم پر

عَلَيْنَا وَاللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ ٥

قابو نہ پائے گا اور اللہ ان کو ہر طرف سے گھیرے ہوئے ہے

بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ ٥

بلکہ یہ کتاب قرآن مجید ہے اور لوح محفوظ میں

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ٥

بس اللہ ہی اچھا نگہبان ہے اور وہ سب سے زیادہ رحم کرنے والا ہے

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ٥

بس اللہ ہی اچھا نگہبان ہے اور وہ سب سے زیادہ رحم کرنے والا ہے

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ٥

بس اللہ ہی اچھا نگہبان ہے اور وہ سب سے زیادہ رحم کرنے والا ہے

اِنَّ وَلِیِّ اللّٰهُ الَّذِیْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ وَهُوَ

بیشک میرا مددگار اللہ ہے جس نے اتاری کتاب اور وہی

يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ٥ اِنَّ وَلِیِّ اللّٰهُ الَّذِیْ

مددگار ہوتا ہے نیکوں کا بیشک میرا مددگار اللہ ہے جس نے

نَزَّلَ الْكِتٰبَ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ٥

اتاری کتاب اور وہی مددگار ہوتا ہے نیکوں کا

اِنَّ وَلِیِّ اللّٰهُ الَّذِیْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ

بیشک میرا مددگار اللہ ہے جس نے اتاری کتاب

وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ٥ حَسْبِیَ

اور وہی مددگار ہوتا ہے نیکوں کا کافی ہے مجھ کو

اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ

اللہ نہیں کوئی معبود سوائے اس کے اسی پر بھروسہ کیا میں نے اور وہ

رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ٥ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ

پروردگار ہے عرش عظیم کا کافی ہے مجھ کو اللہ نہیں کوئی

اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ

معبود سوائے اسکے اسی پر بھروسہ کیا میں نے اور وہ پروردگار ہے



الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ٥ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

عرش عظیم کا کافی ہے مجھ کو اللہ نہیں کوئی معبود سوائے اس کے

عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ٥

اسی پر بھروسہ کیا میں نے اور وہ پروردگار ہے عرش عظیم کا

حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ

کافی ہے مجھ کو اللہ نہیں کوئی معبود سوائے اس کے اسی پر بھروسہ کیا میں نے

وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ٥ حَسْبِیَ اللّٰهُ

اور وہ پروردگار ہے عرش عظیم کا - کافی ہے مجھکو اللہ

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ

نہیں کوئی معبود سوائے اس کے اسی پر بھروسہ کیا میں نے اور وہ پروردگار

الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ٥ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

ہے عرش عظیم کا کافی ہے مجھ کو اللہ نہیں کوئی معبود سوائے اس کے

عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ٥

اسی پر بھروسہ کیا میں نے اور وہ پروردگار ہے عرش عظیم کا

حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ

کافی ہے مجھ کو اللہ نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے اسی پر بھروسہ کیا میں نے

وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ٥

اور وہ پروردگار ہے عرش عظیم کا -

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ

اس خدا کے نام سے جس کے نام کیساتھ کوئی چیز نقصان نہیں پہنچاتی

فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ہ

زمین میں نہ آسمان میں اور وہی سُننے والا جاننے والا ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ

اس خدا کے نام سے جس کے نام کیساتھ کوئی چیز نقصان نہیں پہنچاتی

فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ہ

زمین میں نہ آسمان میں اور وہی سُننے والا جاننے والا ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ

اس خدا کے نام سے جس کے نام کیساتھ کوئی چیز نقصان نہیں پہنچاتی

فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ہ

زمین میں نہ آسمان میں اور وہی سُننے والا جاننے والا ہے

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ہ

اور نہیں قوت اور نہ طاقت مگر ساتھ اللہ برتر و بزرگ کے

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ہ

اور نہیں قوت اور نہ طاقت مگر ساتھ اللہ برتر و بزرگ کے

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ہ

اور نہیں قوت اور نہ طاقت مگر ساتھ اللہ برتر و بزرگ کے



وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَ

اور رحمت کاملہ نازل فرمائے حق تعالیٰ اپنی بہترین مخلوق محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور آپ کے آل

اَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ ہ بِرَحْمَتِكَ

اصحاب پر سب پر اپنی رحمت سے

یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ہ

اے ارحم الراحمین

## دُعَائِ اِخْتِتَام

دعائے اختتام

یَا اَللّٰهُ یَا نُوْرُ یَا حَقُّ یَا مُبِیْنُ اَكْسِنِیْ

اے خدا اے نور اے حق اے ظاہر کرنے والے اپنے نور کا

مِنْ نُّوْرِكَ وَ عَلِّمْنِیْ مِنْ عِلْمِكَ وَ

لباس مجھے پہنا اور اپنا علم مجھے سکھا اور

فَهِّمْنِیْ عَنْكَ وَ اَسْمِعْنِیْ مِنْكَ وَ

اپنی طرف سے سمجھ دے اور اپنا حکم مجھے سُنا اور

اَبْصِرْنِیْ بِكَ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ہ

اپنی معرفت دے بیشک تو ہر چیز پر قادر ہے

یَا سَمِیْعُ یَا عَلِیْمُ یَا حَلِیْمُ یَا عَلِیُّ یَا

اے سُننے والے اے دانا اے بُردبار اے برتر اے

عَظِيْمُ اِسْمَعْ دُعَآئِىْ بِخَصَآئِصِ لُطْفِكَ

عظیم الشان اپنی مہربانی سے میری دعا سن

اٰمِيْنَ اٰمِيْنَ اٰمِيْنَ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ

آمین آمین آمین میں خدا کے تمام حکموں کے

اللّٰهِ التَّآمَّاتِ كُلِّهَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ؕ

ذریعہ ان تمام مخلوقات کے شر سے پناہ مانگتا ہوں جنکو اس نے

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ كُلِّهَا

پیدا کیا ہے پناہ مانگتا ہوں خدا کے کامل احکام کے ذریعہ اُن تمام

مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ؕ يَا عَظِيْمَ السُّلْطَانِ ۝

کے شر سے جن کو اس نے پیدا کیا ہے اے عظیم الشان بادشاہ

يَا قَدِيْمَ الْاِحْسَانِ ۝ يَا دَآئِمَ النِّعَمِ

اے قدیم سے احسان کرنے والے اے ہمیشہ سے نعمت دینے والے

يَا بَاسِطَ الرِّزْقِ يَا وَاسِعَ الْعَطَايَا يَا

اے رزق پیدا کرنے والے اے زیادہ عطیات والے اے

دَافِعَ الْبَلَايَا يَا حَاضِرًا لَّيْسَ بِغَآئِبٍ يَا

آفتوں کو دفع کرنے والے اے حاضر نہ ہونیوالے غائب اے

مَوْجُوْدًا عِنْدَ الشَّدَآئِدِ يَا مُجْمِلَ السِّرِّ

سختیوں کے وقت مدد کرنے والے اے مجمل بھید والے



يَا خَفِيَّ اللُّطْفِ يَا لَطِيْفَ الصُّنْعِ يَا

پوشیدہ مہربانی والے عمدہ کاریگری والے اے

حَلِيْمًا لَّا يَعْجَلُ يَا جَوَادًا لَّا يَبْخَلُ

ایسا بُرد بار جو سزا دینے میں جلدی نہیں کرتا اے بے بخل سخی

اِقْضِ حَاجَتِىْ بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ

اپنی رحمت سے میری حاجت پوری کردے اے سب سے

الرَّاحِمِيْنَ ۝ اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَسْئَلُكَ

بڑے رحم کرنے والے مہربان اے خدا میں تجھ سے تیرے نام کے

بِاسْمِكَ الْمَخْزُوْنِ الْمَكْنُوْنِ السَّلَامِ

وسیلہ سے سوال کرتا ہوں جو محفوظ ہے پوشیدہ ہے سلامت ہے

الْمُنَزِّلِ الْقُدُّوْسِ الْمُطَهِّرِ الطَّاهِرِ

نازل کرنے والا ہے پاک پاک کرنے والا پاک

يَا دَهْرُ يَا دَيْهَارُ يَا دَيْهُوْرُ يَآ اَزَلُ يَا

تیرا نام ہے دہر اے وہ جس کا شروع نہیں اور جس کی انتہا نہیں اے

اَبَدُ يَا مَنْ لَّمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ

وہ جس نے کسی کو نہ جنا اور نہ کسی سے پیدا ہوا اور نہ

يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ؕ يَا مَنْ لَّمْ

کائنات میں اُس کی کوئی مثل ہے اے وہ جو

يَزَلْ يَا هُوَ يَاهُوَ يَاهُوَ مَنْ لَّآ اِلٰـهَ

ہمیشہ سے ہے اے وہ اے وہ اے وہ جس کے سوا کوئی خدا نہیں

اِلَّا هُوَ يَاكَانُ يَا كَيْنَانُ يَا رُوْحُ

اے وہ ہمیشہ سے تھا اور ہمیشہ سے تھا اے روح

يَاكَآئِنُ بَعْدَ كُلِّ كَوْنٍ اِهْيَا

اے وہ جو تھا تمام کائنات سے قبل اے وہ ازلی جس کو

اَشْرَاهِيَا اٰذُوْنِيْ اَصْبَاؤُتُ يَا مُجَلِّيَ

کبھی زوال نہیں ہے اے وہ دائمی جس کو کبھی فنا نہیں اے سختیوں

عَظَآئِمِ الْاُمُوْرِ سُبْحَانَكَ عَلٰى عَفْوِكَ

کو دور کرنے والے تو پاک ہے کہ قدرت کے

بَعْدَ قُدْرَتِكَ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ

بعد معاف کرتا ہے اگر وہ راہِ راست سے پھریں تو کہدو کہ میرے لئے

اَللّٰهُ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَ

خدا کافی ہے جس کے سوا اور کوئی خدا نہیں ہے اس پر میرا بھروسہ ہے اور

هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ لَيْسَ

وہ عرش عظیم کا پیدا کرنے والا ہے جس کی مثل

كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

کوئی چیز نہیں اور وہ سب کچھ سنتا اور جانتا ہے



اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓى اٰلِ

اے خدا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اور ان کے اہل پر

مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ

رحمت نازل کر جیسا کہ تو نے رحمت نازل کی تھی ابراہیمؑ

وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

اور اُن کے اھل پر یقیناً تو قابلِ تعریف بزرگ ہے

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓى اٰلِ

اے خدا برکت نازل کر محمدؐ اور ان کے اہل پر

مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ

جیسا کہ تو نے برکت نازل کی تھی ابراہیمؑ

وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ

اور اُن کے اھل پر یقیناً تو

حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

قابلِ تعریف بزرگ ہے

## صلوٰۃ خوف پڑھنے کا طریقہ

صلوٰۃ خوف کے بارے میں پ۵ سورۃ النساء آیت ۱۰۲ میں اگرچہ خطاب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ہے لیکن آپ کے بعد تا قیامت آپ کے جانشین بھی اس میں داخل ہیں حاصل یہ ہے کہ جب عین میدانِ جنگ میں نماز کا وقت آجائے اور کافروں کی طرف سے اچانک حملہ کر دینے کا خطرہ ہو تو امام مسلمانوں کو دو حصوں میں تقسیم کر دے ایک جماعت تو ہتھیاروں سے لیس دشمن کے مقابلہ میں کھڑی رہے اور دوسری امام کیساتھ نماز میں شریک ہو جائے جب ایک رکعت پڑھ چکیں تو چپکے سے پہلی جماعت کی جگہ چلی جائیں اور پہلی جماعت آکر امام کے ساتھ شریک ہو جائے۔ جب امام دوسری رکعت پر سلام پھیرے تو یہ اٹھ کر اپنی رکعت سابقہ ادا کر کے سلام پھیر لیں اور دشمن کے مقابلہ میں چلے جائیں اور جو جماعت ایک رکعت پڑھ کر چلی گئی تھی وہ واپس اپنی جگہ میں آکر اپنی باقی ماندہ رکعت بغیر قرأت کے پوری کرے اس لئے کہ حق قرأت میں یہ حکماً لاحق اور امام کے پیچھے سمجھے جائیں گے اور جو جماعت امام کی دوسری رکعت میں شریک ہوئی تھی وہ اپنی دوسری رکعت میں مسبوق کے حکم میں ہو کر قرأت کیساتھ نماز پوری کرے۔ اب دوسری رکعت چاہے میدانِ جنگ میں ادا کرے چاہے امام کے پاس آکر ادا کرے دونوں صورتوں میں اختیار ہے یہ طریقہ دوگانہ صورت میں ہے۔ اگر چار رکعت والی نماز ہو تو امام دونوں جماعتوں کو دو دو رکعتیں پڑھائے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اسی طریقہ سے صلوٰۃ خوف ادا فرماتے تھے اور اس وقت نماز میں مدورت



معاف ہے اور ہتھیار اور زرہ یا سپر ساتھ رکھیں اور اس قدر بھی فرصت نہ ہو تو جماعت موقوف کریں، تنہا نماز پڑھ لیں اور پیادہ ہو کر اشارہ سے اور اگر یہ بھی فرصت نہ ہو تو قضا کریں۔

## جنگی فوجیوں اور سالاروں کے لئے ورد و وظائف

ف : ایام جہاد میں ائمہ مساجد کو اور فوج کے امام کو صبح کی نماز میں دوسری رکعت کے قومہ میں قنوتِ نازلہ پڑھنا چاہیئے جس کی برکت سے مسلمانوں کو فتح نصیب ہوتی ہے اور کفار کو شکست ہو جاتی ہے۔ قنوتِ نازلہ آخر میں دیکھیں۔

تنبیہ : اسلامی فوج کے سپاہیوں اور افسروں کو میدانِ جنگ میں مقابلہ کے وقت نعرۂ تکبیر اللہ اکبر کا اہتمام کرنا چاہیئے اس سے اللہ کی مدد حاصل ہوتی ہے اور کفار کے دلوں پر رعب طاری ہو جاتا ہے اور فوج کے امام کو ہر نماز کے بعد نعرۂ تکبیر جماعت کے ساتھ بلند کرنا چاہیئے بشرطیکہ مصلحت کے خلاف نہ ہو۔

تنبیہ : اسلامی فوج کو ہر دن صبح و شام حسب ذیل دعائیں پڑھ لینا چاہیئے۔ انشاء اللہ حفاظتِ الٰہی شاملِ حال ہوگی۔

(۱) سورۃ لایلاف قریش۔ گیارہ بار

(۲) اَلَم تَرَ کَیفَ فَعَلَ رَبُّکَ بِاَصحَابِ الفِیل

(۳) لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْهِ مَا عَنِتُّمْ

حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِىَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ صبح وشام ایک بار اور تین بار پڑھ لیں تو اور اچھا ہے۔

(۴) بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِىْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَىْءٌ فِى الْاَرْضِ وَلَا فِى السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ تین بار۔

صبح وشام تین بار اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ۔

صبح وشام تین بار لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِىِّ الْعَظِيْمِ۔

**نوٹ:** جو دعائیں اسلامی فوج کے سپاہیوں اور افسروں کے لئے لکھی گئیں وہ سب مسلمان بھی پڑھتے رہیں تو اللہ تعالیٰ کی حفاظت ان کے بھی شاملِ حال ہوگی ان شاء اللہ تعالیٰ۔

## قنوتِ نازلہ

احادیثِ صحیحہ میں ہے کہ جب مسلمانوں پر کوئی شدید حادثہ پیش آتا تھا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نمازوں میں مسلمانوں کی حفاظت اور دشمنوں پر فتح کے لیے دعائے قنوت پڑھا کرتے تھے۔ شرح منیہ میں ہے کہ یہ قنوتِ نازلہ اب بھی مسنون ہے۔ دُرِّ مختار شامی میں ہے کہ قنوتِ نازلہ ہر مصیبت عامہ اور جنگ وجہاد کے لیے اب بھی مستحب ہے۔ اس وقت جبکہ سارا عالمِ اسلام مصائب آلام میں مبتلا ہے، خصوصاً پاکستان کی سرحدات پر اعدائے اسلام نے بھرپور حملے شروع کر دیئے۔ مناسب ہے کہ مسلمان اسلام اور پاکستان کی حفاظت کے لیے دعائے قنوت پڑھا کریں۔ صبح کی نماز کی دوسری رکعت میں رکوع کے بعد امام باآواز بلند یہ دعا پڑھے اور مقتدی آمین کہتے رہیں۔ اس دعا



کے لیے نہ تکبیر کہی جائے، نہ ہاتھ اٹھائے جائیں۔ دعا کے بعد تکبیر کہہ کر امام کے ساتھ سجدے میں جائیں۔

اَللّٰهُمَّ اهْدِنَا فِيْمَنْ هَدَيْتَ وَعَافِنَا

یا اللہ راہ دکھا ہم کو ان لوگوں میں جن کو تونے راہ دکھائی اور عافیت دے ہم کو

فِيْمَنْ عَافَيْتَ ۝ وَتَوَلَّنَا فِيْمَنْ تَوَلَّيْتَ ۝ وَ

ان لوگوں میں جن کو تونے عافیت بخشی اور کارسازی کر ہماری ان لوگوں میں جن کے آپ کارساز ہیں اور

بَارِكْ لَنَا فِيْمَآ اَعْطَيْتَ ۝ وَقِنَا شَرَّ مَا

برکت دے اس چیز میں جو آپ نے ہم کو عطا فرمائی۔ اور بچا ہم کو اس چیز کے شر سے جس کو

قَضَيْتَ فَاِنَّكَ تَقْضِىْ وَلَا يُقْضٰى عَلَيْكَ ۝

آپ نے مقدر فرمایا کیونکہ فیصلہ کرنے والے آپ ہی ہیں۔ آپ کے خلاف فیصلہ نہیں کیا جا سکتا۔

اِنَّهٗ لَا يَعِزُّ مَنْ عَادَيْتَ ۝ وَلَا يَذِلُّ مَنْ

بے شک آپ کا دشمن عزت نہیں پا سکتا۔ اور آپ کا دوست ذلیل

وَّالَيْتَ ۝ تَبَارَكْتَ رَبَّنَا وَتَعَالَيْتَ

نہیں ہو سکتا۔ برکت والے ہیں آپ اے ہمارے پروردگار اور بلند و بالا ہیں

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ

یا اللہ مغفرت فرما مومن مردوں اور عورتوں کی

وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ وَاَصْلِحْهُمْ

اور مسلمان مردوں اور مسلمان عورتوں کے گناہ معاف فرما اور ان کے حالات کی

وَاَصْلِحْ ذَاتَ بَيْنِهِمْ ۝ وَاَلِّفْ بَيْنَ

اصلاح فرما اور ان کے باہمی تعلقات کو درست فرمادے اور اُن کے دلوں میں اُلفت

قُلُوْبِهِمْ ۝ وَاجْعَلْ فِىْ قُلُوْبِهِمُ

باہمی اور محبت پیدا کردے اور ان کے دلوں میں ایمان وحکمت کو قائم

الْاِيْمَانَ وَالْحِكْمَةَ وَثَبِّتْهُمْ

فرمادے اور ان کو اپنے رسول کے

عَلٰى مِلَّةِ رَسُوْلِكَ وَاَوْزِعْهُمْ

دین پر ثابت قدم فرما اور توفیق دے اُنھیں

اَنْ يَّشْكُرُوْا نِعْمَتَكَ الَّتِىْٓ اَنْعَمْتَ

کہ شکر کریں تیری اس نعمت کا جو تونے انھیں

عَلَيْهِمْ وَاَنْ يُّوْفُوْا بِعَهْدِكَ الَّذِىْ

دی ہے اور یہ کہ وہ پورا کریں تیرا وہ

عَاهَدْتَّهُمْ عَلَيْهِ ۝ وَانْصُرْهُمْ عَلٰى

عہد جو تونے ان سے لیا ہے اور غلبہ عطا کر ان کو اپنے دشمن پر اور

عَدُوِّكَ وَعَدُوِّهِمْ ۝ اِلٰهَ الْحَقِّ سُبْحَانَكَ

ان کے دشمن پر اے معبود برحق! تیری ذات پاک ہے

لَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ ۝ اَللّٰهُمَّ انْصُرْ عَسَاكِرَ

اور تیرے سوا کوئی معبود نہیں یا اللہ پاکستان کے افواج



پَاكِسْتَانَ ۝ وَالْعَنْ كَفَرَةَ الْهِنْدِ وَالشُّيُوْعِيِّيْنَ

کی مدد فرما اور ہندوستان کے کفار اور اشتراکیوں پر لعنت فرما۔

اَلَّذِيْنَ يُكَذِّبُوْنَ رُسُلَكَ وَيُقَاتِلُوْنَ اَوْلِيَآئَكَ

جو آپ کے رسولوں کی تکذیب کرتے ہیں اور آپ کے دوستوں سے

اَللّٰهُمَّ خَالِفْ بَيْنَ كَلِمَتِهِمْ ۝ وَفَرِّقْ جَمْعَهُمْ ۝

مقاتلہ کرتے ہیں۔ یا اللہ ان کے آپس میں اختلاف ڈال دے اور انکی جماعت کو متفرق کردے

وَشَتِّتْ شَمْلَهُمْ وَزَلْزِلْ اَقْدَامَهُمْ ۝ وَاَلْقِ

اور ان کی طاقت کو پارہ پارہ کردے اور ان کے قدم اُکھاڑدے اور ان کے

فِىْ قُلُوْبِهِمُ الرُّعْبَ وَخُذْهُمْ اَخْذَ عَزِيْزٍ

دلوں میں مسلمانوں کا رُعب ڈال دے اور ان کو ایسے عذاب میں پکڑلے

مُّقْتَدِرٍ ۝ وَاَنْزِلْ بِهِمْ بَاْسَكَ الَّذِىْ

جس میں قوت وقدرت والا پکڑا کرتا ہے۔ اور ان پر وہ عذاب نازل فرما جس کو

لَا تَرُدُّهٗ عَنِ الْقَوْمِ الْمُجْرِمِيْنَ۔

آپ مجرم قوموں سے اُٹھایا نہیں کرتے۔

# پانچوں نمازوں کے بعد
## امام و مقتدی سب یہ دُعا مانگا کریں

اَللّٰھُمَّ مُنْزِلَ الْکِتَابِ سَرِیْعَ الْحِسَابِ ہ

یا اللہ! اے کتاب نازل کرنے والے جلد حساب لینے والے

اَللّٰھُمَّ اھْزِمِ الْاَحْزَابَ ہ اَللّٰھُمَّ اھْزِمْھُمْ

یا اللہ ان طاقتوں کو شکست دیدے۔ یا اللہ انہیں شکست اور ان کے قدم

وَزَلْزِلْھُمْ ہ اَللّٰھُمَّ انْصُرْ عَسَاکِرَ بَاکِسْتَانَ وَ

اکھاڑ دے۔ یا اللہ! پاکستان کی افواج اور مجاہدینِ پاکستان کی مدد فرما

الْمُجَاھِدِیْنَ فِیْ سَبِیْلِکَ اَللّٰھُمَّ اسْتُرْ عَوْرَاتِنَا

یا اللہ ہماری کمزوریوں پر پردہ ڈال دے اور خوف کی چیزوں

وَاٰمِنْ رَوْعَاتِنَا ہ وَاکْنُفْنَا بِرُکْنِکَ الَّذِیْ

سے ہم کو امن عطا فرما اور ہمیں اپنی اس طاقت کی پناہ میں لے جس کا کسی دشمن

لَا یُرَامُ وَاَعِنَّا وَلَا تُعِنْ عَلَیْنَا ہ وَ

کیطرف سے ارادہ بھی نہیں جا سکتا اور ہماری مدد فرما اور ہمارے مقابل کی مدد نہ فرما اور ہمکو

انْصُرْنَا وَلَا تَنْصُرْ عَلَیْنَا ہ وَامْکُرْ لَنَا وَلَا تَمْکُرْ

فتح دے اور ہمارے مقابل کو فتح نہ دے اور ہمارے لیے تدبیر فرما اور ہمارے مخالف



عَلَیْنَا ہ وَاھْدِنَا وَ یَسِّرِ الْھُدٰی لَنَا ہ

کے لیے نہ فرما اور ہم کو ہدایت فرما اور ہمارے لیے ہدایت کو آسان فرما

اَللّٰھُمَّ اِلَیْکَ نَشْکُوْ ضُعْفَ قُوَّتِنَا ہ وَ قِلَّۃَ

یا اللہ ہم آپ ہی کے سامنے اپنی کمزوری بے سامانی اور لوگوں کی نظروں

حِیْلَتِنَا وَھَوَانَنَا عَلَی النَّاسِ ہ اِنَّہٗ لَا مَلْجَأَ

میں بے وقعتی کی شکایت پیش کرتے ہیں کیوں کہ آپ کے عذاب سے

وَلَا مَنْجَاءَ مِنْکَ اِلَّا اِلَیْکَ ہ

نجات و پناہ بجز آپ کے کوئی نہیں دے سکتا۔

# مُجرّباتِ سیوطیؒ صد ۱۳۰

اب مؤلف حضرت علامہ امام جلال الدین سیوطیؒ کے یکصد مجربات نقل کرکے پیش خدمت کرتے ہیں ملاحظہ فرماویں

## مرد اور عورت کی شہوت باندھنے کے لئے تاکہ دوسرا ان پر قادر نہ ہوسکے

علامہ سیوطیؒ فرماتے ہیں کہ جو شخص عورت کی شہوت بند کرنا چاہے کہ اس پر دوسرا قادر نہ ہوسکے تو اس کو چاہیئے کہ ① بھیڑیئے کا خصیہ خشک کرکے پیس لیں اور روغنِ زیتون میں ملاکر عضوِ خاص پر طلا کریں اور عورت یعنی بیوی سے مقاربت کریں پھر کوئی اس پر قادر نہ ہوسکے گا۔ یعنی انشاء اللہ تعالیٰ اس کی طرف غیر کی رغبت بھی نہ ہوگی۔

② ایضاً سیاہ مرغی اور سیاہ مرغ کا پتہ اور کوے کا پتہ اور اسی طرح بھیڑیئے کا پتہ اور شہد سب ملاکر جو شخص احلیل پر طلا کرے اور اپنی بیویوں میں سے جس عورت سے چاہے مجامعت کرے تو وہ عورت اس سے ایسا پیار کرے گی کہ پھر کوئی دوسرا شخص اس پر قادر قطعاً نہ ہوسکے گا بحکم الٰہی محفوظ ہوگی نسخہ صحیح مجرب ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں۔

③ ایضاً سیاہ کوے کا پتہ اور اسی کا بھیجا ملاکر عضوِ تناسل پر طلا کریں اور اپنی بیویوں میں سے جس سے چاہیں مجامعت کریں پھر کوئی دوسرا اس پر قادر



نہ ہوسکے گا۔

اس زمانے میں چونکہ لوگوں کے پاس لونڈیاں ہوا کرتی تھیں تو جس کی محبت جس لونڈی سے ہوا کرتی تو وہ یہ چاہتا تھا کہ اس لونڈی پر دوسرا قادر نہ ہوسکے۔ اسلئے نسخہ بالا اور مذکورہ عمل میں لایا کرتے تھے اور اسی میں کامیابی ہوتی تھی۔ یہ لونڈی کے ساتھ خاص نہیں اپنی بیویوں پر بھی یہ عمل کیا جاسکتا ہے۔

④ ایضاً عورت کے بال جو کنگھی کرتے وقت اس کے سر سے گرتے ہیں، لیکر جلادیں اور عورت کی بے خبری میں احلیل پر طلا کرکے مجامعت کریں تو وہ عورت اس کے سوا دوسرے سے قطعاً محبت نہ کرے گی۔

⑤ بجو یعنی کفتار کا خصیہ خشک کرکے باریک کریں اور روغنِ کنجد میں ملاکر احلیل پر طلا کریں تو مقاربت کے وقت عجب لذت اٹھائیں گے اور غیر اس پر قادر نہ ہوسکے گا

## اگر عورت چاہے اس کا مرد کسی غیر عورت کے ساتھ زنا نہ کرسکے یا اس کا برعکس کہ خاوند چاہتا ہے کہ میری غیر موجودگی میں میری بیوی پر دوسرا مرد قادر نہ ہوسکے

اگر کسی عورت کا خاوند زانی ہے اور وہ اپنی بیوی کو چھوڑ کر دوسری عورتوں کے پاس جاکر زنا کرتا رہتا ہے عورت چاہتی ہے کہ میرا خاوند ان کے پاس جاکر زنا نہ کرسکے تو عورت کو چاہئیے کہ اسماءِ ذیل لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ اسماء یہ ہیں : عَقَدْتُ سَمْعَكَ وَبَصَرَكَ وَذَكَرَكَ

لَا یَقُوْمُ الَّا فِی الحَلَالِ بحق ھٰذہ الاسماءِ ۱۱۱۱۶ ۴ ۱۵۵ ۱ ۱ ۱ ۱ ۱ ۱ ۱ ۱ ۱ ح ۷ ۲۶۸ ع اَجِیْبُوْا یَاخُدَّامَ ھٰذہ الاَسْمَاءِ یعقد ذکر فلاں عن الحرام

## اگر کوئی شخص زانی اور زانیہ یا کسی مرد اور عورت میں جدائی ڈلوانا چاہے

اگر کوئی شخص زانی اور زانیہ یا کسی مرد اور عورت میں جدائی ڈلوانا چاہے تو اس کو چاہیے کہ ایک سبز درخت کی ٹہنی پر ۲۱ دفعہ لفظِ بُدُوح لکھے پھر اس کو کاٹنا شروع کرے اور کاٹتے وقت یہ الفاظ کہتا جائے قَطَعتُ قَلبَ فلان عن فلان محبۃ فلان عن فلان پھر اس ٹہنی کو کسی پرانی قبر میں دفن کرے اور دفن کرتے وقت یہ آیت پڑھے اَلْیَوْمَ نَنْسَاکُمْ کَمَا نَسِیْتُمْ لِقَاءَ یَوْمِکُمْ ھٰذَا کَذٰلِکَ الْیَوْمَ تُنْسٰی فلان بن فلانۃ محبۃ فلانۃ بنت فلانۃ یموتُ قلبہ کما مات علیھم صَاحِبُ ھٰذَا القبر

## نسخۂ اکسیر برائے لذّتِ جماع

از مجربات امام سیوطیؒ

① سفید مرغ کا بھیجا شہد میں ملا کر آلہ مخصوص پر طلا کرنا لذت بڑھاتا ہے۔ موم کو روغنِ زیتون میں گلا کر طلا کرنا بھی یہی کام دیتا ہے۔

② اونٹ کی کوہان کی چربی گلا کر طلا کرنے سے فریقین لذت سے مسرور ہوجاتے ہیں۔

③ عاقرقرحا جماع کے وقت چباوے اور ذکر پر طلا بھی کرے تو عجیب لذت پاوے۔





④ بھیڑیئے اور مینڈھے کا پتہ ملا کر احلیل پر طلا کریں اور لذّتِ جماع اٹھائیں

⑤ دارچینی باریک پیس کر شہد میں ملائیں اور بوقتِ ضرورت عضوِ خاص پر طلا کریں اور جماع میں مزہ پائیں

⑥ عورت کے دودھ سے آلہ مخصوص پر مالش کرنا بھی لذّتِ جماع کو بڑھاتا ہے

⑦ کبابہ کے چبانے اور احلیل پر طلا کرنے سے بھی عظیم لذّت پیدا ہوتی ہے

⑧ عاقرقرحا زنجبیل کو باریک پیس کر روغنِ زنبق میں ملا کر موئے زہار وخصیتیں واحلیل پر طلا کرنا لذّتِ جماع وطاقتِ جماع کو قوی کرتا ہے

## جماع کے وقت کی دعاء

جب ہم بستری کا ارادہ کرے تو یہ دعاء پڑھے

بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ جَنِّبْنَا الشَّیْطَانَ وَجَنِّبِ الشَّیْطَانَ مَا رَزَقْتَنَا۔

ترجمہ: اللہ کے نام سے، اے اللہ تو ہم (دونوں) کو شیطان سے بچا اور جو اولاد تو ہم کو عطا فرمائے اس کو بھی شیطان سے بچائیو

## انزال کے وقت کی دعاء

جب انزال ہو یعنی جب بوقتِ جماع منی باہر نکلے تو یہ دعا پڑھے:

اَللّٰھُمَّ لَا تَجْعَلْ لِلشَّیْطَانِ فِی مَا رَزَقْتَنِیْ نَصِیْبًا۔

ترجمہ: اے اللہ! جو اولاد تو مجھے عطا فرمائے اس میں شیطان

کا کوئی حصہ عمل دخل نہ رکھیو

نوٹ: جماع اور انزال کے وقت ان دعاؤں کی تعلیم کا منشا یہ ہے کہ ان جیسے خالص طبعی اور جنسی خواہشات کو پورا کرنے کے وقت اگر انسان اللہ کو یاد رکھے تو یہی عبادت بن جاتی ہے۔ نیز یہ کہ جماع اور انزال کا مقصد صرف لذت اندوزی نہ ہونا چاہیے بلکہ اس کا اصلی مقصد اولادِ صالح پیدا کرنا ہے اسی مقصد کے لئے اس خالص حیوانی فعل کو اللہ تعالیٰ نے جائز اور حلال قرار دیا ہے۔

## مرد اور عورت کی شہوت بڑھانے اور منقطع کرنے کیلئے

از مجرباتِ امام سیوطیؒ ص ۱۳۱

اگر ایک حصہ زنگار اور نصف حصہ نوشادر پانی میں ملا کر عورت اس سے استنجا کیا کرے تو اس کی قوت شہوت اور خواہش جماع بہت بڑھ جاوے گی۔ اگر مرد اور عورت کی شہوت قطع کرنی چاہیں تو چاہیئے کہ سرخ بیل کا ذکر خشک کر کے اس میں سے بقدر ایک مثقال مرد یا عورت کو کھلائیں تو شہوتِ جماع بالکل منقطع ہو جائے گی۔

ایضاً شجرہ مریم کو نعناع (یعنی پودینہ) کے پانی میں تسحیق کر کے یعنی رگڑ کر نصف نصف دانگ کی گولیاں بنائیں اور ایک گولی مرد یا عورت کو کھلائیں۔ مرد یا عورت کی شہوت کم ہو جائے گی۔



## باب عضو خاص کی کمزوری کا علاج

از مجرباتِ امام سیوطیؒ ص ۱۳۲

زبد البحر (سمندر کی جھاگ) پانی میں پیس کر ذکر پر طلا کرنا اس کو موٹا تازہ کرتا ہے۔ صحیح مجرب ہے۔

ایضاً جس کا عضو خاص چھوٹا ہو اور بڑا کرنا چاہے تو اس کو چاہیے کہ جماع کے وقت سے اس کو مار فاتر (یعنی نیم گرم) پانی سے اتنا ملے کہ وہ گرم ہو جائے اور خون پھوٹ پڑنے کے قریب ہو پھر اس پر مربہ زنجبیل کے شہد کی مالش کرے مفید اور مجرب ہے۔ ایضاً نرگس کی جڑ باریک کر کے قضیب پر ملنے سے طوالت و غلظت میں بڑھتا ہے۔

## باب ثیب کو بکر بنانے میں یعنی وطی کردہ شدہ عورت کو کنواری کی مانند کر دینا

از مجرباتِ امام سیوطیؒ ص ۱۳۴

(۱) بیل کے پتہ میں صوف تر کر کے عورت فرج میں رکھے اور بکر ہو جائے۔

(۲) ایضاً مجیٹھ اور پوستِ انار کو پانی میں جوش دیں اور اس کے پانی میں پشم تر کر کے عورت مقام مخصوص میں رکھے۔

(۳) ایضاً پھٹکڑی مازو سنگ راسخ سب باریک پیس کر پانی میں جوش دیں پھر اس پانی میں صوف تر کر کے عورت اپنے عضوِ مخصوص میں رکھا کرے۔

ایضاً جفت بلوط مازو ہر ایک مساوی پانی میں جوش دے کر اس سے طہارت کیا کرے دن میں دو تین دفعہ طہارت ہونی چاہیئے

ایضاً زنگار، مازو، پھٹکڑی ان کو پانی میں ملا کر عورت اس سے طہارت کیا کرے۔ چند روز کی مداومت سے باکرہ ہو جاوے۔

ایضاً خرگوش کا پنیر بھی اندامِ نہانی میں رکھنے سے یہی نتیجہ مرتب ہوتا ہے۔

## باب نابالغ لڑکی کے بالغ کرنے اور اس کے رحم سے خون جاری کرنے کے علاج میں

از مجربات امام سیوطیؒ صـ ۱۳۴

---

اگر کسی لڑکی کا خون حیض جاری کرنا چاہیں تو چاہیئے کہ چونہ و صابون دونوں ملا کر اس میں سے بقدر دانۂ باقلا اس کے فرج میں رکھے اور جماع کرے انشاء اللہ تعالیٰ رحم کھل جائے گا اور خون جاری ہو جائے گا۔

ایضاً جونک خشک کر کے باریک پیس کر لڑکی اپنے فرج میں شاف کرے، اس سے بھی خون جاری ہو جاتا ہے۔

## باب طعام وغیرہ اشیاء میں برکت ڈالنے کیلئے ایضاً درہم پیسوں میں برکت کے لئے

از مجربات امام سیوطی صـ ۲۱۹ تا ۲۲۱

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت ہے کہ جو شخص گندم کے



پچیس ۲۵ دانے لے کر ہر ایک دانہ پر مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ وَالَّذِیْنَ مَعَہٗٓ اَشِدَّآءُ عَلَی الْکُفَّارِ رُحَمَآءُ بَیْنَھُمْ تَرٰىھُمْ رُکَّعًا سُجَّدًا یَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰہِ وَرِضْوَانًا سِیْمَاھُمْ فِیْ وُجُوْھِھِمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ذٰلِکَ مَثَلُھُمْ فِی التَّوْرٰىۃِ وَمَثَلُھُمْ فِی الْاِنْجِیْلِ کَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْاَہٗ فَاٰزَرَہٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِہٖ یُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِیَغِیْظَ بِھِمُ الْکُفَّارَ وَعَدَ اللّٰہُ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْھُمْ مَّغْفِرَۃً وَّاَجْرًا عَظِیْمًا (پ ۲۶ ختم سورۃ الفتح) تک پڑھے اور ان دانوں کو کسی ادنیٰ کپڑے میں باندھ کر طعام وغیرہ اشیاء کے نیچے رکھ دیں اور مہمانوں کے آگے رکھیں بخدا اگر اس سے ایک لاکھ آدمی بھی کھا جائے گا تو سب سیر ہو جائیں گے اور کھانا ویسا ہی ویسا بچ رہیگا

(۲) حضرت امام جلال الدین سیوطیؒ فرماتے ہیں شیخ سیدی منصور حلبی کا قول ہے کہ اگر آیتِ ذیل وَمَا مِنْ دَآبَّۃٍ فِی الْاَرْضِ اِلَّا عَلَی اللّٰہِ رِزْقُھَا وَیَعْلَمُ مُسْتَقَرَّھَا وَمُسْتَوْدَعَھَا کُلٌّ فِیْ کِتٰبٍ مُّبِیْنٍ[1] و اَیُّھَآ اَزْکٰى طَعَامًا ۔ لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ ۔ کو زیتون کے ٹکڑے پر لکھ کر کہیں گاڑ دیں تو کھیتی نہایت بابرکت ہو

(۳) ایضاً سو دانہ گندم یا جو کا لیکر اس پر سورۃ الفاتحہ ایک ہزار پانچسو دفعہ اور آیۃ الکرسی ۹۶ دفعہ پڑھ کر دم کریں پھر اس میں سے ایک دانہ جس چیز میں برکت دینی چاہیں اس کے نیچے رکھدیں بشرطیکہ رکھنے والا طہارت سے ہو۔

(۴) ایضاً جس پیالہ میں کھانا ڈال کر کھانا چاہیں اس میں خالص چاندی کے ٹکڑے پر اسماء ذیل نقش کریں پھر کھانا ڈال کر کھائیں تو نہایت

[1] پ ۱۲ بدایۃ سورۃ ھود

برکت پیدا ہو۔ اسماء یہ ہیں : اِنَّ ھٰذَا لَرِزْقُنَا مَالَہٗ مِنْ نَّفَادٍ
اَللّٰھُمَّ ضَعِ الْبَرَکَۃَ فِیْ طَعَامِنَا ھٰذَا۔

⑤ ایضاً جمعہ کے روز نماز کے بعد ہزار دفعہ اسماء باالاوضو کے ساتھ قبلہ کی طرف منہ کر کے گھی یا تیل یا شہد وغیرہ پر پڑھیں تو برکت پیدا ہوگی۔

⑥ ایضاً نمک پر اسماء ذیل چالیس دفعہ پڑھ کر دم کریں۔ پھر اس میں سے تھوڑا سا کھانے وغیرہ میں ڈال دیا کریں تو برکت بہت زیادہ ہو
اسماء یہ ہیں : لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْغَنِیُّ الْھَادِیُ الرَّازِقُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْکَرِیْمُ الْوَاسِعُ الْوَھَّابُ ذُوالطَّوْلِ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْجَوَادُ الْمُتَفَضِّلُ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلَّمَ تَسْلِیْمًا۔

ایضاً ریشم کے کپڑے پر اسماء ذیل لکھ کر اگر اس کو کھیت میں گاڑ دیں تو پیداوار زیادہ ہو۔

## درہم اور پیسوں میں برکت کیلئے

اور اگر اس کپڑے میں درہم وغیرہ نقدی باندھ کر اس میں سے خرچ کرتے رہیں تو وہ روپیہ کبھی ختم نہ ہو لیکن شرط یہ ہے کہ جب اس میں سے کچھ نکالا کریں تو اس کو دیکھا نہ کریں۔ اسماء یہ ہیں
وفف مَعْفَتَ ۱۳ دفعہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْکَافِیْ وَالْفَتَّاحُ الرَّازِقُ اِنَّ ھٰذَا لَرِزْقُنَا مَالَہٗ مِنْ نَّفَادٍ ووو۔ ووو دس دفعہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْکَافِیْ وَالْفَتَّاحُ الرَّازِقُ اِنَّ ھٰذَا لَرِزْقُنَا مَالَہٗ مِنْ نَّفَادٍ



ووو۔ ووو دس دفعہ لا الٰہ الا اللہ الکافی الفتاح الرّازقُ اِنَّ ھٰذَا لَرِزْقُنَا مَالَہٗ مِنْ نَّفَادٍ ووو۔ ووو دس دفعہ لا الٰہ الا اللہ الکافِی الفَتَّاحُ الرَّزِقُ اِنَّ ھٰذَا لَرِزْقُنَا مَالَہٗ مِنْ نَّفَادٍ ووو۔ ووو دس دفعہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الکافی الفَتَّاحُ الرَّازِقُ اِنَّ ھٰذَا لَرِزْقُنَا مَالَہٗ مِنْ نَّفَادٍ وووووووووووووووووووووو ووووووو۔ قائل کہتا ہے کہ ہم نے اس کو دراہم میں تو کئی دفعہ آزمایا ہے اور سو فیصد کامیاب رہے۔

⑦ ایضاً سات دانہ جو لیکر وضو کر کے ان پر یَا فَتَّاحُ یَا رَازِقُ ۷۹۹ دفعہ پڑھ کر ان دانوں کو اپنے خرچ کی تھیلی میں ڈال کر رکھیں اور جتنا چاہیں بغیر شمار کرنے کے اس میں سے خرچ کرتے رہیں انشاء اللہ تعالیٰ ختم نہ ہوگی۔ اور جب تھیلی کھولیں تو وضو کر کے کھولیں اور اس روپیہ کو ناجائز اور گناہ کے کاموں میں خرچ نہ کریں ورنہ ہلاک ہو جاویگا

## طعام و ادام یعنی سالن میں برکت پیدا کرنا

اسماء ذیل رجب کی پہلی تاریخ یا رمضان کی ستائیس ویں تاریخ کو لکھ کر کسی کوزہ مٹکہ میں وہ کاغذ ڈال کر موم یا آٹے سے اس کا منہ بند کر کے غلہ وغیرہ میں رکھ دیں۔ اسماء یہ ہیں : مَثَلُ الَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَھُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ کَمَثَلِ حَبَّۃٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِیْ کُلِّ سُنْۢبُلَۃٍ مِّائَۃُ حَبَّۃٍ وَاللّٰہُ یُضٰعِفُ لِمَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰہُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ ۝ (پ۳ بقرہ ع ۳۶)

دَایۃٌ مِّنْکَ الخ

مَثَلُ الْجَنَّۃِ الَّتِیْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ ۔ وَاِنْ مِّنْ شَیْءٍ اِلَّا یُسَبِّحُ بِحَمْدِہٖ ۔ وَقُلْ رَّبِّ اَنْزِلْنِیْ مُنْزَلًا مُّبٰرَکًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْمُنْزِلِیْنَ
اَوَلَیْسَ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِقٰدِرٍ عَلٰٓی اَنْ یَّخْلُقَ مِثْلَهُمْ بَلٰی وَهُوَ الْخَلّٰقُ الْعَلِیْمُ ۔ جَنّٰتِ عَدْنٍ مُّفَتَّحَۃً اَبْوَابُهَا وَرِزْقٌ كَرِیْمٌ مَالَهٗ مِنْ نَّفَادٍ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِیْنُ ۔ وَفِی السَّمَآءِ رِزْقُكُمْ وَمَا تُوْعَدُوْنَ

عبداللہ بن سلام عبداللہ بن مسعود، عبداللہ بن عمر، عبداللہ بن عباس، عبداللہ بن زبیر، جن کو عبادلہ خمسہ کہا جاتا ہے۔ اویس قرنی ربیع بن خیثم، ہرم بن حیان، مسروق بن الاجدع، عامر بن عبداللہ بن قیس، مسعود بن اسلم الخولانی، الحسن البصری، ابوبکر، عمر، عثمان، علی رضی اللہ عنہم اجمعین

ایضاً اگر اسپغول کے لعاب سے آٹا گوندکر روٹی پکائی جائے تو آدھے سے زیادہ ہو جائے۔

ایضاً عید کے روز ذبح کی ہوئی بکری کا بائیں شانہ لیکر اسماء ذیل لکھ کر غلہ کے ڈھیر میں ڈال دیں تو غلہ میں بہت برکت پیدا ہو۔

تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِیْنَ ۔
تَبٰرَكَ الَّذِیْ نَزَّلَ الْفُرْقَانَ عَلٰی عَبْدِهٖ ۔ تَبٰرَكَ الَّذِیْ جَعَلَ فِی السَّمَآءِ بُرُوْجًا ۔ تَبٰرَكَ الَّذِیْ بِیَدِهِ الْمُلْكُ وَهُوَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ تملیخ تملاها تملیخ لخلیلی لم ینوفش الطوس طلطوس طبطونس وَکَلْبُهُمْ قِطْمِیْر



ایضاً سیدی احمد زروق کا قول ہے کہ جو شخص اسماء ذیل جمعہ کے روز وہ جمعہ جو ایام بیض تیرھویں، چودھویں، پندرھویں۔ چاند کی رات میں آوے مٹی کی ٹھیکری پر لکھ کر کھیتی یا غلہ وغیرہ میں دفن کردے تو برکت عظیم مشاہدہ کرے۔ اسماء یہ ہیں: یَا کَافِیْ یَا غَنِیُّ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ یَا مُنْعِمُ یَا جَوَادُ یَا بَاسِطُ یَا ذَا الطَّوْلِ یَا مُغِیْثُ اِنَّ هٰذَا لَرِزْقُنَا مَا لَهٗ مِنْ نَّفَادٍ ۔

## خرید و فروخت میں برکت کے لئے

کسی کورڑی سے تین ہڈیاں لاکر ہر ایک پر آیت ذیل لکھکر تعویذ بناکر دکان میں یا مالک دکان اپنے پاس رکھے دکان میں برکت ہوگی اسماء یہ ہیں:

وَاِذَا رَاَوْا تِجَارَةً اَوْ لَهْوَا انْفَضُّوْٓا اِلَیْهَا وَتَرَكُوْكَ قَآئِمًا قُلْ مَا عِنْدَ اللّٰهِ خَیْرٌ مِّنَ اللَّهْوِ وَمِنَ التِّجَارَةِ وَاللّٰهُ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ پ۲۸ ختم سورۃ الجمعہ

## فائدہ: عورت کو محبت میں پھنسانے کے لئے
## اسی طرح وہ عورت جو کسی مرد سے نکاح کے خواہشمند ہے

(۱) سورۃ والضحیٰ کسی تعویذ میں لکھ کر اس کے آخر میں یَا جَامِعَ النَّاسِ لِیَوْمٍ لَّا رَیْبَ فِیْهِ اُرْدُدْ زَوْجَتَہٗ کذا وکذا اِلَیَّ لکھ کر کسی جگہ میں دفن کر دیں اور اس جگہ پر چار رکعات نماز ادا کریں اور جو کچھ تعویذ میں لکھا ہے وہ بھی پڑھیں

۲ ایضاً اسماء ذیل تین کاغذ پر لکھ کر جلاویں اور اس کی راکھ کو بطور سرمہ لگا کر اس عورت کے سامنے جائیں جس سے محبت کا ارادہ ہو انشاء اللہ تعالیٰ مطیع ہو جاوے۔ اسماء یہ ہیں:

يَكَادُ الْبَرْقُ يَخْطَفُ أَبْصَارَهُمْ كُلَّمَا أَضَاءَ لَهُمْ مَشَوْا فِيهِ وَإِذَا أَظْلَمَ عَلَيْهِمْ قَامُوا (پ۱ بقرہ رکوع ۲)

۳ ایضاً اس عورت کے لئے جو خاوند چاہتی ہے۔ سورۂ فجر کسی برتن میں لکھ کر بارش کے پانی سے دھو کر اس میں مہندی گوندھے اور ہاتھ پر لگا کر اس کے سامنے چلے جس سے وہ شادی کرنا چاہتی ہے وہ اس کو نکاح میں لے آوے۔

## برائے حفاظت از شریر انس و جن

### اس کو نقش میں لکھ کر مکان میں آویزاں کیا جائے

اسماء ذیل لکھ کر دائیں بازو پر بطور تعویذ لٹکا رکھیں۔ اسماء یہ ہیں

يَا أَيُّهَا الرَّسُولُ بَلِّغْ مَا أُنْزِلَ إِلَيْكَ وَإِنْ لَمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهُ وَاللَّهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ (پ۶ مائدہ ع ۱۰)

وَمَا عَمِلَتْ أَيْدِيهِمْ يَوْمَ الْأَحَدِ فَأَبْطَلْنَاهُ بِالْوَاحِدِ الْأَحَدِ الْفَرْدِ الصَّمَدِ الَّذِي لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُولَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَهُ كُفُوًا أَحَدٌ ۝ وَمَا عَمِلَتْهُ أَيْدِيهِمْ يَوْمَ الْاثْنَيْنِ فَأَبْطَلْنَاهُ بِالاثْنَيْنِ الحسن والحسین وَمَا عَمِلَتْهُ أَيْدِيهِمْ يَوْمَ الثُّلَثَاءِ فَأَبْطَلْنَاهُ بِثَلَاثَةِ مَلَائِكَ جبرئیل و میکائیل و اسرافیل



وَمَا عَمِلَتْهُ أَيْدِيهِمْ يَوْمَ الْأَرْبِعَاءِ فَأَبْطَلْنَاهُ بِأَرْبَعَةِ كُتُبٍ التَّوْرَاةِ وَالْإِنْجِيلِ وَالزَّبُورِ وَالْفُرْقَانِ وَبِمُحَمَّدٍ صلی اللہ علیہ وسلم وَمَا عَمِلَتْهُ أَيْدِيهِمْ يَوْمَ الْخَمِيسِ فَأَبْطَلْنَاهُ بِخَمْسِ صَلَوَاتٍ بِاللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ وَمَا عَمِلَتْهُ أَيْدِيهِمْ يَوْمَ الْجُمُعَةِ فَأَبْطَلْنَاهُ بِثَمَانِيَةِ حُرُوفٍ وهی هٰذه يٰسٓ ورہ ۷ ع

لابسملة اسم اللہ تبارک و تعالیٰ حیطاننا يٰسٓ سقفنا كٓهٰيٰعٓصٓ كفايتنا حٰمٓعٓسٓقٓ حمايتنا فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللَّهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُولٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ اللهِ نَاظِرَةٌ إِلَيْنَا بِحَوْلِ اللهِ لَا يَقْدِرُ أَحَدٌ مِنَ الْإِنْسِ وَلَا مِنَ الْجِنِّ عَلَيْنَا وَمَا عَمِلَتْهُ أَيْدِيهِمْ يَوْمَ السَّبْتِ فَأَبْطَلْنَاهُ بِإِنَّا أَنْزَلْنَاهُ فِي لَيْلَةِ الْقَدْرِ وَمَا أَدْرَاكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ لَيْلَةُ الْقَدْرِ خَيْرٌ مِنْ أَلْفِ شَهْرٍ تَنَزَّلُ الْمَلَائِكَةُ وَالرُّوحُ فِيهَا بِإِذْنِ رَبِّهِمْ مِنْ كُلِّ أَمْرٍ سَلَامٌ هِيَ حَتَّى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۝

## کسی ذی وجاہت شخص کے پاس جاتے میں اپنی حاجت پوری کرنے کا عمل

از مجربات امام سیوطی ص ۲۲۱

اگر کوئی شخص کسی وجاہت شخص کے پاس اپنی حاجت کے لئے جانا چاہے تو چاہیے کہ كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ کو اس طرح پڑھے کہ ہر ایک حرف پر اپنے ہاتھ کی انگلیوں کو بند کرتا جائے اور پہلے دائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کرے پھر بائیں ہاتھ کی پھر سورۃ الفیل طَيْرًا تک دس دفعہ پڑھے پھر اسماء ذیل پڑھے اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ

# تفریق برائے ناجائز محبّت

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

یہ پندرہ کا نقش ہے

فلاں بن فلاں درمیان تفریق فلاں بن فلاں

دو آدمیوں کے درمیان اگر ناجائز محبّت ہو رہی ہے جس سے ایک دوسرے کے والدین یا رشتہ داروں کو تکلیف پہنچ رہی ہو تو اس نقش کو قبرستان میں دفن کر دیا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دونوں کے درمیان جلد جدائی ہوگی۔

# غائب کی بازیابی کے لئے

یا ولی　　یا ولی

نام مطلوب مع والدہ

نام طالب مع والدہ

یا ولی　　یا ولی

اگر کسی شخص کا کوئی رشتہ دار یا اپنا بھائی وغیرہ گھر سے غائب ہو اور جگہ کا پتہ نہ لگے تو مندرجہ بالا نقش تین بنا کر، ایک مطلوب کی والدہ کو پہنایا جائے دھاگہ اتنا لمبا ہو کہ دل پر لٹکتا رہے۔ اور دوسرا نقش درخت کی ٹہنی پر باندھا جائے جس کو ہوا الگ کر ہلاتا رہے



تاکہ مطلوب خود بخود مجبور ہو کر گھر واپس حاضر ہو۔ تیسرا نقش لیکر دفن کر دیا جائے۔ یعنی گھر کے اندر دفن کر دیا جائے یا کہ وزنی چیز کے نیچے دبایا جائے۔ علاوہ ازیں کچھ پڑھنے کے بھی وظائف ہیں۔

یَا وَدُوْدُ کو ایک سو گیارہ مرتبہ بعد نمازِ فجر پڑھنا ہے اور اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھنا بھی ضروری ہے اور بعد نماز ظہر سورۃ والضحٰی الخ کو اکتالیس مرتبہ پڑھنا ہے اور درود شریف بھی ماقبل جیسے۔ یعنی شروع اور اخیر میں گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھا جائے۔ اور رَبِّ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ کو بھی ہر وقت پڑھا جائے اور اس کے بعد اللہ تعالیٰ کے جناب میں گریہ وزاری کے ساتھ دعائیں مانگی جائے انشاء اللہ تعالیٰ مہربانی ہوگی۔

اس عمل کی آخری حد اکتالیس ایام تک ہے ورنہ اللہ تعالیٰ بڑے مہربان ہیں۔ وہ آنِ واحد میں سب کچھ کر سکتے ہیں



# اغوا شدہ لڑکا یا لڑکی یا چیز کی بازیابی کے لئے

یاحفیظ ایک سو انیس ۱۱۹ بار پھر یٰبُنَیَّ اِنَّهَا اِنْ تَكُ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَكُنْ فِیْ صَخْرَةٍ اَوْ فِی السَّمٰوٰتِ اَوْ فِی الْاَرْضِ یَاْتِ بِهَا اللّٰهُ اِنَّ اللّٰهَ لَطِیْفٌ خَبِیْرٌ ایک سو انیس مرتبہ پڑھا کریں انشاء اللہ گم شدہ لڑکا یا لڑکی یا کوئی شئی ہو واپس آجائے گی۔

۲۲
(عملیاتِ مدنیؒ۔ بحوالہ ماہنامہ انوار مدینہ لاہور)

علاج علیٰ: اَمْسَیْتُ فِیْ اَمَانِ اللّٰہِ وَاَصْبَحْتُ فِیْ جِوَارِ اللّٰہِ سوا لاکھ مرتبہ پڑھیں
(حوالہ بالا)

رکھا جائے اور یَا وَدُوْدُ کا وِرد صبح و شام ایک سو گیارہ مرتبہ رہے اور اول آخر میں گیارہ دفعہ درود شریف پڑھتی رہے اور اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعائیں مانگتی جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ میاں کا دل نرم ہو کر خود بخود وہ بیوی کی طرف رغبت کر کے واپس آئے گا اور مخالف سب کے سب موافق بن جائیں گے۔

| یاولی | | یاولی |
|---|---|---|
| | یہاں پر میاں کا نام بمعہ والدہ لکھا جائے گا | |
| | علیٰ حُبّ | |
| | یہاں بیوی کا نام معہ والدہ لکھا جائے گا | |
| یاولی | | یاولی |

اور اگر مثلاً بیوی کی والدہ کا نام معلوم نہ ہو اس کی نسبت حوا کی طرف کی جائے گی اسی طرح اگر میاں کی والدہ کا نام معلوم نہ ہو تو اسکی نسبت حضرت حوا کی طرف کی جائے گی
اور اگر میاں بیوی میں سحر وغیرہ کا اثر ہو تو دونوں کو سورۃ فاتحہ اور معوذتین پلیٹ میں تحریر کر کے عرق گلاب کے ساتھ ملا کر ایک ایک ہفتہ پینا ہوگا، یعنی عشاء کے بعد پئیں۔ تین ہفتے تک پینا پڑے گا۔
اگر سخت ناراضگی کی وجہ سے میاں اپنی بیوی اور سسرال والوں کے پاس نہیں جاتا تو مؤکلین کے ذریعہ سے اس کے دل کو نرم کرنے کے لئے دم کیا جا سکتا ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| یاولی | | یاولی |
|---|---|---|
| | نام مطلوب مع والدہ | |
| | علیٰ حُبّ | |
| | نام طالب مع والدہ | |
| یاولی | | یاولی |

## بوجہ سحر و جنات کے نامردی کا علاج

ہمارے مؤکل عبدالرحمٰن صاحب کا کہنا ہے کہ اگر سحر و جنات کی وجہ سے نامردی پیدا ہو اور قوتِ باہ میں کمزوری آجائے تو اس کا علاج مندرجہ ذیل ملاحظہ ہو
اَلْمُؤْمِنُ کو تین سو ساٹھ مرتبہ پڑھ کر صرف ایک مرتبہ اخیر اور آمَنتُ والانفشُ اس میں بوتل بھر پانی پر دم کیا جائے اور دس ایام تک صبح و شام یہ پانی میاں بیوی پیتے رہیں اور میاں بیوی کے علاوہ اگر کوئی اور بھی پی لے تو اس میں حرج نہیں۔ اور سات دانے الائچی خورد بھی ڈالنا چاہیئے اور جب پانی ختم ہونے پر آئے تو دوبارہ پانی اسی بوتل میں ڈالنا چاہیئے۔
اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ کو دن میں کسی بھی وقت ستر دفعہ پڑھ کر دعا مانگی جائے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی اور قوتِ باہ واپس آجائے گی۔

مؤکل عبدالجبار صاحب فرماتے ہیں کہ جنات کی وجہ سے اگر کمزوری پیدا ہو یعنی حقوقِ زوجیت ادا کرنے سے مرد قاصر ہو تو روزانہ مغرب کی نماز کے بعد ۲۰ مرتبہ استغفار پڑھتا رہے۔ اور عشاء کی نماز کے بعد ۵۰ دفعہ یا اس سے زائد تسمیہ پڑھتا رہے مگر مذکورہ عدد سے بالکل نہ بڑھے انشاء اللہ تعالیٰ قوتِ باہ کے لئے مفید ہے اور رات کو روئی والا فتیلہ بھی جلاتا رہے اس سے بہت فائدہ ہوگا

علاج ۱۰ سورۃ والضحیٰ ۳۱ بار سات مرتبہ پڑھیں پھر اپنے انگشتِ شہادت پھیریں اور سات مرتبہ مندرجہ ذیل کلمات کہیں اَصْبَحْتُ فِیْ اَمَانِ اللّٰہِ وَ اَمْسَیْتُ جَوَارِ اللّٰہِ پھر دستک دیں ہر صبح و شام کو تا واپسی مفرور یا ضائع شدہ عمل میں لاویں۔

## ایام ماہواری کی کمی کے لئے

عورت کی ماہواری میں کمی ہو اور اس سے تکلیف ہو تو آیاتِ ذیل کو ترتیب وار لکھ کر گلے میں اس طرح ڈالدیں کہ تعویذ رحم پر پڑا رہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَجَعَلْنَا فِیْهَا جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِیْلٍ وَّاَعْنَابٍ وَّفَجَّرْنَا فِیْهَا مِنَ الْعُیُوْنِ لِیَاْکُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖ وَمَا عَمِلَتْهُ اَیْدِیْهِمْ اَفَلَا یَشْکُرُوْنَ ۝ اَوَلَمْ یَرَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ کَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ کُلَّ شَیْءٍ حَیٍّ اَفَلَا یُؤْمِنُوْنَ ۝

## ایام ماہواری کی زیادتی کے لئے

عورت کی اگر ایام ماہواری میں زیادتی ہو اور اس سے تکلیف ہو تو آیاتِ ذیل کو لکھ کر گلے میں ڈال دیں کہ تعویذ رحم پر پڑا رہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَقِیْلَ یٰۤاَرْضُ ابْلَعِیْ مَآءَكِ وَیٰسَمَآءُ اَقْلِعِیْ وَغِیْضَ الْمَآءُ وَقُضِیَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَى الْجُوْدِیِّ وَقِیْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ



## چور جنات کا علاج

عبد الرحمٰن مؤکل کا کہنا ہے کہ اگر کوئی شریر جن مریض کے گلے کا تعویذ نکال کر بھاگے اور چوری کرے تو اس تعویذ کے اوپر سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کر دیا جائے پھر گلے میں ڈالا جائے انشاء اللہ تعالیٰ پھر کچھ نہ ہوگا۔ اور گلے پر دم کردہ پانی جس پر آیۃ الکرسی سات مرتبہ پڑھی گئی ہو چھینٹیں مارے جائیں۔

## جو جنات مریض کا گلہ دبائیں

اس کا علاج یہ ہے کہ آیۃ الکرسی سات دفعہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلایا جائے اور گلے پر چھینٹیں زور سے لگائے جائیں

## جو جنات جانوروں پر اثر ڈالتے ہیں ان کا علاج

اٰمَنْتُ والا تعویذ گلے میں ڈالا جائے۔

اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ والا تعویذ اس کے سینگ پر باندھا جائے۔ اور بالٹی بھر پانی پر سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر جانوروں کو وہ پانی پلایا جائے انشاء اللہ تعالیٰ اثرات ختم ہوں گے۔

## جو جنات گھروں میں پتھر مارتے ہوں

جو خبیث شیاطین گھروں میں پتھر مارتے ہوں پانی پر سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر چھینٹیں لگائے جائیں انشاء اللہ تعالیٰ شیاطین

رک جائیں گے اور آئندہ پتھر نہیں پھینکیں گے۔

## جس شخص پر کوئی چیز کھلانے پلانے سے اثرات آئے ہوں، ان اثرات کے ازالہ کے لئے

جس شخص کو اگر کسی نے پان وغیرہ کھلایا ہوا اور اس کی وجہ سے اس پر دماغی توازن خراب ہو گئے ہوں تو اس کا علاج مندرجہ ذیل ملاحظہ ہو۔ (۱) سورۃ فاتحہ سات مرتبہ

سورۃ الفلق " "

سورۃ الناس " "

پڑھ کر صبح اور شام اس پر دم کیا جائے انشاء اللہ تعالےٰ صحت ہوگی اور اگر ان مذکورہ وظائف کا تعویذ بنا کر گلے میں ڈالا جائے تو بھی گنجائش ہے

## برائے ازالۂ نامردی

### مؤکل جناب علیم الدین صاحب کی ھدایات

مؤکل علیم الدین صاحب فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص جنات کے سحر و جادو کی وجہ سے نامرد اور کمزور ہو تو سورۃ فاتحہ اور سورۃ الم نشرح اور معوذتین سورتوں کو ایک پرچی پر چاروں سورتوں کو زعفران سے تحریر کر کے اکیس ایام تک روزانہ ایک ایک پرچی پیتا رہے انشاء اللہ تعالےٰ اس کی نامردی اور کمزوری ختم ہو جائے گی



## برائے دفع جنّ و شیاطین

کہ گھر میں پتھر پھینکتے ہیں۔ اس آیت کو پڑھئے۔
اِنَّهُمْ يَكِيدُونَ كَيْدًا وَّاَكِيدُ كَيْدًا فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا۔ چار میخ لوہے کی لیکر ہر ایک پر پچیس پچیس بار پڑھے اور گھر کے ہر گوشے میں ایک ایک دفن کر دے۔
ایضًا اصحابِ کہف کے نام لکھ کر گھر کے چاروں طرف چسپاں کرے
(تجلیاتِ صدیقی ص ۲۷۴)

## دودھ چھڑانے کے لئے

جب بچہ کا دودھ چھڑانا ہو تو سورۃ بروج لکھے اور اس کے گلے میں باندھے آسانی سے دودھ چھوڑ دے اور یہ دعا لکھ کر چند روز پلائے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ المتين الذی یرزق من يشاء بِقُوَّةِ المتين برحمتك يا ارحم الراحمين

## علاج سحر

اٰمنتُ باللہ الخ ۷ مرتبہ اور سورۃ فاتحہ ۷ مرتبہ اور معوذتین ۷ مرتبہ وَاتَّبَعُوا مَا تَتْلُوا الشَّيٰطِينُ عَلٰى مُلْكِ سُلَيْمٰنَ الخ فَلَمَّا اَلْقَوْا قَالَ مُوسٰى الخ دونوں آیتوں کو تین تین مرتبہ پڑھ کر دم کیا کریں سحر ختم ہوگا۔ یہ عمل سات ایام تک کیا جائے۔

یا کہ سونف ڈیڑھ چھٹانک اور گل قند پاؤ بھر ملا کر پیس کر کھانا وجود
کے اندر سے اثراتِ سحر خارج ہو جائیں گے ۔ سونف کو صبح کھانا ہے
اور گل قند شام کو کھانا ہے

## غائب کا حال معلوم کرنے کے لئے

۷۸۶

| ع | ۷ | ۷ | ۸ | ۳ | ص |
|---|---|---|---|---|---|
| | ۵ | ۴ | ۶ | ۲ | |

جو چیز معلوم کرنی ہو اس کا نام

طالب کا نام مع والدہ

غائب شدہ کی جگہ کا نام

ک گ ق م

اس نقش تعویذ کو سفید کپڑے میں سلائی کر کے بیس سیر وزن
کے نیچے رکھا جائے ۔ اس طرح چالیس ایام تک کرتا رہے جو اس کی
آخری حد ہے اس کے بعد انشاء اللہ تعالیٰ غائب چیز یا انسان
ملے گا یا ضرور معلوم ہو گا ۔

## کاروبار دکان و تجارت کی ترقی کے لئے اور پریشانی دور ہونے کے لئے

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ کو ۷۰ مرتبہ پڑھ کر



ترقی کی طرف دھیان و توجہ کی جائے اور دو رکعت نفل صلوٰۃ حاجت
پڑھ کر کاروبار کی پریشانی دور ہونے کے لئے اللہ تعالیٰ سے دعا
مانگی جائے ۔

## علاجِ سحر

رات بھر ایک کبوتر کو پکڑ کر مریض کے سامنے باندھنا اور صبح سات
مرتبہ سورۂ یٰسین پڑھ کر اس کبوتر پر دم کر کے سورج نکلنے سے قبل دُور
جا کر اس کبوتر کو اڑانا اس طرح سے اڑائے کر اس کی طرف اس وقت
بالکل نظر لگا کر نہ دیکھے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کے اُڑنے سے ہی
اثراتِ سحر زائل ہوں گے ۔ (مجرب شدہ است)
سورۂ یٰسین ایک آدمی کے علاوہ دوسرے بھی مل کر پڑھ سکتے
ہیں ۔

## سحر کا ایک اور علاج

اگر مسحور کو کسی صورت میں کوئی چیز نہیں کھلایا جا سکتا اور
وہ بالکل اپنوں سے ہٹ کٹ کر غیروں میں مدغم ہو گیا ہو اور فحش
کاموں میں مبتلا ہو گیا ہو تو اس کا علاج یہ ہے کہ تھوڑی سی پاک
صاف مٹی کپڑے میں باندھ کر جس جگہ مسحور رات بھر سو جاتا ہے
اس میں رکھ دیا جائے اور صبح اس کی بے خبری سے اٹھا کر اس مٹی
کو سات ایام تک صبح تھوڑی تھوڑی سی ہوا میں اڑاتے رہیں ۔ اور
اس سے قبل سات مرتبہ آمنتُ باللہ والی دعاء پڑھ کر دم

کر دیا جائے۔ اس کے بعد اس مٹی کو ہوا میں تھوڑی تھوڑی اڑائی جائے۔ ایک ہفتہ کے بعد اگر وہ درست نہ ہوا تو اس پر جنات مسلط کر دیا جاتا ہے۔ تاکہ مٹی کے اُڑانے سے اس کے دل پر اس کا اثر پڑ جائے اور جنات کے دم کرنے پر وہ جلد از جلد اپنی بُری حرکتوں سے باز آجائے اور اثراتِ سحر ختم ہو جائیں۔

## اگر میاں بیوی کا نکاح کورٹ میں ہوا ہو اور وہ آپس میں ایک جگہ رہنا سہنا چاہیں۔

اگر میاں بیوی کا نکاح کورٹ میں چپکے سے ہوا ہو اور وہ چاہتے ہیں کہ اب وہ ایک جگہ رہیں سہیں اور جو مخالف ہیں وہ خاموش رہیں تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش عمل میں لے آئیں۔ ایک گلے میں ڈالنے کے لئے، ایک درخت پر لٹکاتے کے لئے اور تیسرا تعویذ وزن دار پتھر وغیرہ کے نیچے رکھنے کے لئے انشاء اللہ حالات درست ہو جائیں گے۔ نقش یہ ہے:

یا ولی   یا ولی

نام مطلوب مع والدہ
علی حب
نام طالب مع والدہ

یا ولی   یا ولی

## غائب شدہ موٹر اور گاڑی کی بازیابی کے لئے

اگر کسی کی گاڑی یا موٹر غائب ہو تو اس کی بازیابی کے لئے چوری والا نقش دو عدد بنا دیئے جائیں ایک گھر میں لگانے کے لئے



جانبِ مشرق میں لگائے جس کا رُخ جانبِ مغرب میں ہو اور ایک نقش وزن دار پتھر کے نیچے ڈالا جائے اور اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ والی آیت پانچوں نمازوں کے بعد ایک سو گیارہ دفعہ اور ہر وقت پڑھی جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ غائب شدہ مال مل جائے گا۔ (از جانبِ نور الاسلام جبّ)

نقش یہ ہے:




## برائے اُمّ الصبیان




اس تعویذ کو موکل اختر احمد صاحب نے عطیہ کیا ہے جس کو ام الصبیان والے بچہ کے گلے میں ڈالا جائے گا۔

## برائے فالج

بسم اللہ الرحمن الرحیم اللہ

اللہ | الرحمٰن الرحمٰن الرحمٰن الرحمٰن | اللہ

اللہ

صبح نہار منہ ۷ ایام تک پانی میں گھول کر پی لینا

## برائے پھوڑا پھنسی

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| یا واحد بسم اللہ | بسم اللہ |
|---|---|
| یا احد | |

## حافظ محمد ایوب صاحب چوکنڈی والے کا نسخہ

۲۸ رمضان المبارک ۱۴۰۱ھ م ۳۰ راگست ۱۹۸۱ء

بروز جمعۃ المبارک

میں، مشتاق غوری، حسن احمد، شہاب الدین چوکنڈی گئے وہاں ۱۳۲ھ کی قبریں موجود ہیں جس میں حافظ محمد ایوب صاحب جن کا مکان وہاں پر ہے، اس نے ہم کو یہ مندرجہ ذیل نسخہ دیدیا



## نامردی، جنات و جادو کے ازالہ کے لئے




## برائے ازالہ جادو وسحر فقط

الا اللہ بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ

اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ

اس کو کالی سیاہی سے لکھ کر زعفران میں ڈبو کر کے بوتل میں سادہ پانی ڈال کر یہ ڈال دیا جائے۔ سات ایام تک استعمال کریں۔ اور پانچوں اوقات کی اذان کے بعد پی لیں۔

## علاجِ جادو و نامردی

مصری شکر کو زعفران میں ملا کر ایک ہفتہ تک بعد نماز عشاء کھا لیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ نامردی ختم ہو جائے گی۔

مصری شکر اور زعفران کے اوپر سورۂ نساء کی ابتدائی آیات يَا أَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوا رَبَّكُمُ الَّذِي خَلَقَكُمْ الخ کو سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔

ایضاً آمنت باللہ الخ والا تعویذ کے جملے سات مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے۔

## برائے علاج ہر درد

جب بھی کوئی تکلیف ہو اور کوئی درد وغیرہ کہیں بھی ہو، دونوں ہاتھ اٹھا کر رَبِّ إِنِّي مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَأَنْتَ أَرْحَمُ الرَّاحِمِينَ کا ورد کرے چند منٹ تک پڑھا کریں اور عجز و عاجزی کے ساتھ اس کو دعا میں دہرائے انشاء اللہ تعالیٰ اسی وقت درد آرام ہوگا۔ مجرب ہے۔

## بچے کے رونے کو بند کرنے کے لئے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

فَضَرَبْنَا عَلَىٰ آذَانِهِمْ فِي الْكَهْفِ سِنِينَ عَدَدًا ثُمَّ بَعَثْنَاهُمْ لِنَعْلَمَ أَيُّ الْحِزْبَيْنِ أَحْصَىٰ لِمَا لَبِثُوا أَمَدًا



وَرَدَّ اللّٰهُ الَّذِينَ كَفَرُوا بِغَيْظِهِمْ ثُمَّ لَمْ يَنَالُوا خَيْرًا وَكَفَى اللّٰهُ الْمُؤْمِنِينَ الْقِتَالَ وَكَانَ اللّٰهُ قَوِيًّا عَزِيزًا أَفَمِنْ هَٰذَا الْحَدِيثِ تَعْجَبُونَ وَتَضْحَكُونَ وَلَا تَبْكُونَ وَأَنْتُمْ سَامِدُونَ۔ لکھ کر گلے میں ڈالا جائے

## بچہ مٹی کھاتا ہو

گلے میں ڈالنے کے لئے

وَيَقْذِفُونَ بِالْغَيْبِ مِنْ بَعِيدٍ وَحِيلَ بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ مَا يَشْتَهُونَ كَمَا فُعِلَ بِأَشْيَاعِهِمْ مِنْ قَبْلُ إِنَّهُمْ كَانُوا فِي شَكٍّ مُرِيبٍ۔

## بچہ سوتے میں پیشاب کرتا ہو

هف هف هف هد هد هف هف هات هات انا له كف كف هف هفف هفف مهم سعد لم قُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ الغالب من حيث ويستحسر العدو ابليس شيخ لنبيّ آدم كما الذى سجد لآدم الملئكة باذن الله انه كريمة بنت كريمة ولا فلان بن فلان لا لا لا لا لا لا شدرت بسورة صفتة صفت خشمت بخاتم سليمان ابن داؤد لله رب العلمين۔

پوستِ آہو پر لکھ کر گلے میں ڈال دیں۔

## اہم برائے استغنا (مجرب ہے)

شب کو سوتے وقت دس مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ کثرت سے پڑھا کریں۔

## برائے ردِ سحر

### ایضاً مرد کو بیوی کی مجامعت سے روک دیا گیا ہو

بیری کے سات سبز اور تازہ پتے لیکر ان کو دو پتھروں سے پیس کر پانی میں ڈال دو اور اس پانی پر آیۃ الکرسی اور چاروں قُل پڑھ کر دم کرو اور پھر بیمار کو تین گھونٹ پلا دو اور باقی پانی سے وہ بیمار غسل کرے۔ یہ نسخہ بیمار کے لئے تیر بہدف ثابت ہوگا۔ جبکہ جادو کے ذریعہ مرد کو بیوی کی مجامعت سے روک دیا گیا ہو۔

حضرت مولانا ظفر احمد عثمانی قدس سرہٗ نے فرمایا ہے کہ یہ عمل چودہ[۱۴] دن تک کیا جائے۔ تین مرتبہ چاروں قُل اور ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھی جائے۔ مریض کے مستعمل پانی کو دفن کر دینا چاہیے۔

## اسلحہ کو بے اثر بنانے کے لئے

کسی کاغذ پر سورۂ ھود تحریر کرے جس کے تمام حروف صاف و روشن ہوں اپنے پاس رکھو بفضلہ تعالےٰ دشمن کے تمام اسلحہ بے اثر ثابت ہوں گے، تم اس پر قابو پالوگے اور وہ منہ دکھا کر بھاگ جائے گا۔ اگر سورۂ ہود نہ لکھی جاسکے تو اس کے ابجد والا



حساب کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے تو بھی انشاء اللہ تعالےٰ وہی فائدہ ہوگا۔

۷۸۶

| ۱۲۸۶۹۵ | ۱۲۸۶۹۸ | ۱۲۸۷۰۱ | ۱۲۸۶۸۷ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۸۷۰۰ | ۱۲۸۶۸۸ | ۱۲۸۶۹۴ | ۱۲۸۶۹۹ |
| ۱۲۸۶۸۹ | ۱۲۸۷۰۳ | ۱۲۸۶۹۶ | ۱۲۸۶۹۳ |
| ۱۲۸۶۹۷ | ۱۲۸۶۹۲ | ۱۲۸۶۹۰ | ۱۲۸۷۰۲ |

## برائے امساک

ترکیب: اس نقش کو لکھ کر حاجت کے وقت مرد اپنی زبان کے نیچے رکھے یا دھجی میں لپیٹ کر موم جامہ کر کے اپنی کمر میں باندھے انشاء اللہ تعالےٰ امساک ہوگا۔ مجرب شدہ نقش مکرم یہ ہے:

| و | ن | ن | ما |
|---|---|---|---|
| ما | د | د | ص |
| س | و | ی | ع |
| م | ن | ھ | ع |

## نقش برائے عَلَم جنگ

اگر جنگ میں عَلَم (جھنڈے) پر لکھ جائے دشمنوں کے ہتھیار کا اثر نہ ہو بلکہ ان کے لشکر میں ابتری پیدا ہوجائیگی (نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ ہو)

ئی الف یاسطسح سن۶۰ ط۹ سن۶۰ غ

| ۸ | ۹۹ | ۱۰۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۱ | ۲ | ۷ | ۲۸ |
| ۳ | ۱۴ | ۹۷ | ۶ |
| ۹۸ | ۵ | ۴ | ۱۰۳ |

## عمل برائے علاج عرق النساء

ایسے مریض کے لئے سورۂ فاتحہ اور سورۂ اخلاص یعنی الحمد شریف اور قل ھو اللہ شریف پوری سات مرتبہ اور اس دعاء کو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ جلد از جلد شفاء ہوگی۔ دعاء یہ ہے :

بسم اللہ الکافی بسم اللہ الشافی بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ

اس آیت کو سات مرتبہ پڑھے

## امتحان کی کامیابی کے لئے

بعد نماز عشاء اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ تین سو مرتبہ اَلْمَلِکُ الْقُدُّوْسُ پڑھ کر خشوع و خضوع کے ساتھ اللہ تعالیٰ سے دعا کریں۔ یہ نتیجہ نکلنے تک جاری رکھا جائے۔



## برائے علاج دمہ

صبح کی سنت اور فرضوں کے مابین بسم اللہ شریف سے سورۂ فاتحہ ملا کر ۴۱ مرتبہ، اول آخر درود شریف سات سات مرتبہ پانی اور الٰہی سات ماشہ پر دم کر کے ۲۱ روز تک صبح نہار منہ ہلکا سا جوش دے کر میٹھا کر کے پیئے انشاء اللہ تعالیٰ دمہ بالکل جاتا رہے گا

## خواص اسماء اصحاب کہف

امام نیشاپوری نے حضرت عبد اللہ بن عباس سے روایت کی ہے کہ اسماء کہف بہت سے کاموں میں سریع الاثر اور تیر بہدف ہیں

(۱) اگر کہیں آگ لگ جائے تو ایک کپڑے پر اصحاب کہف کے اسماء لکھ کر آگ کے بیچ میں ڈال دیں آگ سرد ہو جائے گی

(۲) اگر بچہ بہت روتا ہو تو یہ اسماء اصحاب کہف لکھ کر بچے سرہانے گہوارہ میں رکھدیں بچہ کا رونا موقوف ہو جائے گا

(۳) باغ اور کھیتی کی حفاظت کے لئے ایک کاغذ پر لکھ کر کسی لمبے بانس میں باندھ کر لٹکا دیں۔

(۴) درد سر اور تپہ سنجار، بادشاہ یا ظالم حاکم کے پاس جانے کے وقت اپنی داہنی ران میں باندھیں۔

(۵) عسر ولادت، پانی کے جہاز یا کشتی میں اپنی حفاظت کے لئے اسماء اصحاب کہف لکھ کر بائیں ران پر باندھیں۔ اسماء اصحاب کہف یہ ہیں :

(۱) یَمْلِیْخَا (۲) مَکْسَلْمِیْنَا (۳) مَشْلِیْنِیَا (۴) مَرْنُوْش

⑤ بَرْنُوْش ⑥ شَادْنُوْش ⑦ کَشْفَطَطْيُوْش وَكَلْبُهُمْ قِطْمِيْرُ ۔

حضرت ابو سعید مفتی خادم فرماتے ہیں کہ میں نے رات کو خواب میں اصحابِ کہف کو دیکھا، میں نے کہا کہ ہم آپ کے اسماء بطور تبرک لکھتے ہیں مگر کوئی تاثیر ظہور میں نہیں آتی۔ تو انھوں نے فرمایا کہ ہمارے نام گول دائرہ کی صورت میں لکھ کر قطمیر وسطِ دائرہ میں لکھا کریں

## برائے حصولِ اولاد

۱۔ اَبْجَدْ ۔ هَوَزْ ۔ حُطِّيْ ۔ كَلِمَنْ ۔ سَعْفَصْ ۔ قَرَشَتْ ۔ ثَخَذْ ۔ ضَظَغْ ۔ اِنَّمَا اَنَا رَسُوْلُ رَبِّكِ لِاَهَبَ لَكِ غُلَامًا زَكِيًّاo قَالَ كَذٰلِكِ قَالَ رَبُّكِ هُوَ عَلَيَّ هَيِّنٌ وَلِنَجْعَلَهٗ اٰيَةً لِلنَّاسِ وَرَحْمَةً مِّنَّا وَكَانَ اَمْرًا مَّقْضِيًّا

سورہ مریم ع۱۹

فَحَمَلَتْهُ وَبِاِذْنِ اللّٰهِ تَعَالٰى فَحَمَلَتْهُ بِلُطْفِ اللّٰهِ تَعَالٰى ۔ فَحَمَلَتْهُ بِلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ فَحَمَلَتْهُ فَانْتَبَذَتْ بِهٖ مَكَانًا قَصِيًّا ۔ اِنَّمَا اَمْرُهٗۤ اِذَاۤ اَرَادَ شَيْـًٔا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۔ سُبْحٰنَ الَّذِيْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ وَّاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۔ سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

ان آیات سے پہلے سورۂ فاتحہ اور درود شریف لکھ کر بوقت جماع عورت کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ استقرارِ حمل ہوگا۔ اگر کاغذ پر لکھنے کے بجائے



کسی پاک برتن میں لکھے تو بہتر ہوگا۔

## ایضاً برائے حصولِ اولاد

رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوٰرِثِيْنَ ۔

اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف اور درمیان میں ۲۵۰۰ ڈھائی ہزار مرتبہ آیتِ بالا تلاوت کرے اور مندرجہ ذیل نقش اکیس ایک مرتبہ روزانہ لکھ کر دریا۔ یا نہر یا جاری کاریز میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ چالیس ایام کے اندر اندر استقرارِ حمل ہوگا اور اس کے ہاں باری تعالیٰ فرزند نرینہ عطا کرے گا بشرطیکہ نیت یہ ہو کہ بچہ کا نام محمد یا احمد رکھے گا۔ مجرب ہے۔ نقش یہ ہے :

۷۸۶

| ۸۱۲ | ۸۱۵ | ۸۱۸ | ۸۰۵ |
|---|---|---|---|
| ۸۱۷ | ۸۰۶ | ۸۱۱ | ۸۱۶ |
| ۸۰۷ | ۸۲۰ | ۸۱۳ | ۸۱۰ |
| ۸۱۴ | ۸۰۹ | ۸۰۸ | ۸۱۹ |

## دفینہ کی جگہ معلوم کرنے کا عمل

سورہ شعراء زعفران اور گلاب سے اتوار کے دن ساعتِ شمس میں لکھیں اور اس حرز کو گوہ کی کھال میں سی کر اور اس میں تھوڑی سی پرانی قبر کی مٹی رکھ کر زرد اور نیلے رنگ کے مرغ کی گردن میں لٹکا دیں اور جس جگہ دفینہ ہو وہاں جا کر مرغ کھڑا ہو جائے گا اور دونوں پنجوں سے زمین کریدنے لگے گا۔

## دفینے اور خزانے دریافت کرنے کا عمل

اسم اَلْخَبِیْرُ ۸۱۶ بار روزانہ پڑھا کریں۔ خواب میں اس کا موکل سب باتیں بتلائے گا۔

## جس عورت کی شادی نہ ہوتی ہو

پوری سورۂ طٰہٰ ریشمی کپڑے پر لکھ کر بازو پر باندھیں

## ایضاً جس عورت کی شادی نہ ہوتی ہو

پوری سورہ طٰہٰ لکھ کر اس کے پانی سے غسل کریں بہت جلد نکاح ہو جائے گا۔

## غلام نوکر یا اولاد یا بیوی کہنا نہ مانے

اگر چوپایہ شوخی کرے یا اولاد باغی ہو کہنا نہ مانے تو یہ آیت پڑھ کر اس کے کان میں پھونکیں اور کئی دن یہ عمل کریں ان شاء اللہ تعالیٰ مطیع و فرمانبردار ہو جائے گا۔ آیت یہ ہے: اَفَغَیْرَ دِیْنِ اللّٰہِ یَبْغُوْنَ وَلَہٗ اَسْلَمَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّکَرْھًا وَّاِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ ۔ پ ع آخری

## ہچکی لگنا

سورۂ دھر کی یہ مبارک آیتیں مٹی کے کورے برتن میں عرقِ گلاب



سے لکھ کر پھر برتن سے عرق گلاب دھو کر مریض ہچکی والے کو پلائیں اور یہ آیتیں سات سات مرتبہ پڑھ کر دم پھونک مارنا ان شاء اللہ تعالیٰ ہچکی بند ہو جائے گی۔ آیتیں ملاحظہ ہوں: یُوْفُوْنَ بِالنَّذْرِ وَیَخَافُوْنَ یَوْمًا کَانَ شَرُّہٗ مُسْتَطِیْرًا ○ وَیُطْعِمُوْنَ الطَّعَامَ عَلٰی حُبِّہٖ مِسْکِیْنًا وَّیَتِیْمًا وَّاَسِیْرًا ○ اِنَّمَا نُطْعِمُکُمْ لِوَجْہِ اللّٰہِ لَا نُرِیْدُ مِنْکُمْ جَزَآءً وَّلَا شُکُوْرًا ○ اِنَّا نَخَافُ مِنْ رَّبِّنَا یَوْمًا عَبُوْسًا قَمْطَرِیْرًا فَوَقٰھُمُ اللّٰہُ شَرَّ ذٰلِکَ الْیَوْمِ وَلَقّٰھُمْ نَضْرَۃً وَّسُرُوْرًا

## قے اور متلی

سورۂ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ مبارک آیتیں وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَاٰمَنُوْا بِمَا نُزِّلَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّھُوَ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّھِمْ

اگر کسی کو متلی ابکائی ہو اور کسی طرح آرام نہ ہوتا ہو ایک کورے مٹی کے پیالے کو عرق گلاب سے دھو کر خشک کرنے کے بعد ان مبارک آیات کو لکھ کر مریض کو اس میں تین دفعہ پانی پلائیں یا دوا پلائیں نہایت اور مجرب ہے۔ سورۂ دھر کی یہ مبارک آیتیں وَیُسْقَوْنَ فِیْھَا کَاْسًا کَانَ مِزَاجُھَا زَنْجَبِیْلًا ○ عَیْنًا فِیْھَا تُسَمّٰی سَلْسَبِیْلًا ○

ابکائی کو روکنے کے لئے ایک کورے برتن پر ان آیات کو لکھ کر عرق گلاب گاؤزبان سے دھو کر پلانا نہایت مجرب ہے۔

## تبادلہ کی منسوخی کے لئے

ملازمت کے سلسلے میں کسی جگہ سے دوسری جگہ یا ایک شہر سے دوسر

شہر میں تبادلہ ہوگیا ہو اور اس کو رُکوانا مقصود ہو تو اس کے لئے عشاء کی نماز کے بعد انیس ایام تک انیس دفعہ سورۃ لھب یعنی تَبَّتْ یَدَا اَبِیْ لَھَبٍ الخ (پوری سورہ) پڑھ کر عاجزی اور انکساری کے ساتھ دعاء کرے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ضرور ہوگی۔

## بچوں کی ضد کا علاج

بچوں کی ضد ختم کرنے کے لئے ام الصبیان والا تعویذ اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ الْعَظِیْمِ وَكَفَرْتُ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ وَاسْتَمْسَكْتُ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى لَا انْفِصَامَ لَهَا وَاللّٰهُ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ کے نیچے لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں انشاء اللہ مرضِ ضد ختم ہوگا۔ اُم الصبیان والا تعویذ یہ ہے :

| ۹۳ | ۹۳ | ۹۳ | ۹۳ |
|---|---|---|---|

۲

بچوں کا خواب میں ڈرنا زیادہ رونا چیخ چیخ کر رونا، لرزنا خود کو یا دوسروں کو نوچنا بغیر کسی وجہ کے بار بار بخار ہونا۔ کسی قسم کی پیدائشی بیماری یا کمزوری، صحیح نشو و نما نہ ہونا، جسم پر سے گوشت ختم ہو جانا، سوکھ کر کانٹے کی طرح ہونا، پانی کی طرح دست آنا اور آنکھوں میں حلقے بن جانا یہ سب ام الصبیان کے مرض کی علامتیں ہیں۔ یہی ام الصبیان والا تعویذ گلے میں ڈالا جائے۔



## بخار چڑھانے کے لئے

سورۃ قٓ کی یہ مبارک آیت :
یَوْمَ نَقُوْلُ لِجَهَنَّمَ هَلِ امْتَلَاْتِ وَتَقُوْلُ هَلْ مِنْ مَّزِیْدٍ
اگر کسی مریض کے لئے بخار چڑھانا مفید ہو اس کے ماتھے پر اس آیت کا لکھنا نہایت مفید ہے اور اسی آیت کو لکھ کر مریض کو پلانا بھی مفید ہے انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو بخار ہو جائیگا۔

## جس شخص کو رات کو نیند نہ آتی ہو

سورۃ فرقان کی یہ مبارک آیت وَهُوَ الَّذِیْ جَعَلَ لَكُمُ الَّیْلَ لِبَاسًا وَّالنَّوْمَ سُبَاتًا وَّجَعَلَ النَّهَارَ نُشُوْرًا جس مریض کو رات کو نیند نہ آتی ہو وہ مریض خود یا دوسرا شخص پانچ سو مرتبہ اسی آیت کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے اور سات ایام تک برابر اس عمل کو کرے انشاء اللہ تعالیٰ کامیاب ہوگا۔

## بچہ کا رونا اور خواب میں ڈرنے کا علاج

یہ سورہ رعد کا نقش ہے اس کو مریض کے گلے میں ڈالنا ہے

۷۸۶

| ۸۱۵۶۵ | ۸۱۵۶۰ | ۸۱۵۲۷ |
|---|---|---|
| ۸۱۵۶۶ | ۸۱۵۶۴ | ۸۱۵۶۲ |
| ۸۱۵۶۱ | ۸۱۵۶۸ | ۸۱۵۶۳ |

## ایضاً بچّہ کے رونے کے لئے

یہ سورۃ ابراھیم علیہ السلام کا نقش ہے۔ مریض کے گلے میں ڈالنا ہے

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦١٤٤٧ | ٦١٤٦٠ | ٦١٤٥٧ | ٦١٤٥٤ |
| ٦١٤٥٨ | ٦١٤٥٣ | ٦١٤٤٨ | ٦١٤٥٩ |
| ٦١٤٥٢ | ٦١٤٥٥ | ٦١٤٦٢ | ٦١٤٤٩ |
| ٦١٤٦١ | ٦١٤٥٠ | ٦١٤٥١ | ٦١٤٥٦ |

## عیدالاضحیٰ کی قربانی کے جانور ذبح کرنیکی دعا

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی علیہ السلام نے عیدالاضحیٰ کی قربانی کے دو دنبے موٹے تازے اپنے دست مبارک سے کاٹے جب جانور کو قبلہ رُخ لٹایا تو آپ نے یہ دعا پڑھی

اِنِّیْ وَجَّھْتُ وَجْھِیَ لِلَّذِیْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ عَلٰی مِلَّةِ اِبْرَاھِیْمَ حَنِیْفًا وَّمَا اَنَا مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ ۰ اِنَّ صَلٰوتِیْ وَنُسُکِیْ وَمَحْیَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۰ لَا شَرِیْکَ لَہٗ وَ بِذٰلِکَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ اَللّٰھُمَّ مِنْکَ وَلَکَ عَنْ مُحَمَّدٍ وَّاُمَّتِہٖ بِسْمِ اللّٰہِ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ

اَللّٰھُمَّ ھٰذَا عَنِّیْ وَعَمَّنْ لَّمْ یُضَحِّ مِنْ اُمَّتِیْ۔

جانور کے ذبح سے قبل یہ دعا آپ نے پڑھی کہ یا اللہ یہ قربانی تیرے ہی لئے ہے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے اور امت کے ان افراد کی

طرف سے جو قربانی کرنے کی طاقت و استطاعت نہیں رکھتے۔

ماشاء اللہ نبی علیہ السلام کے امت کے اوپر کتنے احسانات ہیں کہ غریبوں کی طرف آپ قربانی کرتے تھے اور ان کے حصے ڈالتے تھے صاحب ہدایہ والے نے باب الھدایا میں لکھا ہے کہ نبی علیہ السلام نے حجۃ الوداع کے موقع پر ایک سو اونٹنیاں نحر فرمائے۔ تریسٹھ چونکہ آپ کی عمر تھی اس لئے ٦٣ اپنے دست مبارک سے نحر مائے اور باقی سینتیس ٣٧ اونٹنیاں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے حوالے فرمائے کہ آپ ان کو نحر کیجئے اور فرمایا کہ یہ ایک سو اونٹنیوں کی قربانی میری اور میری امت کی طرف سے ہیں۔ اب امت کے ذی استطاعت حضرات کو چاہئے کہ آپ کا احسان یاد کرکے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے مستقل موٹا تازہ بکرا قربانی میں پیش کریں۔ ورنہ گائے اونٹ جو سات سات آدمی کی طرف سے ہوتے ہیں اس میں ضرور آپ کا حصہ ڈالیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ آپ کے حصہ کے طفیل اور وسیلہ سے سب شرکاء کی قربانیاں قبول ہوں گی۔ صاحب نصاب پر قربانی واجب ہو جاتی ہے ورنہ ترکِ واجب کا مرتکب ہو کر سخت گنہگار ہوگا۔

اور قربانی کے جانور کے ذبح کرنے کے بعد یہ دعاء پڑھی جائے۔

اَللّٰھُمَّ تَقَبَّلْہُ مِنِّیْ کَمَا تَقَبَّلْتَ مِنْ حَبِیْبِکَ مُحَمَّدٍ وَّ خَلِیْلِکَ اِبْرَاھِیْمَ عَلَیْھِمَا السَّلَامُ۔ اگر قربانی کرنے والا ایک آدمی ہے تو مِنِّیْ کہے اگر بہت شرکاء ہیں تو مِنِّیْ کی بجائے جمع لائے مِنَّا کہے۔

قربانی کرنے والا اگر ذبح کرنا جانتا ہو تو خود اپنے ہاتھ سے ذبح

کرے ورنہ ذبح کراتے وقت خود موجود ہو جو افضل طریقہ ہے۔

## عقیقہ کرنے کی دعاء

عقیقہ کا حکم مستحب کا ہے نہ کہ واجب کا۔ البتہ اس کے کرنے سے بچہ تمام آفات و بلیاتِ سماوی و ارضی سے محفوظ و مامون ہو جاتا ہے۔ اس کے ثبوت کے لئے حدیث ملاحظہ ہو۔

عن یوسف بن ماھك انهم دخلوا علی حفصة بنت عبدالرحمٰن فسألوها عن العقیقة فأخبرتهم ان عائشة اخبرتها ان رسول الله صلی الله علیه وسلم امرهم عن الغلام شاتان مكافئتان وعن الجاریة شاة رواه الترمذی ص۲۱۸ ج۱

ترجمہ: یوسف بن ماھک سے روایت ہے کہ وہ حضرت حفصہ بنت عبدالرحمٰن کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عقیقہ کے متعلق پوچھا تو انھوں نے بتایا حضرت نے اس سے خبر دی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم کیا ہے کہ لڑکے کے عقیقہ میں دو ہم عمر بکریاں اور لڑکی کے عقیقہ میں ایک بکری۔

یہی روایت ام کرز رضی اللہ عنہا سے ثابت ہے کہ لڑکے کے لئے دو بکریاں اور لڑکی کے لئے ایک بکری۔ نر و مادہ میں کوئی فرق نہیں۔ بکرا ہو یا بکری، دنبہ ہو یا دنبی ہو دونوں جائز اور باعثِ فضیلت و ثواب ہیں۔

عقیقہ بچے کی پیدائش کے ساتویں دن ہونا چاہیئے۔ اگر ساتویں دن میسر نہ ہو تو پھر چودھویں دن ہونا چاہیئے۔ اور اگر چودھویں دن



بھی موقعہ ہاتھ نہ آئے تو پھر اکیسویں دن کو ہونا چاہیئے۔ جس دن عقیقہ ہوگا اسی روز بچہ کے سر کے بالوں کا مُنڈوانا بھی سنت ہے۔ اور ان بالوں کو چاندی کے ساتھ وزن کر کے غرباء کو صدقہ و خیرات کیا جائے اور لوگوں میں یہ مشہور ہے کہ عقیقہ کے جانور کی ہڈیاں توڑنا جائز نہیں یہ کوئی ضروری نہیں۔ اگر نیک فالی کے طور پر کسی نے اس طرح کیا تو کوئی حرج بھی نہیں۔ جیسے کہ حضرت عبدالرحمٰن کی بیوی کے گھرانے کی ایک عورت نے نذر مانی تھی کہ اگر عبدالرحمٰن کی بیوی کے ہاں بچہ پیدا ہوا تو ہم اونٹ ذبح کریں گے اور جوڑوں سے اس کو کاٹا جائے گا ہڈیاں نہیں توڑی جائیں گی۔

عقیقہ کا گوشت قربانی کی طرح ہے۔ عقیقہ والا خود بھی کھا سکتا ہے جس طرح دوسروں کو کھلاتا ہے۔ عقیقہ کی دعاء ملاحظہ ہو۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّ ھٰذِہٖ عقیقۃ ابنی فلاں (بچہ کا نام لے) دَمُھَا بِدَمِهٖ وَلَحْمُھَا بِلَحْمِهٖ وَعَظْمُھَا بِعَظْمِهٖ وَجِلْدُھَا بِجِلْدِهٖ وَشَعْرُھَا بِشَعْرِهٖ اَللّٰھُمَّ تَقَبَّلْھَا مِنِّیْ وَاجْعَلْھَا فِدَاءً لِّابْنِیْ مِنَ النَّارِ

(ترجمہ) اے اللہ یہ میرے فلاں بیٹے کا عقیقہ ہے، اس کا خون گوشت، ہڈیاں، چمڑہ اور اس کے بال اس کے خون گوشت ہڈیوں چمڑے اور اس کے بالوں کے عوض میں۔ اے اللہ اسے میری طرف سے قبول فرمانا اور اسے نارِ جہنم سے میرے بیٹے کا فدیہ بنانا۔

# استخارہ کی دُعاء اور حدیثِ استخارہ بروایتِ حضرت جابر رضؓ

عن جابر بن عبد الله رضؓ قَالَ كان رسول الله صلے الله عليه وسلم يُعلّمنا الاِسْتِخَارَةَ فى الاُمُورِ كُلِّها كَمَا يُعَلِّمُنَا السُّوْرَةَ مِنَ الْقُرْاٰنِ يَقُولُ اِذَا هَمَّ اَحَدُكُم بالامر فليركَعْ رَكْعَتَيْنِ من غير الفريضةِ ثُمَّ لِيقُلْ: اَللّٰهُمَّ اِنِّي اَسْتَخِيْرُكَ بِعِلْمِكَ وَاَسْتَقْدِرُكَ بِقُدْرَتِكَ وَاَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ الْعَظِيْمِ فَاِنَّكَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ اَللّٰهُمَّ اِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ خَيْرٌ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَمَعَاشِيْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِيْ او قال عَاجِلِ اَمْرِيْ وَآجِلِهٖ فَاقْدِرْهُ لِيْ وَيَسِّرْهُ لِيْ فِيْ دِيْنِيْ وَمَعَاشِيْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِيْ اَوْ قَالَ فِيْ عَاجِلِ امرى وَ آجله فاصرفهُ عَنِّيْ وَاصْرِفْنِيْ عَنْهُ وَاقْدِرْ لِيَ الْخَيْرَ حَيْثُ كَانَ ثُمَّ اَرْضِنِيْ بِهٖ (قال) ويُسَمِّي حاجته۔

(بحوالہ صحیح بخاری ج ۱ ص ۱۵۵ تا ص ۱۵۶ ملاحظہ ہو)

ترجمہ: حضرت جابر عبداللہ انصاری رضؓ سے روایت ہے انہوں نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں عام معاملات میں استخارہ اس طرح سکھایا کرتے تھے جس طرح قرآن پاک کی سورت کی تعلیم دیتے تھے۔ آپ فرمایا کرتے کہ جب تم میں سے کوئی شخص کسی (اہم) کام کا ارادہ کرے تو اسے دو رکعت نفل (بعد عشاء) ادا کرنی چاہیے پھر دعا مانگنا چاہیے: اے اللہ بے شک میں تیرے علم کے ذریعے تجھ سے طلبِ خیر کرتا ہوں تیری ہی قدرت کے ذریعے قدرت طلب کرتا ہوں اور تیرے عظیم فضل میں سے کچھ فضل و کرم کا تجھ سے سوال کرتا ہوں اسلئے کہ تو تو بے شک (ہر کام کی) قدرت رکھتا ہے (جبکہ) میں کسی کام کی (از خود) قدرت نہیں رکھتا تو تو سب کچھ جانتا ہے اور میں (کچھ بھی) نہیں جانتا۔ اور تو ہی غیب کی باتوں کو خوب اچھی طرح جاننے والا ہے۔ اے اللہ اگر تیرے علم میں یہ کام میرے حق میں میرے دین، میری دنیاوی زندگی اور میرے انجام کار کے اعتبار سے یا فرمایا کہ میری دنیوی اور اخروی زندگی کے لحاظ سے میرے حق میں بہتر ہے تو تو اس کو میرے لئے مقدر فرما دے اُسے میرے لئے آسان کر دے اور پھر اس میں میرے لئے برکت ڈال دے۔ اور اگر تو جانتا ہے کہ یہ کام میرے لئے دین و دنیا اور انجام کے لحاظ سے۔ یا فرمایا: میری دنیوی اور اُخروی زندگی کے اعتبار سے میرے حق میں بُرا ہے تو تو اس کام کو مجھ سے پھیر دے اور مجھے اس سے پھیر دے۔ اور جہاں (جس وقت اور کام میں) میرے لئے خیر ہو وہ میرے لئے مقدّر کر دے اور پھر مجھے اس کام کے ساتھ راضی بھی رکھ۔ راوی کہتے ہیں: کہ اور اپنی ضرورت بیان کرے۔

غرضیکہ استخارہ کے متعلق تاجدارِ مدنی صلی اللہ علیہ وسلم کے قولی، فعلی حدیثیں موجود ہیں اسی طرح تقریری حدیث بھی موجود ہے۔

اس واقعہ کا پس منظر یہ ہے کہ آپ نے اپنی پھوپھی زاد بہن حضرت زینب بنت جحش کا نکاح سنہ ۲ ھ میں اپنے آزاد کردہ غلام حضرت سیدنا زید بن حارثہ سے کر دیا۔ لیکن بوجہ ان میں نباہ نہ ہو سکا اور

طلاق کی نوبت آگئی۔ عدت گزرنے کے بعد نبی علیہ السلام نے خود ان سے نکاح کرنا چاہا۔ تو حضرت زید ہی کو پیغام نکاح دیکر بھیجا۔ ان کی مرضی معلوم کرنا چاہی۔ حضرت زید کا بیان ہے کہ میں نے جب پیغام دیا تو وہ کہنے لگی

کہ میں اپنے پالنے والے سے استخارہ کے بغیر کچھ بھی نہیں کروں گی پس وہ اپنے گھر میں اسی جگہ پر چلی گئیں جہاں وہ نماز پڑھا کرتی تھیں۔ وہاں جاکر انھوں نے نمازِ استخارہ پڑھی اور اسی وقت قرآن کا حکم اُترا جس میں خدا نے ان دونوں کی شادی کا اعلان کردیا تھا۔ (بحوالہ سنن نسائی ج ۲ - صـ۶۶)

دراصل استخارہ کا مطلب یہی ہوتا ہے کہ بندہ عاجز اپنے قوی وقدیر رب سے مشورہ کرتا ہے اور اس میں جو کچھ منجانب اللہ فیصلہ ہوتا ہے اس میں خیر ہی خیر ہوگی۔ اس لئے کہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کا فرمان ہے اور ہمارا اس پر سو فیصد ایمان ہے کہ جو بندہ اپنے کاموں میں اللہ تعالیٰ سے صلاح و مشورہ نہ لے اس سے بڑھ کر کوئی بدبخت اور بدنصیب نہیں۔ اور جس کام میں استخارہ کیا جائے گا ان شاء اللہ العزیز اس کام میں ضرور کامیابی اور کامرانی ہوگی اور کوئی پریشانی نہ اٹھانی پڑے گی۔

اس کا طریقہ یہ ہے کہ استخارہ کی نیت کر کے دو رکعت نماز نفل بعد نماز عشاء کے پڑھے، اس کے بعد خوب دل لگا کر مذکورہ دعا تین مرتبہ پڑھے۔



# تکبیرات التشریق کی دعا، اور اس کا ثبوت

وعن شقیق عن علی رضی اللہ عنہ انہ کان یکبر بعد صلوٰۃ الفجر یوم عرفۃ الیٰ صلوٰۃ العصر من آخر ایام التشریق ویکبر بعد العصر رواہ ابو بکر بن ابی شیبۃ واسنادہ صحیح وفی حاشیۃ آثار السنن رقم ۳۷۸ قول الحافظ ابن حجر فی الدرایۃ ج ۱ ص ۲۲۲ قول علی اخرجہ ابن ابی شیبۃ باسناد صحیح عنہ وکذا قول ابن مسعود

ترجمہ: حضرت شقیق حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ ذی الحجۃ کی ۹ تاریخ کو بعد نماز فجر سے لیکر ایام تشریق کے آخری دن یعنی ۱۳ ذی الحجہ کی عصر تک جو ۲۳ نمازیں بنتی ہیں، آپ یہ دعا پڑھا کرتے تھے۔

اللہ اکبر اللہ اکبر لا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر اللہ اکبر وللہ الحمد۔ اس کو ہر نماز کے بعد یعنی سلام پھیرنے کے بعد ایک مرتبہ بلند آواز سے پڑھنا واجب اور ضروری ہے۔ فتویٰ اس پر ہے کہ باجماعت نماز پڑھنے والے اور تنہا پڑھنے والے اس میں برابر ہیں اسی طرح مرد و عورت دونوں پر واجب ہے۔ البتہ عورت بآوازِ بلند تکبیر نہ کہے، آہستہ کہے۔ (شامی)

حافظ ابن حجر العسقلانیؒ شارحِ بخاریؒ نے درایہ کے اندر اس قول کی تصدیق و تائید کر کے فرمایا کہ یہ مذکورہ روایت حضرت علیؓ کی بالکل صحیح سند کے ساتھ ہے۔ (بحوالہ آثار السنن مصنف محدث کبیر محمد بن علی نیموی)

## دفع متلی وقے واضطرابِ قلب

مندرجہ ذیل کلمات زبان سے کہے انشاء اللہ تعالیٰ تکلیف دور ہوجائے گی محمد صلی اللہ علیہ وسلم بیٹے عبداللہ کے، عبداللہ بیٹے ہاشم کے، ہاشم بیٹے عبدمناف کے

## نقش برائے مقہوری اعداء

عطیۂ شاہ عبدالغنی پھولپوریؒ بامفتی محمد شفیع صاحبؒ

| ر | ھ | ا | ق |
|---|---|---|---|
| ا | ق | ر | ھ |
| ق | ا | ھ | ر |
| ر | ھ | ق | ا |

## برائے وسعتِ رزق

صبح کی نماز کے بعد ستر مرتبہ یہ آیت پڑھے اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ

## تمام حوائج ومصائب کے لئے

۳۴۱ مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ ہر روز صبح کی نماز کے بعد پابندی سے پڑھے۔

عملِ حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکیؒ بروایتِ حضرت مولانا



پھولپوریؒ۔ ناقل حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب

## عطیۂ شاہ عبدالغنی صاحب پھولپوریؒ برائے مقصد برآری

ناقل حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ

چار رکعت نفل پڑھ کر یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ (۳۶۰) تین سو ساٹھ مرتبہ - اول آخر سات سات مرتبہ درود شریف پڑھنے کے بعد سجدہ میں سر رکھ کر بالحاح وزاری مقصد کے لئے دعاء کریں۔

## برائے تسخیر

(عطیۂ حضرت گنگوہی قدس سرہٗ)

یَا عَزِیْزُ کی کثرت کرے، کوئی تعداد مقرر نہیں۔ شوہر کے لئے حاکم کے لئے بہت آزمودہ اور مجرب ہے۔

## برائے منظوری درخواست وعرضی

لکھی ہوئی درخواست پر بغیر روشنائی کے خالی انگلی سے یہ کلمات لکھے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِنَّ اللّٰہَ وَعَدَ الصَّابِرِیْنَ نَصْرًا وَّمَنْ یَّتَوَکَّلْ عَلَیْہِ یُسْرًا کَلَّآ اِنَّ کِتٰبَ الْاَبْرَارِ لَفِیْ عِلِّیِّیْنَ

## برائے کشائش رزق از حضرت گنگوہیؒ

کوئی وقت معین کرکے ہر روز اسی وقت گیارہ سو مرتبہ یَا بَاسِطُ

پابندی سے پڑھا کرے

## بچے کے غیر معمولی رونے کا علاج

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ هٰذَا يَوْمُ لَا يَنْطِقُوْنَ
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰٓى اَفْوَاهِهِمْ
تعویذ بنا کر بچے کے گلے میں ڈالا جائے۔

## کشائش رزق کے لئے

صبح کی سنت اور فرض کے درمیان ایک تسبیح (سو مرتبہ) سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ پڑھنا مجرب ہے۔

## ناجائز محبت کا توڑ

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ۲۶۰ مرتبہ نمک پر پڑھیں اور کھلائیں انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا

## غلط التعلق کا توڑ

اس تعویذ نقش کو گھول کر پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا

| ۹ | ۹۵ | ۴۱ | ۲۲ | ۱۳ | ۲۵ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۷۵ | ۲۳ | ۶۴ | حرہ | لو |
| ۳د | ھ | ۶ب | ۶ | لحر | ۴۲ |



## تعویذ برائے بجا شدن ناف

اس کو نقش کو ناف پر باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ فوراً آرام ہوگا




## برائے پیغام شادی و نکاح

۱۹ وا الا السجہا دیا مدید اجعلہا سادہ فرحتی تاتی فلانۃ بنت فلانۃ وَنُفِخَ فِي الصُّوْرِ فَصَعِقَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِي الْاَرْضِ اِلَّا مَنْ شَآءَ اللّٰهُ ثُمَّ نُفِخَ فِيْهِ اُخْرٰى فَاِذَا هُمْ قِيَامٌ يَّنْظُرُوْنَ عجل اللہ الوحا اللہ الصور انہم سا یقون

## شادی و نکاح کے بعد برائے محبت زوجین

میاں بیوی کے نکاح و شادی کے بعد دونوں کی محبت کیلئے

مندرجہ ذیل آیت کو لکھ کر دونوں کو پلایا جائے یا کہ گلے میں ڈالا جائے انشاء اللہ تعالیٰ دونوں میں بے انتہا محبت پیدا ہوگی۔
وَاَلَّفَ بَیْنَ قُلُوْبِهِمْ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَیْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰکِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَیْنَهُمْ اِنَّهٗ عَزِیْزٌ حَکِیْمٌ

## زبان کی لکنت دور کرنے کے لئے

اللّٰھم اطلق لسانی بحرمۃ خاتم الانبیاء اپنی شہادت کی انگلی کو اپنی زبان کے مقابل یا اوپر رکھ کر تین دفعہ پڑھے:
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ اهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ (آمین)
تین مرتبہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ وَاِلٰی رَبِّكَ فَارْغَبْ کو پڑھ کر اپنی سبابہ والی انگلی پر دم کر کے چاٹ لیوے۔ بعد ازاں تین دفعہ مذکورہ بالا دعا پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ کامیاب اور فائدہ ہوگا۔

## امتحان میں کامیابی کے لئے

① صبح کی نماز کے بعد ۲۱۱ مرتبہ یَا عَلِیْمُ پڑھا کرے اور جب پرچہ



دینے لگے تو اس کی کثرت کرے ② پرچہ دینے سے پہلے سورۃ نٓ وَالْقَلَمِ ایک دفعہ پڑھے۔

## بچے کے رونے کا علاج

سورۃ فاتحہ، سورۃ اخلاص، معوذتین۔ اَللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰٓی اَمْرِهٖ وَلَا یُغْلَبُ اللّٰهُ غَالِبٌ وَّلَا یَعُوْقُهٗ هَارِبٌ رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ وَهُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ کَتَبَ اللّٰهُ لَاَغْلِبَنَّ اَنَا وَرُسُلِیْ یُحْیِیْ وَیُمِیْتُ وَاِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَ ٥ صه صه صه صه صه صه صه صه صه صه اُصْمُتْ اَیُّهَا الْمَوْلُوْدُ بِعِدَّةِ اللّٰهِ الْمَلِكِ الْمَعْبُوْدِ وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ اِلَّا هَمْسًا وُجُوْهٌ یَّوْمَئِذٍ نَّاضِرَةٌ اِلٰی رَبِّهَا نَاظِرَةٌ وُجُوْهٌ یَّوْمَئِذٍ مُّسْفِرَةٌ ضَاحِكَةٌ مُّسْتَبْشِرَةٌ لکھ کر بچے کے گلے میں لٹکا دیں۔

## غضب وغصہ دور کرنے کے لئے

ایک چھری پر اسماء ذیل حَقٌّ حَیٌّ بَارٌّ حَسِیْبٌ حَکِیْمٌ مُعِیْدٌ حَفِیْظٌ حَکِیْمٌ قُلْنَا یٰنَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا وَسَلٰمًا وَسَلٰمًا لکھ کر آگ پر گرم کر کے پانی میں بجھا کر پلائیں۔
ایضاً روئی کے ٹکڑے پر سورۃ الم نشرح لکھ کر اس کو کھلادیں تو بھی غصہ انشاء اللہ تعالیٰ جاتا رہے گا۔

## چوپاؤں کے پاؤں کے پھوڑوں کا علاج

اسماء ذیل اس کے چاروں کُھروں پر لکھ دیں

هَبَتَ دَیَتَ نَفَرَتَ مَرَتَ

## دافع اثرِ سحر ہر قسم

چینی کی صاف طشتری پاک میں یہ آیت پاک سیاہی سے لکھ کر گھی سے محو یعنی مٹا کر مسحور کو چٹا دیں خواہ قدرے شکر بھی چھڑک دیں انشاء اللہ اثرِ سحر زائل ہو جائے گا اور مرتے دم تک نہ ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَمَنْ يَّخْرُجْ مِنْ بَيْتِهٖ مُهَاجِرًا اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ثُمَّ يُدْرِكْهُ الْمَوْتُ فَقَدْ وَقَعَ اَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا پ نساء، ع ۱۴

(نوٹ) باوضو لکھیں۔ صبح چٹائیں ۳-۵-۷ ایام تک کریں

## برائے تحصیل علم و حفظ قرآن

سورۃ مدثر ۲۹ پ صبح پڑھا کریں۔ اور سورۃ الم نشرح لک صدرک پوری چینی کی طشتری میں پاک قلم و دوات سے لکھ کر ۲۱ دن پیا کریں۔ لکھنے سے پہلے ۷۸۶، اور یعنی بسم اللہ شریف کے عدد یا بسم اللہ پوری لکھ لیا کریں۔ پانی سے دھو کر روزانہ پیا کریں۔ دیگر یہی سورت کاغذ پر لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالےٰ



علم نصیب ہوگا۔

## برائے رفع کردن بدخوئی طفل

بچہ کی بدخوابی کے واسطے لکھ کر بچے کی گردن میں لٹکا دیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَلَبِثُوْا فِیْ كَهْفِهِمْ سِنِيْنَ وَازْدَادُوْا تِسْعًا يَوْمَئِذٍ يَّتَّبِعُوْنَ الدَّاعِیَ لَا عِوَجَ لَهٗ وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ اِلَّا هَمْسًا

## شادی شدہ عورت کا خاوند کو اپنی طرف راغب کرنے کیلئے

۷۸۶

| ۶۰۰۹ | ۶۰۱۳ | ۶۰۱۶ | ۶۰۰۲ |
|---|---|---|---|
| ۶۰۱۵ | ۶۰۰۳ | ۶۰۰۸ | ۶۰۱۴ |
| ۶۰۰۴ | ۶۰۱۸ | ۶۰۱۱ | ۶۰۰۷ |
| ۶۰۱۲ | ۶۰۰۶ | ۶۰۰۵ | ۶۰۱۷ |

اس نقش کو عورت اپنے پاس رکھے

## چور پکڑنے کا عمل

چور پکڑنے کی ترکیب نابالغ لڑکے یا لڑکی کے دونوں ہاتھوں پر سیاہی تیل میں ملا کر ملئے اور یہ منتر ماش کے دالوں پر ایک ایک مرتبہ پڑھ کر ایک ایک دانہ ہاتھ پر مارتا جائے۔ ساتوں دانہ پر بچے کی ہتھیلی پر چور کی صورت نمودار ہوگی۔ انشاء اللہ تعالےٰ

عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ فَتْحُوْنَ فَتْحُوْنَ فَتْحُوْنَ جِسْتَكَ

جنتک جنتک شفیعاً شفیعاً عطیشا عطیشا عطیشا
سروداً سروداً سروداً اقدوداً قدوداً قدوداً سهلاً سهلاً سهلاً نهلاً نهلاً
نهلاً احضروا من جانب المشارق والمغارب بحق سلیمان بن
داؤد علیهما السلام

## جو بچہ ضد کر کے زیادہ روتا ہو

جو بچہ ضد کر کے زیادہ روتا ہو مندرجہ ذیل آیت لکھ کر گلے میں ڈالنا چاہیے اِذْ قَالَتِ امْرَاَةُ عِمْرٰنَ رَبِّ اِنِّیْ نَذَرْتُ لَكَ مَا فِیْ بَطْنِیْ مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ مِنِّیْ اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ

## برائے گریۂ طفل وضد کردن بچۂ کوچک

جو بچہ بہت روتا ہو اور بظاہر تندرست ہو تو یہ نقش پاک سیاہی سے لکھ کر گلے میں ڈالیں انشاء اللہ برے اثرات دور ہوں گے۔

| ۷۸۶ | یابدوح | ۷۸۶ |
|---|---|---|
| یابدوح | اللہ | یابدوح |
| ۷۸۶ | یابدوح | ۷۸۶ |

## قید سے خلاصی کے لئے

سورۃ والطور ۲۷ قیدی ہر روز پڑھتا ہے انشاء اللہ تعالیٰ



بہت جلد رہائی حاصل ہوگی۔ اور تلاوت قرآن کا ثواب یعنی دوہرا فائدہ۔ استغفار اور درود شریف بھی ساتھ پڑھا کریں

## استخارہ مجرّبہ

عشاء کی نماز کے بعد تازہ وضوء کر کے پاک بستر پر بیٹھ کر یا لیٹ کر تین بار درود شریف پڑھیں پھر دس بار الحمد شریف اور گیارہ بار قل شریف پڑھ کر سینہ پر دم کریں۔ اور رُو بقبلہ دائیں پہلو سوئیں نیت دل میں یہ کریں کہ اللہ کریم اپنے پاک کلام کی برکت سے خواب میں آگاہی بخشیں کہ یہ کام کروں یا نہ کروں۔ یا کون سا کام بہتر ہے انشاء اللہ تعالیٰ صحیح حال معلوم ہوگا۔ چند دن تک یہ عمل ضرور کریں

## استخارہ کا مختصر طریقہ اور مختصر دعاء

اگر کام میں عجلت اور جلدی ہے اتنی مہلت باقی نہیں رہی کہ استخارہ مذکورہ کر سکے تو کام شروع کرنے سے پہلے گیارہ مرتبہ یہ دعاء ذیل پڑھے، جو کنز العمال میں ہے۔

اَللّٰھُمَّ خِرْ لِیْ وَاخْتَرْ لِیْ۔ ترجمہ: اے اللہ میرے لئے خیر کر اور جو صورت بہتر ہو اس کو ظاہر فرما اور پھر جس طرف قلب کا میلان دیکھے عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہی بہتر ہوگا۔

دراصل اگر کوئی شخص اس اسلامی تعلیم پر عمل کرے تو کبھی اور کسی حال میں پریشان نہ ہوگا۔ لیکن افسوس ہے کہ آج ہم مسلمان اپنے کاروبار میں ہر بچہ اور بڑے سے مشورہ کرتے ہیں، ظاہری تدبیروں اور

ان کی فکروں میں ہزاروں پریشانیاں اٹھاتے ہیں مگر چند منٹ
اس سنتِ حسنہ کے لئے صرف نہیں کئے جاتے اور اسی لئے اکثر
و بیشتر تدبیریں اپنی پریشانیوں میں اضافہ کا سبب ہو جاتی ہیں۔
حدیث میں ہے استخارہ کرنے والا نقصان نہیں اٹھاتا اور مشورہ
کرنے والا نادم و پشیمان بھی نہیں ہوتا۔

## علاج برائے عقیمہ۔ نسخۂ مجربہ

حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ اگر کوئی
عورت برسوں سے بانجھ ہو اور اولاد نہ ہوتی ہو تو اس کے لئے پندرہ
روز تک ایک ایک سپاری (پان والا) ترلائی جائے اور اس پر
تین بار یہ دعاء پڑھ کر بانجھ عورت کو کھلائی جائے ضرور نطفہ قرار
پکڑیگا اور خدا کے فضل سے لڑکا ہوگا۔ اور اگر نہ ہوگا تو قیامت کو
میرا دامن اور اس کا ہاتھ ہو۔

دعاء سے مراد کیمیائے سعادت ہے جو آپ کی خدمت میں پیش ہے

## دعائے کیمیائے سعادت

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الرَّبُّ وَاَنَا الْعَبْدُ فَمَنْ يَّدْعُ الْعَبْدُ
اِلَّا الرَّبَّ يَا رَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْخَالِقُ وَاَنَا الْمَخْلُوْقُ
فَمَنْ يَّدْعُ الْمَخْلُوْقُ اِلَّا الْخَالِقَ يَا رَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ



الْمَلِكُ وَاَنَا الْمَمْلُوْكُ فَمَنْ يَّدْعُ الْمَمْلُوْكُ اِلَّا
الْمَالِكَ يَا رَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْغَنِيُّ وَاَنَا الْفَقِيْرُ فَمَنْ
يَّدْعُ الْفَقِيْرُ اِلَّا الْغَنِيَّ يَا رَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْقَوِيُّ وَاَنَا
الضَّعِيْفُ فَمَنْ يَّدْعُ الضَّعِيْفُ اِلَّا الْقَوِيَّ يَا رَبِّ
اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْقَيُّوْمُ وَاَنَا الزَّائِلُ فَمَنْ يَّدْعُ الزَّائِلُ
اِلَّا الْقَيُّوْمَ يَا رَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْعَفُوُّ وَاَنَا الْمُسِيْءُ
فَمَنْ يَّدْعُ الْمُسِيْءُ اِلَّا الْعَفُوَّ يَا رَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْغَفُوْرُ
وَاَنَا الْمُذْنِبُ فَمَنْ يَّدْعُ الْمُذْنِبُ اِلَّا الْغَفُوْرَ يَا رَبِّ اَللّٰهُمَّ
اَنْتَ الرَّحِيْمُ وَاَنَا الْخَاطِئُ فَمَنْ يَّدْعُ الْخَاطِئُ اِلَّا الرَّحِيْمَ
يَا رَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمُغِيْثُ وَاَنَا الْمُسْتَغِيْثُ فَمَنْ
يَّدْعُ الْمُسْتَغِيْثُ اِلَّا الْمُغِيْثَ يَا رَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمُجِيْبُ
وَاَنَا الدَّاعِيْ فَمَنْ يَّدْعُ الدَّاعِيْ اِلَّا الْمُجِيْبَ يَا رَبِّ اَللّٰهُمَّ
اَنْتَ الْمُجِيْرُ وَاَنَا الْمُسْتَجِيْرُ فَمَنْ يَّدْعُ الْمُسْتَجِيْرُ اِلَّا
الْمُجِيْرَ يَا رَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْعَزِيْزُ وَاَنَا الذَّلِيْلُ فَمَنْ يَّدْعُ
الذَّلِيْلُ اِلَّا الْعَزِيْزَ يَا رَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمُعْطِيْ وَاَنَا السَّائِلُ
فَمَنْ يَّدْعُ السَّائِلُ اِلَّا الْمُعْطِيْ يَا رَبِّ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْوَهَّابُ
وَاَنَا الْيَائِسُ فَمَنْ يَّدْعُ الْيَائِسُ اِلَّا الْوَهَّابَ يَا رَبِّ
اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمُفَرِّجُ وَاَنَا الْمَغْمُوْمُ فَمَنْ يَّدْعُ الْمَغْمُوْمُ

اِلَّا الْمُفَرِّجِ یَارَبِّ اَنْتَ الْمُنْجِی وَاَنَا الْغَرِیْقُ فَمَنْ یَدْعُ الْغَرِیْقَ
اِلَّا الْمُنْجِی یَارَبِّ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الرَّزَّاقُ وَاَنَا الْمَرْزُوْقُ فَمَنْ یَدْعُ
الْمَرْزُوْقَ اِلَّا الرَّزَّاقُ یَارَبِّ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْغَفَّارُ وَاَنَا الْمُتَضَرِّعُ فَمَنْ
یَدْعُ الْمُتَضَرِّعَ اِلَّا الْغَفَّارُ یَارَبِّ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْکَاشِفُ وَاَنَا الْمُضْطَرُّ
فَمَنْ یَدْعُ الْمُضْطَرَّ اِلَّا الْکَاشِفُ یَارَبِّ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّیِّدُ وَاَنَا
الْمُبْتَھِلُ فَمَنْ یَدْعُ الْمُبْتَھِلَ اِلَّا السَّیِّدُ یَارَبِّ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ
سَیِّدِیْ وَمَوْلَائِیْ فَاغْفِرْ ذُنُوْبِیْ وَاَعْتِقْنِیْ مِنَ النَّارِ بِرَحْمَتِکَ
یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ
اَجْمَعِیْنَ (نقل شد از جواہر خمسہ کامل، دوسرا جوہر ص ۹۹ و ۱۰۰)

## برائے دفع کاہلی در زُھد

اگر کسی کو زہد میں کاہلی اور سُستی آتی ہو تو اس کے دفعیہ کے لئے یہ اسم دو سو مرتبہ پڑھے بفضلِ خدا کاہلی دور ہوگی۔ اسم یہ ہے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم یا کلکائیل بِحَقِّ جَبَّارِ الَّذِیْ خَضَعَ کُلُّ جَبَّارٍ بِجَبَرُوْتِہٖ یا کلکائیل

## برائے دفعِ خطرات بعوراتِ اجنبیہ

اگر کسی شخص کو خطرۂ نفسانی اجنبی عورتوں کی طرف سے پیش آئے یعنی اجنبی عورتوں کی طرف میلانِ خاطر ہو تو اس کو چاہیے کہ اس طرف سے یا جس کی طرف میلان ہو اس کے پاؤں کی مٹی لیکر اور یہ اسم اعظم پڑھ کر اس طرف ڈالدے اللہ تعالیٰ کے فضل وہ خطرہ دور ہوگا بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم یا شمعیثا اَلَّذِیْ یُقَلِّبُ الشَّمْس



مِنَ الْمَغْرِبِ اِلَی الْمَشْرِق

## خاوند کا اجنبیہ کے ساتھ ناجائز تعلقات توڑنے کا علاج

اگر کسی کا خاوند غیر عورت سے ناجائز تعلق رکھتا ہو تو عورت کو چاہیے کہ اس آیت شریفہ کو عروج ماہ نوچندی جمعرات سے شروع کرے۔ اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف اور ایک ہزار بار اس آیت کو پڑھ کر شیرینی پر دم کر کے گیارہ دن کھلائے، انشاء اللہ تعالیٰ خاوند موافق ہو جائے گا اور غیر عورت سے تعلق چھوڑ دے گا۔ آیت یہ ہے: قُلْ لَّا یَسْتَوِی الْخَبِیْثُ وَالطَّیِّبُ وَلَوْ اَعْجَبَکَ کَثْرَۃُ الْخَبِیْثِ فَاتَّقُوا اللّٰہَ یٰۤاُولِی الْاَلْبَابِ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ۔

## مُردہ یا زندہ کو خواب میں دیکھنے کا عمل

سونے سے قبل وضوء کرے اور پاک لباس پہنے، خوشبو اور عطر وغیرہ لگائے اور ایک مرتبہ سورۃ واللیل اور ایک مرتبہ سورۃ والتین پڑھے۔ اس کے بعد یہ دعاء پڑھے اَللّٰھُمَّ اَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ کذا و کذا وَاجْعَلْ لِیْ مِنْ اَمْرِیْ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا وَاَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ ما استدلّ به علی اجابة دعوتی۔ لیکن یہ عمل کرنے میں کپڑوں اور بستر کا پاک ہونا ضروری ہے۔

## ایضاً مردے یا زندوں کو خواب میں دیکھنے کا عمل

جس چیز کا خواب میں دیکھنے کا ارادہ ہو تو چاہیئے کہ سونے سے

قبل اس دعا کو ایک مرتبہ پڑھے۔

اللّٰھُمَّ یا رَبَّ ابراھیم وَمُوسیٰ وربّ اسحٰق ویعقوب وربّ جبرائیل وربّ میکائیل وربّ اسرافیل وربّ عزرائیل مُنزِلِ التوراۃ والانجیل والزبور والفرقان العظیم ارنی فی منامی مافیہ الخیرات۔

## برائے تسخیر وحُبّ

تسخیر کے لئے ذیل کا عمل دس بار پڑھ کر اپنے منہ پر مَل کر جس کے پاس جائے گا وہ بے حد محبت کے ساتھ پیش آئے گا۔ اور اس میں بہت سے فوائد ہیں مجرب ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَیَّ وَاْتُوْنِیْ مُسْلِمِیْنَ یَا خَیْرَ الْمَقْصُوْدِیْنَ یَا خَیْرَ الْمَطْلُوْبِیْنَ یَا خَیْرَ الْمَحْبُوْبِیْنَ یُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ۔

## ایضاً برائے تسخیر۔ مجرب المجرّب ہے

یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ پانچسو مرتبہ پڑھے۔ اول آخر دس بار درود شریف خدا کے فضل وکرم سے تمام لوگ تابع رہیں گے۔ اس کے پڑھنے کے لئے کوئی وقت متعین نہیں۔ کوئی سا بھی وقت مقرر کر لے۔ مجرب المجرّب



## نقش برائے تسخیر خلائق

### اکسیر ومُجرب ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶ | ۱۹۹ | ۲۰۲ | ۱۸۹ |
| ۲۰۱ | ۱۹ | ۱۹۵ | ۲۰۰ |
| ۱۹۱ | ۲۴ | ۱۹۷ | ۱۹۴ |
| ۱۹۸ | ۱۹۳ | ۱۹۲ | ۲۰۳ |

باوضو۔ لکھ کر اور عطر لگا کر سیدھے بازو پر باندھے

## نقش برائے تالیف وتسخیر قلوب

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۹۰۳ | ۲۹۰۶ | ۲۹۰۹ | ۲۸۹۵ |
| ۲۹۰۸ | ۲۸۹۶ | ۲۹۰۲ | ۲۹۰۷ |
| ۲۸۹۷ | ۲۹۱۱ | ۲۹۰۴ | ۲۹۰۱ |
| ۲۹۰۵ | ۲۹۰۰ | ۲۸۹۸ | ۲۹۱۰ |

یہ نقش سیدھے بازو پر باندھے بے حد مجرب المجرب ہے

## یہ نقش محبت کے لئے اکسیر ومجرب ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

یہ نقش طالب اپنے سیدھے بازو پر باندھے

الحب یا جبرئیل بحق آدم وحوا فلان بنت فلاں را مبتلا گردد بحق یا بدوح یا بدوح یا بدوح

# نقش برائے محبت

## مجرّب المجرّب ہے

اس نقش کو لکھ کر جس کو پلائے گا محبت کرے گا۔
ایک دن درمیان میں ناغہ کرکے پلایا جائے ورنہ تاثیر باطل ہو جائیگی

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۲ | ۸ |
| ۴ | ۷ | ۹ |
| ۶ | ۱۱ | ۳ |

## نقش برائے محبتِ زوجین

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴۴۸ | ۴۴۱ | ۴۴۶ |
| ۴۴۳ | ۴۴۵ | ۴۴۷ |
| ۴۴۴ | ۴۴۹ | ۴۴۲ |

یہ نقش طالب اپنے سینے بازو پر باندھے

الحب فلان بن فلان علی حب فلان بن فلان

## برائے محبت و برائے کامیابی کیس عدالت

یاالحی ۷۸۶ یاالقیوم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۲۹ | ۲۶ | ۲۳ |
| ۲۷ | ۲۲ | ۱۷ | ۲۸ |
| ۲۱ | ۲۴ | ۳۱ | ۱۸ |
| ۳۰ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۵ |

یا معز یعز تک یا معز یز یا عزیز

اس نقش کو پگڑی وغیرہ میں موم جامہ کرکے اپنے پاس رکھے۔ عدالت یا اپنے آقا کے پاس جائے تو انشاء اللہ سب لوگ اس کے مطیع ہوں گے۔



## برائے پھوڑا پھنسی خارش اور صفائی خون کیلئے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ل | ل | ل | ل | ل |
| ل | ل | ل | ل | ل |
| ل | ل | ل | ل | ل |
| ل | ل | ل | ل | ل |
| ل | ل | ل | ل | ل |

چینی کی پلیٹ پر مندرجہ بالا نقش کھانے کے زرد رنگ یا زعفران سے لکھ کر پانی سے دھو کر پیئیں یا بڑی پلیٹ پر لکھ کر اور بالٹی میں دھو کر اس پانی سے غسل کیا جائے۔ معمولی پھوڑے پھنسیوں کے لئے گیارہ روز اور زیادہ کے لئے ایک مہینہ اور خون کی صفائی کے لئے ایک پلیٹ روزانہ چالیس ایام تک دھو کر پی لیں۔

## بہن بھائیوں کا آپس میں جھگڑے کا علاج

اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا وَّ اَکِیْدُ کَیْدًا

ایک تسبیح یعنی ایک سو مرتبہ پڑھ کر تکیوں پر چالیس روز تک دم کیا جائے لیکن یہ احتیاط ہو کہ دورانِ علاج ایک کا تکیہ دوسرا استعمال نہ کرے۔

## مرضِ برص سے احتیاط اور اس کا علاج

علامہ سیوطی نے نقل کیا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے ارشاد

فرمایا کہ دھوپ کے گرم پانی سے نہ نہلایا کرو کیونکہ یہ برص پیدا کرتا ہے۔

## صحبت کے وقت عورت کی شرمگاہ دیکھنے کی ممانعت

علاج : شرعۃ الاسلام میں لکھا ہے اور حدیث میں بھی آیا ہے کہ وقتِ قربت عورت کی شرمگاہ کو نہ دیکھا کرو اس لئے کہ اس میں خوف ہے کہ کہیں اولاد نابینا پیدا نہ ہو اور اس سے اولاد بے حیا اور بے غیرت بن جاتی ہیں۔ بوقتِ صحبت میاں بیوی دونوں یہ دعاء پڑھیں اَللّٰھُمَّ جَنِّبْنَا الشَّیْطَانَ وَجَنِّبِ الشَّیْطَانَ عَلٰی مَا رَزَقْتَنَا۔ اس دعاء کے پڑھنے سے شیطان وہاں نہیں آسکتا۔ انشاء اللہ اگر مقدر میں اولاد ہو تو اولاد ضرور صحیح و سالم پیدا ہوگی۔

## سخت دل کو نرم دل کرنے کا طریقہ

اسم اَلْمَلِکُ کو جو شخص کثرت سے ذکر کرتا رہے گا سرکش و سخت دل نرم دل اور مطیع اور فرمانبردار ہو کر رہے گا (شمس المعارف ص ۹۸)

## سَلَامٌ کے پڑھنے سے سانپ اور بچھو کو ہاتھ میں لینے سے بھی کچھ ضرر نہ ہوگا

اسم سَلَامٌ کا جو شخص کثرت سے ذکر کرے کل آفات سے اللہ تعالیٰ اس کو سلامت رکھے۔ اور جس پر اس کا حال غالب ہو جب وہ سانپ اور بچھو کو بھی ہاتھ میں لے تو بھی کچھ ضرر و نقصان نہ ہوگا



انشاء اللہ تعالیٰ۔ اس کا ایک نقش مربع لکھ کر اپنے پاس رکھ کر ظالم کے پاس جائے اسکے شر سے محفوظ رہے اور کوئی ہتھیار اس پر اثر نہ کرے۔ شکل نقش سَلَامٌ مندرجہ ذیل ملاحظہ (شمس المعارف ص ۹۸)

| س | ل | ا | م |
|---|---|---|---|
| ۲۹ | ۲ | ۳۹ | ۶۱ |
| ۲۸ | ۵۸ | ۴۰۲ | ۳ |
| ۴ | ۴۱ | ۲۹ | ۴۱ |

## سستی، تھکان اور درد کا علاج ایضاً فالج اور عرق النساء کیلئے شافی و کافی ہے

جو شخص سورۃ فاتحہ کثرت کے ساتھ پڑھے اس کو تھکان اور سستی اور درد نہ ہو۔ اور اگر اس کو پاکیزہ برتن میں لکھ کر گلاب سے دھوئیں اور درد والے کان میں ڈالیں تو درد آرام ہو جائیگا۔ اور اگر اس کو لکھ کر خالص روغنِ بکائن سے دھوئیں اور ستر مرتبہ سورۃ الفاتحہ پڑھ کر اس پر دم کریں پھر فالج یا عرق النساء والے کو ملیں آرام ہوگا اور جس شخص کو کوئی حاجت ہو تو اس کو لازم ہے کہ اس سورت کو بترتیب وتنزیل ایمان اور صدقِ دل کے ساتھ قبلہ رو ہو کر ۷ مرتبہ پڑھے اور اس سے پہلے دو رکعت نماز میں فاتحہ اور سورۃ اخلاص سہ بار پڑھ چکا ہو پھر اللہ تعالیٰ سے حاجت مانگے پوری ہوگی بارہا تجربہ ہے کہ جو شخص فرض و سنتِ فجر کے درمیان ۴۱ بار سورۃ الفاتحہ چالیس

روز تک پڑھے اس کی حاجت ضرور ہوگی۔ (شمس المعارف ص ۱۱۶)

## عہدہ دوبارہ حاصل ہونا

جس شخص کا عہدہ کم کر دیا ہو وہ اس کو چاندی کی تختی پر مع اسم متوکل کندہ کر کے اپنے پاس رکھے۔ اور اسم جلیل کے ساتھ ذکر اسم مجید کا کرے تو عہدہ دوبارہ حاصل ہوگا۔

۷۸۶

| ال | م | جی | د |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۱ | ۳۰ | ۳۱ |
| ۲ | ۱۵ | ۴۲ | ۳۹ |
| ۳۹ | ۳۳ | ۳ | ۱۴ |

## کمزوری دور ہو قوت حاصل ہو

خلوت میں اسم قوی کا ذکر کر کے تمام حواس اور اعضاء میں قوت ظاہر ہوتی ہے۔ روزانہ نہار منہ بارہ ایام تک پیا کرے قوت آجاتی ہے۔

## قوت اور چلنے پھرنے کی طاقت کیلئے اسم المتین

اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے جس کی قوت کسی مرض کی وجہ سے جاتی رہی ہو قوت اور صحت دونوں واپس آئیں گی۔ جو بچہ چلنے پھرنے کی سکت نہ رکھتا ہو اس کے گلے میں باندھنے سے وہ جلد چلنے پھرنے کے قابل ہو جائے گا۔ (نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ ہو)



اسم المتین کا نقش

۷۸۶

| ال | م | ت | ین |
|---|---|---|---|
| ۴۵۱ | ۵۹ | ۳۲ | ۳۹ |
| ۵۸ | ۱۹۸ | ۴۲ | ۸۳۳ |
| ۴۱ | ۳۴ | ۵۷ | ۳۹۹ |

## برائے دفع کُرکُری اسپ

اگر کسی گھوڑے کا پیشاب پائخانہ بند ہو گیا ہو تو یہ نقش لکھ کر اس گھوڑے کو پلائیں۔ ایک دو مرتبہ پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ کھل جائے گا۔

نقش ملاحظہ ہو

۷۸۶

| یانافع | ۱۱۰ | یانافع |
|---|---|---|
| ۲۰ | یانافع | یانافع |
| یانافع | یانافع | یانافع |

## باری کے بخار کے لئے

بخار ہونے سے قبل تین گھنٹہ پہلے ایک کاغذ پر یہ آیت لکھ کر مریض کے ماتھے پر چسپاں کر دیں انشاء اللہ تعالیٰ بخار نہ ہوگا۔ آیت یہ ہے وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ ط
دیگر: ایسے ہی مریض کے دونوں ہاتھ دھلا کر دائیں ہاتھ کے ناخنوں پر کـ ھـ ی ع ص یعنی کـ صرف انگوٹھے پر ھـ انگشتِ شہادت

پر ی تیسری پر ع چوتھی پر ص آخر پر لکھیں اور بائیں ہاتھ کے ناخنوں پر یہ پانچ حروف ح م ع س ق لکھدیں۔ مرض ان کو گاہے گاہے دیکھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ پہلی بار ورنہ دوسری بار ضرور بخار رُک جائے گا۔

پہلے حرف کھیعص اور دوسرے حم عسق ہیں۔

## بچے کے رونے کے لئے

اگر بچہ بہت روتا ہو یہ آیت لکھ کر گلے میں باندھے شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ کو فوراً سکون اور آرام ہوگا۔

**فائدہ:** حضرت مولانا شیخ محمد محدث تھانوی فرماتے ہیں کہ آیتِ بالا کا عمل مع نقش یا حفیظ حضرت سید امیر علی صاحب لکھنوی مہاجر مکی کی بیاض سے حاصل ہوا بنظر رفاہ عام یار فاہ عام لائق نقل کیا جاتا ہے بارہا آزمایا ہوا مجرب ہے۔

دیگر یہ نقش شیر خوار بچہ کے دانت آسانی سے نکلیں یہ نقش لکھ کر گلے میں باندھیں اور یہی نقش نظر بند اور آسیب کے لئے بھی ہے اس نقش کے اوپر آیتِ مذکورہ عند اللہ الاسلام تک لکھے اور نیچے لکھے بحق یا حفیظ دارندۂ این نقش را از جمیع بلیاتِ ارضی وسماوی محفوظ دار۔ (نقش اگلے صفحہ پر ہے)



اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ پ ۳ آل عمران - ع ۲

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۸۹۸ | | ۷۹ |
| ۸۹۷ | ح | | ۱۳ |
| ۸۱ | ی | | ۷ |
| ۱۱ | ۸۲ | | ۹۹ |

بحق یا حفیظ دارندۂ این نقش را از جمیع بلیاتِ ارضی وسماوی محفوظ دار

## ایضاً بچے کے رونے کے لئے

اَسْكِنْ بِعِزَّةِ اللّٰهِ اَسْكِنْ بِقُدْرَةِ اللّٰهِ اَسْكِنْ بِجَلَالِ اللّٰهِ لکھ کر گلے میں باندھے انشاء اللہ بچے کا رونا بالکل بند ہو جائیگا۔

## خاصیت اسماء اصحاب کہف

زمین سرکاری پیمائش میں کم آئے اور دریا بردی سے محفوظ رہے ان دونوں اغراض کے لئے زمین میں دفن کرنا اور دریا کے کنارے گاڑنا مجرب ہے۔ اور ان اسماء کے مزید خواص یہ ہیں

(۱) مال اور زمین غصب اور چوری سے محفوظ رہیں۔
(۲) زمین کے دفینے غیر کی نظر سے بچے رہیں
(۳) حاملہ کے پیٹ پر باندھنے سے حمل محفوظ رہے۔
(۴) وضع حمل کے وقت بائیں ران میں باندھنے سے بچہ آسانی سے پیدا ہو
(۵) اگر کہیں آگ لگ جائے آگ میں ڈالنے سے آگ سرد ہو جائے۔

⑥ وبا کے زمانہ میں ان اسمار کی برکت سے محفوظ رہے گا۔ اور یہ اسمار یہ ہیں ملاحظہ فرمائیں:

الٰہی بحرمتِ ① یَمْلِیْخَا ② مَکْسَلْمِیْنَا ③ کَشْفُوْطَطْ ④ کَشَافَطْیُوْنَسْ ⑤ تَبْیُوْنَسْ ⑥ فَطْیُوْنَسْ ⑦ بُوَانَسْ بُرُسْ ⑧ وَکَلْبُھُمْ قِطْمِیْرْ وَعَلَی اللّٰہِ قَصْدُ السَّبِیْلِ مِنْھَا جَائِرٌ وَلَوْشَآءَ لَھَدٰکُمْ اَجْمَعِیْنَ

## برائے دریافتِ دزد۔ چور کے پیٹ میں ضرور درد ہوگا

ترنج کے پتے لاکر ہر ایک پتہ پر اس آیتِ کریمہ کو لکھے اور جن افراد پر شبہ ہو ان کے نام اس آیت کے نیچے لکھے اور آگ میں جلائے چور کے پیٹ میں شدید درد ہوگا بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلسَّارِقُ وَالسَّارِقَۃُ فَاقْطَعُوْٓا اَیْدِیَھُمَا جَزَآءً بِمَا کَسَبَا نَکَالًا مِّنَ اللّٰہِ۔

## برائے دریافت دزد اور چور کے سر کے تمام بالوں کا گرنا

اگر کسی کے ہاں چوری ہوجائے اور اس کا چور معلوم نہ ہو تو عامل دس مرتبہ درود شریف شنگرف پر پڑھ کر اپنی ران پر ملے اور چالیس بار ان اسمار کو اُسترہ پر پڑھ کر اپنی ران کے بال مونڈے چور کے سر کے تمام بال خود بخود اتر جائیں گے۔ یہ ایک عجیب عمل ہے۔

## چور معلوم کرنے کا عمل

جن کے اوپر چوری کا شبہ ہو ان کے نام علیحدہ علیحدہ کاغذ پر لکھ کر



گیہوں کے آٹے میں گولے بنالیں اور ایک طشت پانی سے بھرلیں۔ اور اس کے بعد آیت الکرسی اور چاروں قُل ایک ایک مرتبہ پڑھ کر ان گولوں کو پانی میں ڈالیں۔ چور کے نام کا گولہ اوپر آئیگا اور باقی غرق ہوجائیں گے۔ لیکن حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی "القول الجمیل" میں رقمطراز ہیں کہ اس قسم کے اعمال پر یقین کا درجہ نہ رکھے اور خواہ مخواہ متہم شخص سے نہ اُلجھے۔ اگرچہ اس کا نام بھی عمل میں نکل آئے۔ اس لئے کہ معاملہ حقوق العباد کا ہے اور یہ اعمال ظنّی اور یقینی نہیں جب تک قرینہ واضح طور پر نہ ہو۔

## برائے بند نمودنِ مار و کژدم و بھڑ

یعنی سانپ کو کیل دینا جس سے وہ حرکت نہ کر سکے۔ جن کنکریوں پر پانی نہ لگا ہو ان پر سات مرتبہ اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا وَّاَکِیْدُ کَیْدًا[1] پڑھ کر دم کرے سانپ، بچھو اور بھڑ پر مارے ان میں سے کوئی بھی اپنی جگہ سے حرکت نہ کر سکے گا۔

## برائے فرزند عقیمہ

۷۸۶

| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |

اس نقش کو عورت عقیم کی کمر میں باندھیں خدا کے حکم سے لڑکا پیدا ہوگا۔

[1] طارق

## ایضاً برائے فرزند عورت عقیمہ

| د ۴ | ط ۹ | ب ۲ |
|---|---|---|
| ج ۳ | ہ ۵ | ز ۷ |
| ح ۸ | ا ۱ | و ۶ |

اس نقش کو عورت کے بائیں ران پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ فرزندِ نرینہ پیدا ہوگا

## مجرب نواب صدیق حسن مرحوم

پیپل کے تین پتوں پر ہر پتے پر بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ قُلۡنَا یٰنَارُ کُوۡنِیۡ بَرۡدًا وَّسَلٰمًا عَلٰۤی اِبۡرٰہِیۡمَ ۔ وَاَرَادُوۡا بِہٖ کَیۡدًا فَجَعَلۡنٰہُمُ الۡاَخۡسَرِیۡنَ لکھ دیں مریض وقت بخار سے تین گھنٹے پہلے ایک پتہ زبان سے چاٹ لے پھر ایک گھنٹہ بعد دوسرا پھر تیسرا، وقت سے پہلے چاٹ لے انشاء اللہ تعالیٰ باری کا بخار کبھی نہ ہوگا

## نقش برائے عرق النسار یعنی لنگڑی کا درد



ہدایات اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں



پہلے مریض کو الٹا لٹا دیں پھر گری کے اوپر جو سخت لکڑی ہوتی ہے اس کی پیالی میں تعویذ کا نقش رکھیں اور سات پرت کپڑے کی گدی بنا کر مریض کے کولہے کی ہڈی پر رکھیں اوپر سے نقش کی پیالی رکھیں۔ اور کیکس کی لکڑی دو عدد لے لیں ایک لکڑی کے کنارے میں آگ لگا کر نقش پر رکھیں جب اس لکڑی کی آگ بجھ جائے تو دوسری لکڑی کو آگ لگا کر جو پہلے ہی سے تیار رکھی ہو اس نقش پر رکھ دیں۔ اسی طرح بار بار دونوں لکڑیوں کو نقش پر رکھیں مریض کو ایسے وقت میں سخت پریشانی ہوگی دو آدمی مریض کو پکڑے رہیں۔ پھر مریض کے مقام ماؤف پر اسی وقت چھالہ پڑ جائے گا کچھ دیر بعد چھالوں پر مکھن وغیرہ لگا دیں چھالہ ٹھیک ہو جائے گا۔ ایک ہی دفعہ اس عمل سے مریض اچھا ہو جاتا ہے۔ بعض مریضوں کو دوبارہ بھی اس عمل کی ضرورت پڑتی ہے

## نقش برائے عارضہ پسلی طفلان

۷۸۶

| یاھادی | یا اللہ |
|---|---|
| یاھادی | یا اللہ |
| یاھادی | یا اللہ |
| یافتاح | یا فتاح |

ڈبہ اطفال یعنی بچوں کا مرضِ پسلی۔ جس بچہ کو پسلی کا عارضہ ہو جائے یہ نقش باندھیں۔

## ایضاً برائے پسلی طفلان کوچکان

(نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ ہو)

| یاسلام | یاحفیظ | یامومن | یاشافی |
|---|---|---|---|
| ۱۴۲ | ۱۰۰۹ | ۱۴۷ | ۳۱۰۲ |
| ۱۴۸ | ۳۱۰۱ | ۱۴۳ | ۱۰۰۸ |
| ۳۱۰۰ | ۱۴۵ | ۱۰۱۱ | ۱۴۴ |
| ۱۰۱۰ | ۱۴۶ | ۳۰۹۹ | ۱۴۶ |

یہ نقش واسطے بلی کے گلے میں ڈالیں

## مرض مالیخولیا یعنی مرضِ وہم

درحقیقت یہ مرضِ مالیخولیا مرضِ وہم ہے جس میں مریض ہمیشہ دوست کو دشمن سمجھتا ہے یا دشمن کو دوست۔ اس بیمار پر ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ معوذتین اور گیارہ مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کی جائے

مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ إِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهُ إِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ

## ایضاً برائے مالیخولیا

مالیخولیا کے مریض کے سر پر یہ آیت تین سو تیرہ مرتبہ روغنِ چنبیلی پر دم کر کے مالش کیا جائے۔

فَانْظُرْ إِلٰى آثَارِ رَحْمَتِ اللّٰهِ كَيْفَ يُحْيِ الْأَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا إِنَّ ذٰلِكَ لَمُحْيِ الْمَوْتٰى وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

## برائے اولادِ عقیمہ

جب عورت حیض سے فارغ ہو جائے تو بکری کا ایک موٹا فربہ بچہ



ذبح کر کے دیگچی میں پکا کر اس کی یخنی دن میں پی لے اور یہ آیت پاک و صاف برتن میں اس طرح لکھے کہ کوئی حرف مٹا ہوا نہ ہو اور پھر اسے دے کر وہ پانی بوقتِ جماع عورت پی لے انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے استقرارِ حمل ضرور ہو جائیگا اور بچہ پیدا ہوگا۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ صِرَاطَ الَّذِيْنَ أَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى إِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ إِبْرَاهِيْمَ إِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَبْجَدْ هَوَّزْ حُطِّيْ كَلِمَنْ سَعْفَصْ قَرَشَتْ ثَخَذْ ضَظَغْ إِنَّمَا أَنَا رَسُوْلُ رَبِّكِ لِأَهَبَ لَكِ غُلٰمًا زَكِيًّا قَالَ كَذٰلِكِ قَالَ رَبُّكِ هُوَ عَلَيَّ هَيِّنٌ وَلِنَجْعَلَهُ آيَةً لِّلنَّاسِ وَرَحْمَةً مِّنَّا وَكَانَ أَمْرًا مَّقْضِيًّا فَحَمَلَتْهُ بِإِذْنِ اللّٰهِ تَعَالٰى فَحَمَلَتْهُ بِعَوْنِ اللّٰهِ تَعَالٰى فَحَمَلَتْهُ بِلُطْفِ اللّٰهِ تَعَالٰى فَحَمَلَتْهُ بِلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ فَحَمَلَتْهُ فَانْتَبَذَتْ بِهِ مَكَانًا قَصِيًّا ط إِنَّمَا أَمْرُهُ إِذَا أَرَادَ شَيْئًا أَنْ يَّقُوْلَ لَهُ كُنْ فَيَكُوْنُ ط فَسُبْحٰنَ الَّذِيْ بِيَدِهِ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ وَّإِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

## بچہ کے رونے کے لئے

ترکیب: جو بچہ روتا ہو اس قدر کہ گھر میں سب پریشان

ہوں تو ان کے لئے اس نقش کو لکھ کر بچے کے تکیے میں سی کر سر کے نیچے رکھے انشاء اللہ تعالیٰ رونا بند ہو جائیگا۔

| ص | ل | ع | ع |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۱۷ | ۱۷ | و |
| ۱۳ | ۱۶ | ۷ | ع |
| ۱ | ۲ | ۲۴ | ۱۵ |

## برائے نظرِ بد یا سونے میں ڈر لگتا ہو یا بچہ ضد کرتا ہو

### اس کا اکسیر علاج

ترکیب: جس بچے کو نظرِ بد لگ جائے یا ضد کرتا ہو یا سونے میں ڈرتا ہو تو اس کا علاج یہ ہے کہ قل اعوذ بربِ الفلق پوری اور قل اعوذ برب الناس پوری تین دفعہ پڑھ کر اس پر دم کرے اور یہ آیات اور دعاء لکھ کر تعویذ بنا کر موم جامہ کر کے بچّہ کے گلے میں ڈالے قرآنی آیات اور دعاء یہ ہیں: یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ۔
اَعُوْذُ بِکَلِمٰتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ کُلِّ شَیْطَانٍ وَّهَامَّةٍ وَّ عَیْنٍ لَامَّةٍ۔



## ایمان پر خاتمہ یا خاتمہ بالخیر کے لئے

جو شخص ہر نماز کے بعد اس دعاء کے پڑھنے کی عادت بنا لے انشاء اللہ تعالیٰ اس کا خاتمہ ایمان پر ہوگا جس قدر چاہو پڑھو کوئی تعداد مقرر نہیں رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَیْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ

نوٹ: خاتمہ بالایمان یہ دنیا اور آخرت کی سب سے بڑی نعمت ہے جس کو یہ نعمت نصیب ہو انشاء اللہ تعالیٰ سیدھا جنت کی طرف گامزن ہو کر رضائے الٰہی سے متمتع ہوگا

## برائے کشائشِ رزق



کشائشِ رزق اور ادائیگی قرض کے لئے مندرجہ ذیل وظیفہ پڑھنے کے لئے عام اجازت ہے۔ نہایت مجرب ہے۔ پڑھ کر فائدہ اٹھائیں۔ اول آخر تین بار درود شریف اور درمیان میں یہ آیۃ کریمہ ایک سو بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلیں۔ یہ عمل صبح کی نماز کے بعد معمولات سے فارغ ہو کر کریں، آیۃ کریمہ یہ ہے: اَللّٰهُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِهٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ

## برائے درد داڑھ مجرب ہے

اَیُّهَا الْعِرْقُ الْمَضْرُوْسُ اُسْکُنْ بِقُدْرَةِ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ لکھ کر درد والے دانت کے سوراخ میں دبا دیں انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔

## حج بیت اللہ کے لئے عمل

سحری کے وقت دو رکعت نفل پڑھے پہلی رکعت میں سورۃ الم نشرح، دوسری میں سورہ کوثر ۱۴، ۱۴ مرتبہ پڑھے اور سجدہ میں تین بار تسبیح پڑھ کر یہ پڑھے فَقِيْرُكَ بِفِنَاءِكَ، عُبَيْدُكَ بِفِنَاءِكَ سَائِلُكَ بِفِنَاءِكَ سات دن تک یہ عمل کرے۔

## نیند نہ آنے کا علاج

اگر پریشانی یا خشکی کی وجہ سے نیند نہ آئے تو سات دفعہ سر پر ہاتھ رکھ کر یہ آیت پڑھے فَضَرَبْنَا عَلٰٓى اٰذَانِهِمْ فِي الْكَهْفِ

## برائے درد گھن

اس تعویذ کو لکھ کر کمر پر باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ فوراً درد دور ہوگا۔

عھھھھا عھھھھھا عھھھھھا

| وَاللّٰهُ | غَالِبٌ | عَلٰی | اَمْرِهٖ |
|---|---|---|---|
| غَالِبٌ | عَلٰی | اَمْرِهٖ | وَلٰکِنَّ |
| عَلٰی | اَمْرِهٖ | وَلٰکِنَّ | اَکْثَرَ النَّاسِ |
| اَمْرِهٖ | وَلٰکِنَّ | اَکْثَرَ النَّاسِ | لَا یَعْلَمُوْنَ |

مِنْهَا خَلَقْنٰكُمْ وَفِيْهَا نُعِيْدُكُمْ وَمِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً اُخْرٰى



## برائے درد زِہ

طریقہ یہ ہے کہ پہلے لکھ کر تین دفعہ دکھائیں پھر بائیں ران پر باندھیں۔ تعویذ یہ ہے:

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَ اَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ

وَبُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا فَكَانَتْ هَبَآءً مُّنْبَثًّا

(۱) اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا

(۲) وَاَخْرَجَتِ الْاَرْضُ اَثْقَالَهَا۔

## قیامت کی رسوائی سے حفاظت

سورۃ البقرہ اور سورۂ آل عمران قیامت کے روز دو تون ابر کی طرح سایہ بن کر یا دو سائے یا قطار باندھے پرندوں کے دو گروہ بن کر آئیں گی۔ اور پڑھنے والے کی طرف سے حجت بن جائیں گی (وکالت و سفارش کریں گی) ان کی پابندی کرنا برکت ہے اور ان کا چھوڑنا حسرت ہے اور لغو لوگ اس کے پڑھنے کی استطاعت نہیں رکھتے۔

قیامت کی رسوائی سے بچنے کے لئے سورۃ البقرہ اور سورہ آل عمران کی تلاوت کیا کرو۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قرآن مجید پڑھا کرو، یہ قرآن والوں کے لئے قیامت کے دن سفارشی بن کر آئیگا۔

## برائے جھلہ جانوران

اس آیت کو لکھ کر گلے میں باندھے اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ

وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا وَ لَئِنْ زَالَتَآ اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ
بَعْدِهٖ اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا

## بچھو کے کاٹنے کا علاج

حدیث میں آیا ہے کہ چند صحابہ رضؓ کہیں جا رہے تھے اور ایک بستی میں پہنچے اور ان سے روٹی مانگی انہوں نے روٹی نہ دی، اچانک ان بستی والوں میں سے کسی کو بچھو نے کاٹ لیا تو وہ صحابہ رضؓ کے پاس آئے اور کہا کہ اس پر دم کر دو، صحابہ کرام رضؓ نے فرمایا کہ ہم مفت دم نہیں کریں گے جب تک تم ہمیں تیس بکریاں نہ دیں، انہوں نے تیس بکریاں دے دیں تو ایک صحابی نے سات دفعہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کر دیا اور اس کو اسی وقت آرام آگیا۔ ایضاً: جس کو بچھو کاٹ لے تو اس کو چاہیئے کہ ایک کھلے برتن میں پانی ڈال کر اس میں نمک بھی ڈال لے، پھر کاٹی ہوئی جگہ اس میں رکھے پھر نیم کی چھوٹی سی چھڑی لے کر اس عضو پر پھیرتا رہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝
الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ
اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ
اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

ایک دفعہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر اس چھڑی کو جھاڑ دے پھر دوسری مرتبہ دو دفعہ پڑھے تیسری مرتبہ تین دفعہ پڑھے، چوتھی مرتبہ چار دفعہ، پانچویں مرتبہ پانچ دفعہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آرام ہوگا

جس کو سانپ ڈس جائے تو چالیس روز تک عشاء کے بعد اندھیرے



میں وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِيْنَ ایک سو، ۱ بار پڑھے پھر چپ چاپ بغیر کسی کے ساتھ بولنے کے سو جائے ایک چلہ کے آپ عامل ہو جائینگے پھر جس کو سانپ کاٹے اس پر گیارہ گیارہ بار پڑھ کر تین دفعہ دم کریں، بفضلہ تعالیٰ زہر کے قطرے ٹپکتے نظر آئیں گے۔

## موذی جانور سے نجات

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ

آیت کریمہ تین دفعہ پڑھ کر سینہ پر دم کرے، سانپ بچھو کے کاٹنے سے انشاء اللہ تعالیٰ محفوظ رہے گا۔

## برائے دفعیہ از شرِ حاکمان

بارشادِ حضرت درخواستی مدظلہ، یہ دعاء مبارک لکھ کر جیب میں رکھے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

اَللّٰهُمَّ اسْتُرْنِيْ بِسِتْرِكَ الْجَمِيْلِ الَّذِيْ سَتَرْتَ بِهٖ نَفْسَكَ فَلَا عَيْنٌ تَرَاكَ۔ اور یہ نقش بھی دعاء کے ساتھ لکھے:

| النصر | الفتح | البشریٰ |
|---|---|---|
| العاجل | المبین | من اللہ |

## برائے تزکیۂ نفس و دفعیۂ شرِ حاسدان و شرِ حاکمان

دعاء مبارک جس کو حضرت یوسف علیہ السلام نے اپنے بھائیوں کے جور و جبر کے وقت پڑھی، پھر یہ دعاء مبارک حضرت شیخ مولانا غلام محمد دین پوریؒ نے حضرت درخواستی صاحب مدظلہ کو فرمائی تھی۔ دعاء یہ ہے
یَا شَاهِدًا غَیْرَ غَائِبٍ وَّیَا قَرِیْبًا غَیْرَ بَعِیْدٍ وَّیَا غَالِبًا غَیْرَ مَغْلُوْبٍ اِجْعَلْ لِیْ فِیْ هٰذَا الْاَمْرِ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا۔

بعد از نمازِ عشاء و نمازِ صبح سات مرتبہ پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے بدن پر ملیں۔

حضرت درخواستی کا بیان ہے کہ جب میں بہاولنگر میں قید تھا تو میں مذکورہ دعاء بھولے ہوئے تھا، اچانک عشاء کے وقت مجھے یاد آئی اور میں نے پڑھ لی تو بفضل ایزدی مجھے کہا گیا کہ آپ بہاولپور چلے جائیں یہاں آتے ہی میری رہائی ہوگئی۔



## فتح جنگ و کامیابی بر دشمن

روایت ہے کہ جناب سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علیؓ کو جنگِ خیبر کو جاتے وقت ارشاد فرمایا دعاء مذکورہ پڑھ کر میدانِ جنگ میں جاؤ کوئی تیرے مقابلہ کی تاب نہ لاسکے گا اور بالمقابل میدان ہار جائیں گے اور میدان جنگ آپ کے ہاتھ میں ہوگا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔

دعاء مبارک یہ ہے: اَللّٰهُمَّ اسْتُرْنِیْ بِسِتْرِكَ الْجَمِیْلِ الَّذِیْ سَتَرْتَ بِهٖ نَفْسَكَ فَلَا عَیْنٌ تَرَاكَ



نیز یہی دعاء دشمن یا حاکم کی طرف نظر بچا کر دم کرے دشمنوں حاکموں کے شر سے محفوظ رہے گا انشاء اللہ۔

## فتح یابی مقدمہ

اس نقش کو لکھ کر دائیں بازو پر باندھیں اور جب حاکم کے سامنے جائیں تو اس کو سامنے کر لیں۔ نقش یہ ہے: انشاء اللہ کامیابی ہوگی

| اذا | جاء | نصر | الله | والفتح | ورأیت | الناس | یدخلون | فی | دین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جاء | نصر | الله | والفتح | ورأیت | الناس | یدخلون | فی | دین | الله |
| نصر | الله | والفتح | ورأیت | الناس | یدخلون | فی | دین | الله | افواجا |
| الله | والفتح | ورأیت | الناس | یدخلون | فی | دین | الله | افواجا | فسبح |
| والفتح | ورأیت | الناس | یدخلون | فی | دین | الله | افواجا | فسبح | بحمد |
| ورأیت | الناس | یدخلون | فی | دین | الله | افواجا | فسبح | بحمد | ربک |
| الناس | یدخلون | فی | دین | الله | افولجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفره |
| یدخلون | فی | دین | الله | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفره | انه |
| فی | دین | الله | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفره | انه | کان |
| دین | الله | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفره | انه | کان | توابا |

## سورہ یٰسٓ کا عمل

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہر چیز کا دل ہوتا ہے اور قرآن کا دل یٰسٓ ہے۔ اور علماء کرام نے فرمایا: جو شخص صبح شام

سورہ یٰسین پڑھیگا اس کی اتنی ضروریات پوری ہوں گی اور ادنے ضرورت فقر اور محتاجی کی ہے۔

قضائے حاجات کے لئے نمازِ جمعہ کے بعد رُو بقبلہ ہو کر سورۂ یٰسین اس طریق پر پڑھے کر جب پہلے مبین پر پہنچے سورۂ اخلاص تین بار پڑھے۔

(۲) دوسرے مبین پر پہنچے تو سورۂ کوثر تین بار پڑھے۔

(۳) تیسرے مبین پر پہنچے تو سورۃ الانشراح تین بار پڑھے۔

(۴) چوتھے مبین پر پہنچے تو سورۃ الفاتحہ تین بار پڑھے۔

(۵) پانچویں مبین پر پہنچے تو آیۃ الکرسی تین بار پڑھے۔

(۶) چھٹے مبین پر پہنچے تو یہ دعا تین بار پڑھے۔

اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَاءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ وَّھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ
(اللہ مہربان ہے ساتھ بندوں اپنے کے رزق دیتا ہے جس کو چاہتا ہے اور وہی زور آور ہے۔)

(پ ۲۵ سورۃ الشوریٰ رکوع ۲۔ آیت ۱۹)

(۷) ساتویں مبین پر پہنچے تو تین بار درود شریف پڑھے اور یہ دعا سات بار کرے اَللّٰھُمَّ وَسِّعْ رِزْقِیْ وُسْعَۃً لَا اَحْتَاجُ اِلٰی اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ اور پھر سورۃ مکمل کرلے

## ظالم حاکم سے نجات

حاکم کے سامنے جانے سے پہلے سات مرتبہ سورۃ الناس کے لفظ کا تین بار تکرار کرے، سات دفعہ سورۃ پڑھنے کے بعد اپنی شہادت کی انگلی کو لب لگا کر اپنے ماتھے پر صرف لام بنائے اب حاکم کے سامنے جاوے سورۃ یہ ہے قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ مَلِكِ النَّاسِ اِلٰهِ النَّاسِ



مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ

اس سورۃ کو تین مرتبہ سوتے وقت غصہ والا منہ کر کے دشمن کا تصور کر کے اپنی انگلی سے ان کے درمیان میں اشارہ کرے ایک ہفتہ تک یہ عمل کرے ان شاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔

اگر ایک سو مرتبہ والناس الخ ہر روز پڑھا کرے تو ان شاء اللہ تعالیٰ شیطان کے شر سے حفاظت رہے گی۔

## تعویذ برائے حمل و اولادِ نرینہ جننے کے لئے

اسم یا مُبْدِئُ کو نو ٹکڑے کاغذ پر لکھے اور جس وقت عورت حیض سے فارغ ہو اول مہینے میں تین رات مجامعت کریں اور صبح کو ہر روز ایک تعویذ پئیں اس ترکیب سے تین ماہ میں یہ ۹ عدد تعویذ نوش کریں اور مندرجہ ذیل آیت کو لکھ کر عورت کے گلے میں اس طرح لٹکا دیں کہ وہ تعویذ آیت شریفہ کا ناف سے دو انگل نیچے لٹکا رہے ان شاء اللہ تعالیٰ عورت حاملہ ہو کر فرزند نرینہ جنے گی۔ وہ آیت شریفہ یہ ہے:

اَللّٰهُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ اُنْثٰى وَمَا تَغِیْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَكُلُّ شَیْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ الْكَبِیْرُ الْمُتَعَالِ

یٰزَكَرِیَّا اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمِ ِۨاسْمُهٗ یَحْیٰى لَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ سَمِیًّا

بحق مریم و عیسیٰ ابنا صالحا طویل العمر بحق محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## برائے استقرار حمل۔ از حد مجرب ہے

۲۱ عدد چوہارے لے کر اس پر سورۃ تغابن ۲۱ بار پڑھیں پھر ایک مہینہ میں سات چوہارے مرد و عورت اس طرح کھائیں کہ ایک چوہارے کو آدھا کر لیں۔ آدھا عورت کھائے آدھا مرد کھلائے پھر جماع کریں، اگر پہلے مہینہ میں حمل ٹھہرے تو بہتر ورنہ پھر دوسرے مہینہ میں اسی طرح کریں، حمل ٹھہر جائے تو بہتر ورنہ پھر تیسرے مہینہ میں اسی طرح کریں انشاء اللہ کام بن جائیگا۔

نیز جس رات جماع کریں تو عشاء کی نماز پڑھ کر دونوں مرد و عورت ایک تسبیح رَبِّ هَبْ لِي مِنَ الصّٰلِحِينَ کی پڑھ کر پھر ہمبستر ہوں یہ تعویذ عورت کے گلے میں باندھے جب جماع کریں اس وقت اتار کر پیٹ پر ناف سے اوپر باندھے، جماع کے بعد پھر گلے میں ڈالیں اور یہ تعویذ بچوں کی ہر بیماری میں استعمال کیا جا سکتا ہے۔

بِسْمِ اللهِ أَرْقِيكَ مِنْ كُلِّ دَاءٍ يُؤْذِيكَ
وَمِنْ شَرِّ كُلِّ حَاسِدٍ وَعَيْنُ اللهِ يَشْفِيكَ

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

بسم اللہ أرقيك من كل داء يؤذيك ومن شر كل حاسد وعين اللہ يشفيك

بسم اللہ أرقيك من كل داء يؤذيك ومن شر كل حاسد وعين اللہ يشفيك

[illegible]



## برائے بقائے حمل

بروز بدھ بوقت عصر عورت میٹھی روٹی پکائے، اس روٹی پر اس سورۃ کو لکھیں

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ تَبَّتْ يَدَآ أَبِي لَهَبٍ وَّتَبَّ مَآ أَغْنٰى عَنْهُ مَالُهٗ وَمَا كَسَبَ ۝ سَيَصْلٰى نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ وَّامْرَاَتُهٗ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ فِي جِيْدِهَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ ۝

رات کو عورت اپنے ہاتھ سے دو حصے کرے آدھا خود کھائے اور آدھا مرد کھلائے پھر جماع کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کام بن جائے گا۔
یہ آیت اور اس تعویذ کو لکھ کر عورت کے گلے میں ڈالیں۔

يٰيَحْيٰى خُذِ الْكِتٰبَ بِقُوَّةٍ ؕ وَاٰتَيْنٰهُ الْحُكْمَ صَبِيًّا

وَصَلَّى اللهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

| | | |
|---|---|---|
| يَا قَابِضُ | يَا قَابِضُ | يَا قَابِضُ |
| يَا قَابِضُ | يَا قَابِضُ | يَا قَابِضُ |
| يَا قَابِضُ | يَا قَابِضُ | يَا قَابِضُ |

# دفعیہ امراضِ وباء

یہ مرضِ وباء جانوروں اور انسانوں میں لاحق ہوتی ہے۔ اور وہ موت کا شکار ہوجاتے ہیں، تو یہ دعاء مبارک لکھ کر مکان کے چاروں کونوں میں لٹکائے۔ دعاء ملاحظہ ہو:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ لی واحد اطفی بہا حرّ الوباء الحاطمۃ ربُّ المصطفیٰ والمرتضیٰ وابناھما والفاطمۃ

## ذہن اور قوتِ حافظہ کے لئے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ رَبِّ اشْرَحْ لِيْ صَدْرِيْ وَيَسِّرْ لِيْٓ اَمْرِيْ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِيْ يَفْقَهُوْا قَوْلِيْ

اس آیت کو صبح کی نماز کے بعد چالیس روز ۲۱ مرتبہ پانی پر دم کرکے پلائے ذہن قوی ہوگا۔

## سر کے گنجہ پن کے دفع کے لئے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ یہ آیت سات مرتبہ اور درود شریف اول آخر سات سات مرتبہ پڑھ کر تھتکارے، ۲۱ یا ۴۰ ایام تک کرے انشاء اللہ تعالیٰ سر کا گنجہ پن دور ہوگا۔



دیگر اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ الخ والی دعاء سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے تو فائدہ ہوگا۔

## نیند آنے کے لئے

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ پ ۳ ع ۱۱ س آل عمران

اس آیت کو باوضو بیٹھ کر یا لیٹ کر پڑھنا شروع کرے انشاء اللہ بہت جلد اور بہت زیادہ اچھی نیند آئے گی۔

## سخت کھانسی کے دفعیہ کے لئے

سفید نمک چھوٹی چھوٹی سات کنکریاں لیکر ہر ایک کنکری پر آیت الکرسی سات سات بار پڑھ کر دم کرے اور نہار منہ ایک ایک کنکری سات روز تک کھائے اور اگر سات مرتبہ اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ وَحْدَهٗ وَكَفَرْتُ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ وَاسْتَمْسَكْتُ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى لَا انْفِصَامَ لَهَا وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ یاحفیظ یاحفیظ

یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ کو بھی سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ جلد شفا ہوگی۔

## علاج برائے زیادتی بلغم

جس کو کھانسی کیوجہ سے یا کہ بلغمی امراض کی وجہ سے بلغم زیادہ آتا ہو تو صبح کی نماز کے بعد اول آخر درود شریف سات مرتبہ اور سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ سات بار، آیت الکرسی بھی سات بار، تین ماشہ کلونجی پر دم کرے۔ صبح کو سات دانہ کلونجی کے پھانک لیا کرے یا شہد میں ملا کر کھالیا کرے بلغمی تمام امراض کا خاتمہ ہوگا

## پیچش[1] کے لئے

سورۂ دخان کو لکھ کر پینے پیچش دور ہوتی ہے آیۃ الکرسی سات بار پڑھ کر اسپغول پر دم کرکے ایک چٹکی تین روز تک یا سات روز تک کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی۔

## علاج عسر البول و پتھری کے لئے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ وَّبُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا ۝ فَكَانَتْ هَبَآءً مُّنْۢبَثًّا ۝ وَّحُمِلَتِ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ فَدُكَّتَا دَكَّةً وَّاحِدَةً ۝ فَيَوْمَئِذٍ وَّقَعَتِ الْوَاقِعَةُ ۝ وَانْشَقَّتِ السَّمَآءُ فَهِيَ يَوْمَئِذٍ وَّاهِيَةٌ ۝ ان آیات کو چینی کی رکابی میں لکھ کر پانی سے دھو کر پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ مرض بالکل جاتا رہے گا اور باذن اللہ پتھری

[1] ثابت دھنیہ یا سفید زیرہ صبح شام ایک ایک چٹکی کے ساتھ چینی ملا کر منہ میں پھانکنا جلدی شافی وکافی ہے۔



نکل جائیگی سات روز تک اس کو پلائیں۔

## پتھری کو ریزہ ریزہ کرنے کے لئے

سورۂ الم نشرح کو چینی کی پلیٹ میں زعفران سے لکھ کر پلائے انشاء اللہ تعالیٰ پتھری ریزہ ریزہ ہو کر نکلے گی۔ مسحود کو پلانے سے شفا ہوگی

## پیشاب رک جانے کے لئے

فَفَتَحْنَآ اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ مُّنْهَمِرٍ ۝ وَّفَجَّرْنَا الْاَرْضَ عُيُوْنًا فَالْتَقَى الْمَآءُ عَلٰٓى اَمْرٍ قَدْ قُدِرَ ۝ اس آیت کو چینی کی رکابی میں لکھ کر دھو کر پلائے انشاء اللہ تعالیٰ جاری ہو جائے گا۔

## سلسل بول کے لئے

وَقِيْلَ يٰٓاَرْضُ ابْلَعِيْ مَآءَكِ وَيٰسَمَآءُ اَقْلِعِيْ وَغِيْضَ الْمَآءُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَى الْجُوْدِيِّ وَقِيْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ۝ پ ۱۲ ع ۴ ھود

قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ اَصْبَحَ مَآؤُكُمْ غَوْرًا فَمَنْ يَّاْتِيْكُمْ بِمَآءٍ مَّعِيْنٍ ۝ تک ۲۱-۲۱ مرتبہ پڑھ کر جس کو پیشاب زیادہ آتا ہو یا بار بار آتا ہو تو ان آیات کو صبح کی نماز کے بعد پاؤ بھر تلوں پر پڑھ کر اس کے لڈو بنا کر روزانہ صبح کو ایک تولہ کھائے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد شفا ہوگی۔

یاحفیظ یاحفیظ یاحفیظ کو بھی سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ جلد شفا ہوگی۔

## علاج برائے زیادتی بلغم

جس کو کھانسی کیوجہ سے یا کہ بلغمی امراض کی وجہ سے بلغم زیادہ آتا ہو تو صبح کی نماز کے بعد اول آخر درود شریف سات مرتبہ اور سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ سات بار، آیت الکرسی بھی سات بار، تین ماشہ کلونجی پر دم کرے۔ صبح کو سات دانہ کلونجی کے پھانک لیا کرے یا شہد میں ملا کر کھا لیا کرے بلغمی تمام امراض کا خاتمہ ہوگا

## پیچش[1] کے لئے

سورۂ دخان کو لکھ کر پینے پیچش دور ہوتی ہے آیۃ الکرسی سات بار پڑھ کر اسپغول پر دم کرکے ایک چٹکی تین روز تک یا سات روز تک کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی۔

## علاج عسر البول و پتھری کے لئے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَبُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا فَكَانَتْ هَبَآءً مُّنْبَثًّا وَحُمِلَتِ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ فَدُكَّتَا دَكَّةً وَّاحِدَةً فَيَوْمَئِذٍ وَّقَعَتِ الْوَاقِعَةُ وَانْشَقَّتِ السَّمَآءُ فَهِيَ يَوْمَئِذٍ وَّاهِيَةٌ ان آیات کو چینی کی رکابی میں لکھ کر پانی سے دھو کر پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ مرض بالکل جاتا رہے گا اور باذن اللہ پتھری

[1] ثابت وهنیہ یا سفید زیرہ صبح شام ایک ایک چٹکی کے ساتھ چینی ملا کر منہ میں پھانکنا جلد شافی دکافی ہے۔



نکل جائیگی سات روز تک اس کو پلائیں۔

## پتھری کو ریزہ ریزہ کرنے کے لئے

سورۂ الم نشرح کو چینی کی پلیٹ میں زعفران سے لکھ کر پلائے انشاء اللہ تعالیٰ پتھری ریزہ ریزہ ہو کر نکلے گی۔ مسحہ کو پلانے سے شفا ہوگی

## پیشاب رُک جانے کے لئے

فَفَتَحْنَآ اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ مُّنْهَمِرٍ وَّفَجَّرْنَا الْاَرْضَ عُيُوْنًا فَالْتَقَى الْمَآءُ عَلٰٓى اَمْرٍ قَدْ قُدِرَ اس آیت کو چینی کی رکابی میں لکھ کر دھو کر پلائے انشاء اللہ تعالیٰ جاری ہو جائے گا۔

## سلسل بول کے لئے

وَقِيْلَ يٰٓاَرْضُ ابْلَعِيْ مَآءَكِ وَيٰسَمَآءُ اَقْلِعِيْ وَغِيْضَ الْمَآءُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَى الْجُوْدِيِّ وَقِيْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ پ۱۲ ع۴ ھود

قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ اَصْبَحَ مَآؤُكُمْ غَوْرًا فَمَنْ يَّاْتِيْكُمْ بِمَآءٍ مَّعِيْنٍ تک ۲۱-۲۱ مرتبہ پڑھ کر جس کو پیشاب زیادہ آتا ہو یا بار بار آتا ہو تو ان آیات کو صبح کی نماز کے بعد پاؤ بھر تلوں پر پڑھ کر اس کے لڈو بنا کر روزانہ صبح کو ایک تولہ کھائے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد شفا ہوگی۔

## دفع احتلام کے لئے

دن یا رات کو سوتے وقت وَالسَّمَاءِ وَالطَّارِقِ ۝ وَمَا أَدْرَاكَ مَا الطَّارِقُ ۝ النَّجْمُ الثَّاقِبُ ۝ إِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ ۝ فَلْيَنْظُرِ الْإِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ ۝ خُلِقَ مِنْ مَاءٍ دَافِقٍ ۝ يَخْرُجُ مِنْ بَيْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَائِبِ ۝ إِنَّهُ عَلَىٰ رَجْعِهِ لَقَادِرٌ ۝ يَوْمَ تُبْلَى السَّرَائِرُ ۝ فَمَا لَهُ مِنْ قُوَّةٍ وَلَا نَاصِرٍ ۝

بدایۃ سورہ طارق پ ۳۰

کے پڑھنے سے احتلام نہیں ہوتا۔ ایضاً سورۃ نور کو لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے احتلام نہیں ہوتا

دیگر رات کو سوتے وقت چاروں قُل اور آیت الکرسی پڑھ کر سوئے تو احتلام نہ ہوگا۔ ایضاً عمرِ فاروق انگلی کے اشارے سے مثانہ پر پھیرا جائے۔

## برائے اِمساک

انگور کے پتہ پر لکھ کر بائیں ران پر باندھے

اَبْجَدْ هَوَّزْ حُطِّيْ كَلِمَنْ سَعْفَصْ قَرَشَتْ ثَخَذْ ضَظَغْ وَقِيْلَ يَاۤ اَرْضُ ابْلَعِيْ مَآءَكِ وَيٰسَمَآءُ اَقْلِعِيْ وَغِيْضَ الْمَآءُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ كُلَّمَآ اَوْقَدُوْا نَارًا لِّلْحَرْبِ اَطْفَاَهَا اللّٰهُ۔ اَمْسِكْ اَيُّهَا الْمَآءُ النَّازِلُ قلب فلان بن فلانۃ بِلَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔



ایضاً: اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا وَلَئِنْ زَالَتَا اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِهٖ۔
مصطگی اور دار چینی پر ۲۱ مرتبہ دم کر کے ماشہ دو ماشہ روزانہ کھائے انشاء اللہ مفید ہوگا۔

## برائے استرخاءِ عضوِ مخصوص

تین روز روزہ رکھے پھر شب کے وقت اٹھ کر اپنی ہتھیلی پر تانبہ کے قلم سے گلاب و زعفران سے لکھ کر چاٹ لے۔ تین روز اسی طرح کرے انشاء اللہ تعالیٰ شکایت دُور ہو جائے گی۔ آیت یہ ہے: اِنَّمَا يَسْتَجِيْبُ الَّذِيْنَ يَسْمَعُوْنَ وَالْمَوْتٰى يَبْعَثُهُمُ اللّٰهُ ثُمَّ اِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ ۝

## علاج برائے مرضِ یرقان (پیلیا)

سورۂ سبا لکھ کر یرقان کے مریض کو پلایا جائے یعنی سات ایام تک پانی پر دم کر کے پلایا جائے یا سورۂ سبا پڑھ کر دم کیا جائے، اور دم کیا ہوا پانی سے کچھ مریض پر چھڑکنے سے یرقان انشاء اللہ تعالیٰ دور ہوگا

نقش سورۂ سبا

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸۴۴۷۴ | ۸۴۴۶۹ | ۸۴۴۷۶ |
| ۸۴۴۷۵ | ۸۴۴۷۳ | ۸۴۴۷۱ |
| ۸۴۴۷۰ | ۸۴۴۷۷ | ۸۴۴۷۲ |

دیگر جذام برص یرقان کے لئے سورۃ بینہ پوری لکھ کر گلے میں باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ یرقان دور ہوگا۔ جذام برص کے لئے بھی بہت مفید ہے انشاء اللہ بالکل آرام ہوگا۔

## علاج برائے مرضِ خارش

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ قَدْ جِئْتُكُمْ بِاٰيَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ اَنِّيْٓ اَخْلُقُ لَكُمْ مِّنَ الطِّيْنِ كَهَيْـَٔةِ الطَّيْرِ فَاَنْفُخُ فِيْهِ فَيَكُوْنُ طَيْرًا بِاِذْنِ اللّٰهِ وَاُنَبِّئُكُمْ بِمَا تَاْكُلُوْنَ وَمَا تَدَّخِرُوْنَ فِيْ بُيُوْتِكُمْ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝

(پ۳ آل عمران ع ۵)

صبح کی نماز کے بعد یہ اکتالیس مرتبہ پڑھ کر تھتکا دے انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی۔

دیگر بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ رَبِّ اَنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ سات مرتبہ سورۃ اخلاص سبرۃ فلق سورہ والناس گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر روغن گل اور گندھک پر دم کرکے روغن اور گندھک کو ملاکر سات روز ملے انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی

## علاج مرض داد کے لئے

بسم اللہ الرحمن الرحیم فَكَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ثُمَّ



اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِيْنَ تک سات مرتبہ پڑھ کر ہر روز دم کرے انشاء اللہ جلد شفا ہوگی۔

ایضاً: وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۝ رَبِّ اَنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۝ معوذتین سب سات سات مرتبہ پڑھ کر پرانے گڑ پر دم کرے اور اس گڑ کو سات مرتبہ داد پر رکھے اٹھائے، اس کے بعد انجیر کا دودھ لگائے انشاء اللہ تعالیٰ کامل شفا ہوگی۔

## بچہ کا زیادہ رونا اور خواب میں ڈرنا

سورۃ رعد کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالے وہ کم روئے گا۔ اور خواب میں سوتے نہ ڈریگا۔ سورۃ رعد کا نقش یہ ہے

٧٨٦

| ٨١٥٢٧ | ٨١٥٦٠ | ٨١٥٦٥ |
|---|---|---|
| ٨١٥٦٢ | ٨١٥٦٤ | ٨١٥٦٦ |
| ٨١٥٦٣ | ٨١٥٦٨ | ٨١٥٦١ |

دیگر: سورہ ابراھیم کو حریر یعنی ریشمی کپڑے پر لکھ کر اس کے گلے میں ڈالے تو زیادہ نہ روئے اور نہ خواب میں چونکے، نظرِ بد اور تمام آفات سے بچا رہے۔ سورۃ ابراھیم کا نقش یہ ہے

| ٦١٤٤٧ | ٦١٤٦٠ | ٦١٤٥٧ | ٦١٤٥٤ |
|---|---|---|---|
| ٦١٤٥٨ | ٦١٤٥٣ | ٦١٤٤٨ | ٦١٤٥٩ |
| ٦١٤٥٢ | ٦١٤٥٥ | ٦١٤٦٢ | ٦١٤٤٩ |
| ٦١٤٦١ | ٦١٤٥٠ | ٦١٤٥١ | ٦١٤٥٦ |

## نومولود چھوٹے بچے کی عمدہ نشو ونما کے لئے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اَلَّذِیْ اَحْسَنَ كُلَّ شَیْءٍ خَلَقَهٗ وَبَدَاَ خَلْقَ الْاِنْسَانِ مِنْ طِیْنٍ ۝ ثُمَّ جَعَلَ نَسْلَهٗ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ مَّآءٍ مَّهِیْنٍ ۝ ثُمَّ سَوّٰىهُ وَنَفَخَ فِیْهِ مِنْ رُّوْحِهٖ وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْـِٕدَةَ قَلِیْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ۝ (پ۲۱ بدایہ سجدہ ع۱)

جب بچہ ۱ دن کا ہوجائے تو یہ آیت چینی کی رکابی میں گلاب وزعفران سے لکھ کر آب زمزم یا آبِ باران (بارش) کے پانی سے دھوکر دو حصہ کرے ایک حصّہ تو بچہ کو دودھ یا شربت وغیرہ میں ملاکر پلادے اور ایک حصّہ سات دن تک بچہ کو تھوڑا تھوڑا پلائے انشاء اللہ تعالےٰ بچّہ خوب نشو ونما پائے گا۔

## علاج مرض چیچک کے لئے

جب چیچک کے آثار معلوم ہوں تو نیلا دھاگہ لے اور سورۃ رحمٰن پڑھے جب فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ پر پہنچے اس دھاگہ پر ایک گرہ دے اور پھونک دے۔ اسی طرح ہر فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ پر گرہ لگادے اور پھونکے اور بچّہ کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ چیچک سے محفوظ رہے گا۔



## تمام امراض سے شفاء کے لئے علامہ بونیؒ کا مجربہ نسخہ

بحوالہ شمس المعارف ص۵۶۶ تا ص۵۶۷

| ا | ل | ق | ا | د | ر |
|---|---|---|---|---|---|
| ل | ق | ا | ر | ر | ا |
| ق | ا | د | ز | ا | ل |
| ا | د | ر | ا | ل | ق |
| د | ر | ا | ل | ق | ا |
| د | ا | ل | ق | ا | د |

| ا | ل | م | ق | ت | و | ر |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ل | م | ق | ت | د | ر | ا |
| م | ق | ت | د | ر | ا | ل |
| ق | ت | د | ر | ا | ل | م |
| ت | د | ر | ا | ل | م | ق |
| د | ر | ا | ل | م | ق | ت |
| ر | ا | ل | م | ق | ت | د |

(نوٹ) ان دونوں مربع نقشوں کو پلیٹ پر لکھ کر شہد اور پانی سے دھوکر مریض کو پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی

## سببِ نجات حضرت امام شافعیؒ

بحوالہ جواہر خمسہ کامل، دوسرا جوہر صفحہ ۹۶

کسی نے امام شافعیؒ کو اُن کی وفات کے بعد خواب میں دیکھا پوچھا

کہ حق تعالیٰ نے تمہارے ساتھ کیا معاملہ کیا۔ امام رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ان پانچ درودوں کی برکت سے مجھ کو بخش دیا۔ اگرچہ میں لائق بخشش کے نہ تھا۔ وہ درود شریف یہ ھیں :

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ صَلّٰی عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ لَّمْ یُصَلِّ عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا اَمَرْتَنَا بِالصَّلٰوۃِ عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا یَنْبَغِی الصَّلٰوۃُ عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی جَمِیْعِ الْاَنْبِیَاءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ وَعَلٰی مَلٰٓئِکَتِہِ الْمُقَرَّبِیْنَ وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصّٰلِحِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ۝

## نسخۂ اکسیر

## اسپغول کے چھلکے سے خونی والا دست کا علاج

از مجربات مولانا احمد علی پنجگوری ثم کراچوی

اگر کسی چھوٹے یا بڑے کو دست آنا شروع ہو جائے یا کہ دست کے ساتھ مسلسل خون بھی آئے تو اس کا اکسیر علاج یہ ہے کہ ایک پاؤ دھی کے اندر تین چمچے اسپغول کا چھلکا ملا کر خوب حل کر کے صبح شام کھایا جائے انشاء اللہ تعالیٰ اسی دن ہی دست کا آنا بند ہوگا۔ اور اگر چھوٹا بچہ ہے تو اس کو پاؤ بھر دھی سے کم مقدار میں دو ڈیڑھ چمچہ اسپغول کا چھلکا ڈال کر کھلایا جائے انشاء اللہ تعالیٰ جلد از جلد خونی



دست وغیرہ کنٹرول ہوگا۔ دورانِ علاج مریض چاول دھی استعمال کر سکتا ہے مگر روٹی سالن استعمال نہ کرے نقصان ہوگا۔

**نوٹ:** اسپغول کا چھلکا پیک شدہ دواخانوں کا ہو تو سب سے بہتر ہے اس لئے کہ اس میں صفائی زیادہ ہوتی ہے

اسپغول کے چھلکے کے مزید فوائد ملاحظہ ہوں :

مُدِرِّ بول۔ مُسَکِّن۔ مُلَیِّن۔ بہترین قبض کشا۔ بادکشا۔ معدہ اور آنتوں کی خراش میں مفید ہے۔ معدہ یا آنتوں کی کمزوری کی وجہ سے دست آرہے ہوں تو اس کے استعمال سے رُک جاتے ہیں اور پیچش میں بھی مفید ہے۔ بواسیر خونی وبادی دونوں کے لئے مفید ہے۔ ایک سے دو چمچہ (چائے کا) اسپغول پانی کے ساتھ پھانکے یا کسی ہلکے شربت کے ساتھ گھول کر پیئے پیچش کی صورت میں دہی یا لسی کے ساتھ ملا کر پیئے۔

## علاج نسخہ اکسیر برائے نزلہ

از مجرباتِ مولانا احمد علی دھانی ثم پنجگوری ثم کراچوی

ایک اہل علم صاحب نے مہربانی فرما کر عاجز واثیم کو نزلہ کے لئے ایک بہترین نسخہ عطا فرمایا تھا۔ وہ یہ ہے کہ ایک پاؤ کشمش اور ایک چھٹانک کالی مرچ دونوں کو کوٹ کر آدھا پاؤ شہد کے ساتھ ملایا جائے تو یہ ایک قسم کا معجون بنے گا صبح شام ایک ایک چمچہ استعمال کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ نزلہ کے لئے کافی شافی ہے

## دعائے امام مقاتلؒ برائے حاجتِ دینی و دنیوی

بحوالۂ جواہرِ خمسہ کامل۔ دوسرا جوہر۔ صـ۹

امام مقاتلؒ فرماتے ہیں کہ جس کسی کو بحضرتِ قادر ذوالجلال کوئی حاجت دینی یا دنیوی پیش ہو تو اس کو چاہیے کہ جمعہ کی رات کو سو بار یہ دعا پڑھے (یعنی اس دعا کی ایک تسبیح پڑھے) اور اپنی حاجت چاہے، اگر اس کی حاجت پوری نہ ہو تو مقاتل کی قبر پر لعنت کرے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا دَائِمُ یَا فَرْدُ یَا وِتْرُ یَا اَحَدُ یَا مَالِكَ الْمُلْكِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّآلِهٖ اَجْمَعِیْنَ

## برائے اجتماعِ حشرات الارض

از جواہرِ خمسہ کامل، تیسرا جوہر صـ۲۹۲

جو کوئی اس حرز کو جنگل میں جا کر تین بار پڑھے اور اپنے چہرے پر دم کرکے ایک دائرہ اپنے گرد کھینچ لے اور اس میں بیٹھ جائے اور پھر بے انتہا اس حرز کو پڑھتا رہے اور کہتا جائے کہ (بحقِ این حرز ہمہ ماران حاضر آیند) خدا کی قدرت سے بہت



سے سانپ اس جگہ جمع ہو جائیں گے۔ حرز یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْهُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ ط وَمَنْ یَّتَوَكَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِكُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا پ۲۸ بدایہ سورۃ الطلاق

## برائے اجتماع طیور

حوالۂ بالا صـ۲۹۲ تا صـ۲۹۳

اگر کوئی چاہے کہ پرندوں کو جمع کرے تو اس حرز کو پوستِ گرگ پر لکھ کر بام خانہ پر ایک ڈورے میں باندھے اور کہے (بحقِ حرز یمانی ہمہ طیور جمع شوند) خدا تعالیٰ کے حکم سے تمام پرند اس جگہ جمع ہوں گے حرز یہ ہے: بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْهُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ ط وَمَنْ یَّتَوَكَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِكُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا ۔ (پ۲۸ بدایہ سورۃ الطلاق)

## علاج نسخہ اکسیر برائے مرض دمہ

از مجرباتِ حضرت مولانا محمد عمر سربازی مدظلہ العالی

راقم الحروف عاجز و اثیم کو بسماع مولوی عبد الغفور صاحب معلوم ہوا کہ حضرت مولانا محمد عمر صاحب سربازی مدظلہ العالی (خلیفہ مجاز امام العلماء والصلحاء حضرت مولانا پیر محمد عبد المالک صاحب صدیقی خانیوالی)

نے کسی اشاعت میں شائع کیا ہے کہ ایک عدد بڑی پیاز کاٹ کر آدھا کلو سرسوں کے کڑوے تیل میں ڈال کر خوب جوش دیا جائے، یہاں تک کہ آدھا کلو تیل میں سے ایک پاؤ رہ جائے اور دورانِ جوش میں پیاز کو خوب ہلایا جائے یہاں تک کہ پیاز کا جزء جزء تیل کے ساتھ مل کر حل ہو جائے۔ پھر یہ معجون جیسے بنے گا۔ پھر اس کی ترکیبِ استعمال یہ ہے کہ صبح و شام ایک ایک چمچہ بڑا والا استعمال کیا جائے، دمہ یعنی سانس کے مریض کے لئے انشاء اللہ تعالیٰ شافی و کافی ہے

## علاج اُمّ جن و بھوت کا جو رات کو سونے کی حالت میں سینہ پر بیٹھ کر منہ دباتے رہتے ہیں

(جس کو بلوچی میں وسپوک کہا جاتا ہے)

عام طور سے رات کو اور کبھی دن کو بھی ایسا ہوتا ہے کہ کوئی جن خبیث بستر پر آکر انسان کے کسی عضو پر بیٹھ جاتا ہے اور کافی وزنی ہوتا ہے اور بعض اوقات سینہ پر بیٹھ کر منہ بھی بند کر کے دباتا رہتا ہے تاکہ سونے والا کچھ نہ بول سکے۔ اس کا علاج یہ ہے کہ رات با وضو ہو کر سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھی جائے اور سات مرتبہ اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَکَفَرْتُ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ وَاسْتَمْسَکْتُ بِالْعُرْوَۃِ الْوُثْقٰی لَا انْفِصَامَ لَھَا وَاللّٰہُ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا



خَلَقَ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ پڑھ کر دونوں ہتھیلیوں پر دم کر کے تمام بدن پر پھیرا جائے سب سے پہلے اپنے قلب اور روح کو بھی دم کرے۔

ایضاً اس کا تعویذ بنا کر گلے میں بھی ڈالا جائے تو بھی مفید ہے۔

## اسم اَلْخَبِیْرُ کے خواص و اعمال، پوشیدہ خزانوں اور کاموں کا کشف و ایضاً برائے کند ذہن

بحوالہ شمس المعارف حصہ سوم ص ۵۴۳

خبیر وہ ذات صاحب اسرار ہے جس سے کوئی چیز پوشیدہ نہیں ہے اُسے ہر ذی روح کی حرکت کی خبر ہوتی ہے۔ اسم الخبیر کی دعا یہ ہے یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ عَنْ کَذَا۔ خواب میں سب کچھ معلوم ہوگا۔ مؤکل اس کا قہریائیل ہے جو خزانوں اور پوشیدہ امور بتاتا ہے۔ اس اسم کو مشک و زعفران اور گلاب سے مع اسم مؤکل لکھ کر سر کے نیچے رکھیں تو خواب میں سب کچھ معلوم ہوگا۔ اور اگر برتن میں لکھ کر کند ذہن کو پلائیں تو وہ ذہین ہو جائے ذکر یہ ہے اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْخَبِیْرُ الْمُطَّلِعُ عَلٰی خَفَایَا الْمُلْکِ وَالْمَلَکُوْتِ الْعَالِمُ بِدَقَائِقِ عِلْمِکَ الْغَامِضِ اِلٰی بَاطِنِ خَفَایَا کُلِّ شَیْءٍ مِّنْ عَالَمِ الشَّھَادَۃِ وَالْجَبَرُوْتِ، اَسْئَلُکَ بِجَبَرُوْتِیَّتِہٖ اَحَاطَتْکَ بِبَوَاطِنِ الْمَوْجُوْدَاتِ فَلَا تَتَحَرَّکُ ذَرَّۃٌ وَلَا تَنْشُقُ حَبَّۃٌ اِلَّا وَقَدْ اَحَاطَ بِھَا نُفُوْذُ الْمَشِیْئَاتِ اَسْئَلُکَ اَنْ تَکْشِفَ عَنْ قَلْبِیْ حِجَابَ

الظُّلُمَاتِ فِی تَنْزِیْلِ انوارِ الْمُرَاقَبَۃِ لِیَکُوْنَ خَیْرَ الْاَسْرَارِ
سَرَائِرُ مُنَاتِكَ مُبْتَهِجًا بِشُهُوْدِ ذَاتِكَ اَللّٰهُمَّ اَدْخِلْنِیْ
فِیْ حِصْنِكَ الْحَصِیْنِ لِاٰمَنَ بِهٖ فِیْ جَمِیْعِ الْاَوْقَاتِ وَالْمَوَاطِنِ
لِیَتَطَمَّنَ بِشَیْءٍ بِذَالِكَ اَللّٰهُمَّ احْرُسْنِیْ بِعَیْنِكَ الَّتِیْ لَا
تَنَامُ وَاکْنُفْنِیْ بِرُکْنِكَ الَّذِیْ لَا یُضَامُ یَا اَللّٰهُ یَا خَیْرُ
بِعِبَادِہٖ ۔ (نقل شدہ از شمس المعارف ص۴۳۳)

## لڑکی کی جلد شادی ہونے کا عمل

اگر چاندی کی تختی پر اسم علی کو کندہ کر کے جس لڑکی کا پیغام
شادی نہ آتا ہو اس کے گلے میں ڈالنے سے جلد تر شادی ہو جائیگی
(انشاء اللہ تعالیٰ)۔ ذکر اسم علی یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْعَلِیُّ الْاَعْلَی الَّذِیْ لَا یُشَابِهُ عُلُوَّكَ
عُلُوَّ الْمَخْلُوْقَاتِ وَلَا یُمَاثِلُ نُوْرَكَ نُوْرُ الْمَوْجُوْدَاتِ
وَالْاَرْضُ وَالسَّمٰوٰتُ کُرْسِیُّكَ الْقَدِیْمُ الَّذِیْ وَسِعَ
جَمِیْعَ الْمَخْلُوْقَاتِ وَعَرْشُكَ الْعَظِیْمُ الْعَلِیُّ عَلٰی عُلُوِّ
الدَّرَجَاتِ الْعُلْوِیَّاتِ وَکُلُّ مَوْجُوْدٍ فِیْهِ کَذَرَّۃِ الذَّرَّاتِ
وَاَمَّا عُلُوُّ ذَاتِكَ فَمُنَزَّہٌ عَنِ الْحَالِ وَالْمَکَانِ وَمُقَدَّسٌ
عَمَّا یُحَدُّ فِی الدُّهُوْرِ وَالْاَزْمَانِ لِاَنَّهٗ عُلُوُّ عَظَمَۃٍ وَجَلَالٍ
وَسُمُوُّ کِبْرِیَاءٍ وَکَمَالٍ اَسْئَلُكَ بِعُلُوِّ رَحْمَتِكَ عَلٰی کُلِّ
الْعُلْوِیَّاتِ وَسُمُوِّ اِلٰهِیَّتِكَ عَلٰی عَظِیْمِ الْجَلَالَاتِ وَوَحْدَانِیَّۃِ



وَحْدَانِیَّتِكَ عَلٰی شَرَفِ تَطْهِیْرِ الْکَمَالَاتِ اَنْ تُعْلِیَ قَدْرِیْ
عِنْدَكَ بِمَحَاسِنِ الطَّاعَاتِ وَتَجْعَلَنِیْ مُخْلِصًا فِیْهِ لِوَجْهِكَ
الْکَرِیْمِ فِیْ جَمِیْعِ الْاَوْقَاتِ اِلَی الْمَمَاتِ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ فِیْ
فِیْ حِصْنِكَ وَامْنَعْ عَنِّیْ کُلَّ مُعَانِدٍ وَاَنْزِلْ قَهْرَ عُلُوِّكَ
عَلٰی مَنْ یُرِیْدُ ضَرَرِیْ مِنْ کُلِّ حَاسِدٍ وَمَارِدٍ اَللّٰهُمَّ
خُذْ بِقَلْبِیْ اِلٰی عُلُوِّ رَحْمَۃِ اسْتِوَائِكَ وَخُذْ بِفُؤَادِیْ
اِلٰی تَجَلِّیْ عُلُوِّ قُدْسِكَ وَاجْعَلْنِیْ اَهْلًا لِوِلَایَتِكَ مَعَ
رُسُلِكَ وَاَنْبِیَائِكَ یَا اَللّٰهُ یَا عَلِیُّ ۔

جو شخص اس ذکر کی ملازمت کرے گا اللہ تعالیٰ اس کی قدر
و منزلت بلند کرتا ہے اور نیکی کی توفیق دیتا ہے۔

## نقش بدوح کی خاصیت۔ جہاں چاہو شادی ہو جائے

جمعہ کے دن طلوع آفتاب کے وقت شنگرف سے
ہرن کی جھلی پر دو صورتیں بنا کر اس پر یہ مربع نقش لکھ کر لوبان
عنبر اور ندر اسود کی دھونی دے کر دونوں صورتوں کو سفید ریشم
میں لپیٹ کر ترش انار کے درخت کی ٹہنی میں جو شخص لٹکا دے
طالب و مطلوب کا نام بھی مربع میں لکھنا چاہیے تو جلد تر مطلوب
حاضر ہوتا ہے۔ اگر شادی بیاہ کے لئے جہاں پیغام دیا ہو نقش
بدوح مع عزیمت لکھ کر سفید کبوتر کے پر میں باندھ کر کسی کے
ذریعہ اس عورت کے گھر جس سے شادی چاہتے ہو اور یہ کبوتر
لے جانے والا آدمی اس کے گھر پر آواز دے اس عورت کے

دروازے پر آواز دے کر اس کبوتر کو چھوڑ دے تو جتنی جلد وہ کبوتر اڑے گا اتنی ہی تیزی سے عورت اور اس کے گھر والوں کا دل شادی کرنے والے لڑکے سے ملنے کے لئے بے قرار ہو جاتا ہے۔ (بحوالہ شمس المعارف حصہ چہارم ص۶۱۰)

## برائے بلڈ پریشر اور درد گردہ کے لیے

بلڈ پریشر اور پتھری درد گردہ کے لیے عرقِ گلاب ایک پیالہ روزانہ دو چمچہ اصلی شہد کے ساتھ ملا کر استعمال کیا جائے انشاء اللہ تعالے شافی وکافی علاج ثابت ہوگا۔ مؤلف کا مجرب المجرب عمل ہے۔

## ہر ضرورت پوری کرنے کی دعا

ہمارے شیخ عبداللہ قرشی جو عرب مصر کے بڑے شیخ ہیں فرماتے ہیں میں نے بڑے بڑے مشائخ سے ملاقات کی ہے اور چھ سو سے زیادہ مشائخ سے فیض حاصل کیا ہے اور فرمایا ایک دن میں حضرت ابو محمد مغاوری کی خدمت میں پہنچا انھوں نے فرمایا میں تم کو ایک ایسی چیز بتاتا ہوں جب تم کو ضرورت ہو تم اس سے کام لو، میں نے کہا بہتر۔ فرمایا جب کوئی ضرورت ہو تو یہ دعا پڑھا کرو یَا وَاحِدُ یَا اَحَدُ یَا وَاجِدُ یَا جَوَادُ انْفَحْنَا مِنْكَ بِنَفْحَةِ خَيْرٍ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

ارشاد ہے کہ جب سے میں نے یہ سنا اسی میں سے خرچ کرتا ہوں اور فرمایا میں نے قیامت دیکھی جس میں تمام مخلوق



کے مراتب، انبیاء علیہم السلام کے مقامات، اعمال کی صورتیں جو اُن کے کرنے والوں پر ظاہر ہوں گی، برزخ اور مُردوں کے احوال مجھ پر ظاہر ہوئے اور قرآن عظیم کے حقائق و معارف بھی منکشف ہوئے اور اسرارِ الٰہی سے بھی میں مطلع ہوا۔

(بحوالہ شمس المعارف حصہ چہارم ص۶۱۳)

## کھیتی سے ٹڈی دُور کرنے کے لئے

از مجرباتِ امام سیوطیؒ ص۲۰۲

حنظل سمندر کے پانی میں پکا کر اس کا پانی زراعت پر چھڑکنے سے ٹڈی پاس نہیں آتی۔ اگر کتے اور بھیڑیئے کا پاخانہ انسان کے بول میں ملا کر اس راستہ پر چھڑک دیا جائے جہاں سے بھیڑیئے اور چیتے کھیتی میں داخل ہوتے ہیں تو پھر یہ موذی پاس نہ پھٹکیں۔

## چیونٹیوں اور مچھروں کے دور کرنے کے لئے گائے کا پتہ طلا کرنے سے رُک جاتی ہیں

آیت ذیل کاغذ کے پرچے پر لکھیں اور اس کے ساتھ نمک یا راکھ یا پانی شامل کرکے چیونٹیوں کی غار پر رکھ آویں یا مچھروں پر پھینک دیں انشاء اللہ تعالیٰ چیونٹیاں نکلیں گی اور مچھر بھی بھاگ جائیں گے۔ آیت یہ ہے: قَالَتْ نَمْلَةٌ یّٰاَیُّهَا النَّمْلُ

اُدْخُلُوْا مَسٰكِنَكُمْ لَا يَحْطِمَنَّكُمْ سُلَيْمٰنُ وَجُنُوْدُهٗ وَهُمْ
لَا يَشْعُرُوْنَ ٥ پ۱۹ نمل ع ۲، آیت ۱۸ یا نملات النمل
ویا قطعات الشکل یبلغ لکم سید نا سلیمان بن داؤد علیہما
الصلوٰۃ والسلام وقال لکم اَقِیْلُوا فی اقیال مَن عقدہٗ
اشکال

## زمین سے کیڑوں کو بھگانے کے لئے

کینز کے چار پتوں پر اسماء ذیل لکھ کر چاروں کونوں میں ایک ایک
پتا دفن کیا کریں سب بھاگ جائیں گے اسماء یہ ہیں: یَا عَلِیْمُ
یَا قَدِیْرُ مَالِی سِوَاكَ نَصِیْرٌ.

## ظالم کا غصہ ٹھنڈا کرنے کے لئے

الرَّؤُوْفُ الْحَلِیْمُ الْحَنَّانُ وَالْمَنَّانُ ان اسمائے
عظیمہ کے ذکر سے ہر بُرائی سے امن میں رہتا ہے۔ بعض اہل بصیرت
نے مجھ سے کہا کہ جو شخص خلو معدہ میں ان اسماء کا اتنا ذکر کرے
کہ حال غالب آجائے اور وہ ہاتھ میں آگ لے لے تو کوئی ضرر
اسے نہ پہنچے گا۔ اگر جوش کھاتی ہنڈیا میں پھونک مار دے تو
اس کا جوش ختم ہو جاتا ہے۔ جو یہ اسماء لکھ کر کسی ظالم کے
روبرو جائے جس سے ضرر کا خوف ہو تو اس کو ضرر نہیں
پہنچا سکتا اور اس کا غصہ اس ذاکر کو دیکھتے ہی ٹھنڈا ہو جائیگا
جو خواہشوں سے مغلوب ہو وہ یہ اسماء ذکر کرے تو اس کی



خواہشات کو اللہ تعالیٰ دور کر دیتا ہے۔
(نقل شد از شمس المعارف ص۵۹۰)

## برائے حفظِ مرکب یعنی ہر قسم کی سواری کی حفاظت کیلئے

گاڑی، گھوڑے، گدھے، خچر، ہوائی جہاز، کشتی، بحری
جہاز، بیل، اونٹ، بھینس وغیرہ وغیرہ کے لئے۔ جانوروں
کی گردن میں باندھا جائے اور پھر اگر جنگل میں چھوڑے انشاء اللہ
کوئی مضرت نہ پہنچے گی۔
اور غیر جانوروں کے لئے فریم کر کے اگلے حصہ میں لٹکایا
جائے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ
يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ۔
وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ
جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا پ۲۸ بدایہ سورۃ الطلاق ع ۱
ایضاً اگر ان آیات کو لکھ کر اپنے بچے کو پلائے بچے ذہین
ہوں اور حصولِ علم کے دروازے اس پر کشادہ ہو جائیں گے۔

وَالِدَيْهِ اَوْ اَحَدِهِمَا يَقْرَاءُ عِنْدَهُمَا اَوْعِنْدَهُ يٰسِيْنَ غُفِرَ لَهُ۔

ان دونوں کے یا ایک کے نزدیک سورۃ یٰسین کی تلاوت کی تو اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے اس کے مُردوں کی مغفرت فرمادیں گے یعنی اس کے ماں باپ کو یا جس کی قبر پر سورہ یٰسین پڑھی گئی اپنے فضل سے حق تعالیٰ ان کو بخش دیں گے۔

یہ تو اسنادِ حدیث ہیں۔

مگر عقلی طور پر بھی اس کا جواز ثابت ہوتا ہے۔ کیونکہ صوم و صلوٰۃ، حج و صدقہ کا ثواب میت کو پہنچتا ہے۔ تو پھر قرآن پاک کا ثواب پہنچنے میں کیا چیز مانع ہے جیسے صوم و صلوٰۃ وغیرہ اعمالِ خیر کا ثواب پہنچتا ہے اسی طرح یہ بھی ایک عملِ خیر ہے۔ اس کا بھی ثواب پہنچے گا۔

علامہ ابن القیم رحمۃ اللہ تعالیٰ "کتاب الروح" میں تحریر فرماتے ہیں۔

وَسِرُّ الْمَسْئَلَةِ اَنَّ الثَّوَابَ مِلْكٌ لِّلْعَامِلِ فَاِذَا اَتَبَرَّعَ بِهٖ وَاَهْدَاهُ اِلٰى اَخِيْهِ الْمُسْلِمِ اَوْصَلَهُ اللّٰهُ اِلَيْهِ كَمَا الَّذِيْ خَصَّ مِنْ هٰذَا ثَوَابَ قِرَاءَةِ الْقُرْاٰنِ وَحَجَرَ عَلَى الْعِبَادِ اَنْ يُّوْصِلَهٗ اِلٰى اَخِيْهِ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِالصَّوَابِ۔

مسئلہ کی حقیقت یہ ہے کہ ثواب نیکی کرنیوالے کی ملک ہے تو جب وہ اپنی خوشی کے ساتھ دوسرے مسلمان کو دیدیتا ہے۔ اور اس کو بخش دیتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے ثواب کو (محض اپنے فضل سے) اس شخص کی طرف پہنچا دیتے ہیں پس کوئی وجہ اس کی ہمیں نہیں ملتی کہ تلاوتِ قرآن کے ثواب کو اس کیلئے مستثنیٰ کر دیا جائے اور ثواب پہنچانے والے پر اس قسم پر نامناسب پابندی لگادی جائے کہ وہ اپنا ثواب اپنے بھائی کو نہ بخشے۔



# عملیات و تعویذات

## حضرت مولانا احمد علی لاھوری رحمۃ اللہ علیہ

### حل مشکلات کیلئے سورۂ یٰسین کا ورد

سورۃ یٰسین یوں پڑھے کہ ہر مُبین پر یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ گیارہ دفعہ پڑھے اور جب کلمہ کُن پر پہنچے تو یَا اَللّٰهُ یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیُ یَا فَتَّاحُ۔ پڑھ کر ختم کرے۔ انشاء اللہ سب تکالیف کا خاتمہ ہو جائے گا۔

### برائے دفع بلّیات

مصائب دور کرنے کے لئے مندرجہ ذیل دُعا بارہ ہزار دفعہ روزانہ بارہ دن متواتر اس طرح پڑھنی چاہیئے کہ اگر دن میں یہ تعداد پوری نہ ہو سکے تو شام کے بعد نیند سے پہلے پوری کرے۔ یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ۔

### برائے قضائے حاجات

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ھھھ ھھ ۷۸۶ ہ

۶۶۶ ۶۶۶ ۶

صمہ و ※

اکتالیس عدد باوضو دیسی روشنائی سے لکھیں۔ ایک عدد موم جامہ

کر کے مریض کو پہنائیں اور روزانہ ایک عدد تازہ پانی سے دھو کر علی الصباح نہار منہ پلادیا کریں۔

آسیب و امراض مزمنہ کے لئے ایک تعویذ گلے میں ڈالیں اور چالیس عدد پلائیں۔ رات کو نیند نہ آئے اور خواب متوحش نظر آئیں تو سات آٹھ تعویذ پلائیں اور ایک تعویذ گلے میں ڈال دیں۔

## برائے حُبّ و بغض

یہ بیت ایک ہزار مرتبہ روزانہ پڑھی جائے۔ اول و آخر سو سو مرتبہ درود شریف پڑھا جائے ؎

هُوَ الْحَبِيْبُ الَّذِيْ تُرْجٰى شَفَاعَتُهٗ
لِكُلِّ هَوْلٍ مِّنَ الْاَهْوَالِ مُقْتَحِمٖ

## دم برائے تکالیف جسمانی

اَللّٰهُمَّ رَبَّ النَّاسِ اَذْهِبِ الْبَاْسَ اَنْتَ الشَّافِيْ لَا شِفَاءَ اِلَّا شِفَاءُكَ اِشْفِ شِفَاءً لَّا يُغَادِرُ سَقَمًا۔ صبح اور عشاء کے بعد سات مرتبہ پڑھ کر ہاتھ پر دم کرے اور جہاں تک ممکن ہو بدن پر ملے



## آسیب معلوم کرنا

یا اللہ

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |



یہ تعویذ لکھ کر مریض کو دکھایا جائے۔ اگر مریض دیکھ لے تو سمجھ لیا جائے کہ آسیب کا اثر نہیں ہے اور اگر نہ دیکھے تو سمجھو کہ آسیب کا اثر ہے۔

## برائے مارگزیدہ، کژدم گزیدہ، زنبور گزیدہ وغیرہ

سورۃ الناس با بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھتے جائیں اور دم کرتے جائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ پانچ منٹ تک شفا کامل ہو جاتی۔

یہی سورہ شریفہ نمک پر دم کرکے مارگزیدہ (سانپ کے ڈسے ہوئے) کو کھلایا جائے۔ تین مرتبہ یا گیارہ مرتبہ جتنا مناسب ہو۔

## علم کی ترقی کے لئے

(۱) عشاء کی نماز کے بعد تین تسبیح رَبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا پڑھا کریں اور بعد میں درود شریف پڑھیں۔

(۲) کتاب کھولتے وقت پہلے درود شریف پھر "رَبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا" ایک بار۔ پھر درود شریف پڑھ کر کتاب پڑھنی شروع کریں۔

○

## فراخیٔ رزق کا وِرد

جو شخص یہ پڑھے گا دنیا اُس کے پاس ذلیل ہو کر آئے گی، ترکیب یہ ہے کہ سو بار طلوعِ فجر کے بعد نمازِ فجر سے پہلے یہ دُعا پڑھے :-
سُبْحَانَ اللّٰہِ وَ بِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہ

## کشائشِ رزق وادائیگیٔ قرض

کشائشِ رزق اور ادائیگیٔ قرض کے لئے صبح کی سُنّتوں اور فرضوں کے درمیان سات بار یہ آیت اس کے اوّل آخر درُود شریف تین بار پڑھیں اور اپنے آپ پر دم کریں لَا تُدْرِکُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ یُدْرِکُ الْاَبْصَارَ وَهُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ ؕ

## تمام حاجات کے لئے خاص وِرد

حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی یہ دُعا صبح کی نماز کے بعد تیس بار اور اوّل آخر تین دفعہ درُود شریف پڑھیں، جمیع حاجات کے لئے مفید اور مجرّب ہے۔ دُعا مبارک یہ ہے۔ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ لَا تَكِلْنِیْ اِلٰی نَفْسِیْ وَلَا اِلٰی اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ طَرْفَةَ عَیْنٍ وَّ اَصْلِحْ لِیْ شَاْنِیْ كُلَّهٗ ؕ

## اَمراض سے حفاظت کا وِرد

صبح کی نماز کے بعد اس دُعا کو سات بار پڑھ لینا جسم کو تمام امراض سے محفوظ رکھتا ہے۔ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَ بِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ ؕ

## دشمنوں کے شر سے حفاظت کا وِرد

جو شخص فجر کی نماز کے بعد اس دُعا کو سات مرتبہ پڑھے گا، دشمنوں کے شر سے محفوظ ہوگا۔ تجربہ کر کے دیکھئے، دُعا یہ ہے :-
حَسْبِیَ اللّٰہُ الْحَلِیْمُ الْقَوِیُّ لِمَنْ بَغٰی عَلَیَّ حَسْبِیَ اللّٰہُ الشَّدِیْدُ لِمَنْ كَادَنِیْ بِسُوْٓءٍ حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ؕ



## سحر اور ہر تکلیف کے لئے

سحر اور ہر تکلیف سے بچنے کے لئے صبح و شام تین تین بار یہ دُعا پڑھے محفوظ رہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ؕ

## کشائشِ رزق وغنائے قلبی

کشائشِ رزق وغنائے قلبی کے لئے مندرجہ ذیل دُعا بہت مجرّب ہے

انشاء اللہ اس کا اثر جلد ہی معلوم ہوگا۔ عشاء اور فجر کی نماز کے بعد سو بار پڑھنی چاہیئے۔ اَللّٰھُمَّ کَمَا صُنْتَ وَجْھِیْ عَنِ السُّجُوْدِ لِغَیْرِکَ فَصُنْ وَجْھِیْ عَنِ الْمَسْئَلَةِ لِغَیْرِکَ۔

## تمام حاجات کے لئے

جو شخص سات بار صبح اور سات بار شام کو یہ دعا پڑھے گا اس کی تمام حاجات پوری ہوں گی۔ حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔

## روزی اور حفاظت کے لئے

وسعتِ رزق اور ہر شر سے حفاظت کے لئے صبح اور مغرب کے بعد ایک سو بار یہ دعا پڑھیں۔ یَا بَاسِطُ یَا حَفِیْظُ اول اور آخر تین تین بار درود شریف۔

## ہر مشکل اور ہر حاجت کے لئے

ہر مشکل اور ہر حاجت کے لئے ایک خاص ورد یہ ہے۔ صبح اور مغرب کی نماز کے بعد ایک سو بار یہ دعا پڑھیں:۔ یَا رَحْمٰنُ اَغِثْنِیْ اول آخر درود شریف تین تین بار پڑھے۔



## ہر تکلیف، بیماری اور حاجت کے لئے زود اثر ورد

ہر قسم کی پریشانی، بیماری، مصیبت اور روزی کی تنگی، دشمن کے ایذاء کا ڈر۔ غرضیکہ جس ضرورت کے لئے یہ کلام مبارک پڑھا جائے وہ ضرورت اور مراد انشاء اللہ پوری ہو کر رہے گی۔ انشاء اللہ پہلے ہی دن اثر ہوگا۔ صبح کی نماز کے بعد معمولات سے فارغ ہو کر تین بار پہلے درود شریف پڑھے اور درمیان میں کم از کم سات بار یا زیادہ سے زیادہ سو بار یہ کلام پڑھیں پھر آخر میں تین بار درود شریف پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیں۔

درود شریف قادریہ سلسلہ یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

کلام مبارک یہ ہے یَا غِیَاثِیْ عِنْدَ کُلِّ کُرْبَةٍ وَمُجِیْبِیْ عِنْدَ کُلِّ دَعْوَةٍ وَمُوْنِسِیْ عِنْدَ کُلِّ وَحْشَةٍ وَمَعَاذِیْ عِنْدَ کُلِّ شِدَّةٍ وَرَجَائِیْ حِیْنَ تَنْقَطِعُ حِیْلَتِیْ۔

## فراخیٔ رزق کے لئے

کشائش رزق اور ادائیگی قرض کے لئے مندرجہ ذیل وظیفہ پڑھنے کی اجازت عام ہے نہایت ہی مجرب ہے۔ اوّل آخر تین مرتبہ درود شریف اور درمیان میں یہ آیت کریمہ ایک سو بار پڑھ کر اپنے اوپر

دَم کرلیں یہ عمل صبح کی نماز کے بعد معمولات سے فارغ ہو کر کریں۔

آیت کریمہ یہ ہے۔ اَللّٰہُ لَطِیْفٌۢ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ۠

# کلمہ طیبہ کے فضائل

تلاوتِ قرآن مجید کے بعد سب سے افضل ذکر لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ہے یہ ورد اس طرح پڑھے کہ ایک سانس میں لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ پڑھتا رہے جب سانس اُکھڑے تو ایک بار مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ کہہ دے۔ اسی طرح سو بار روزانہ پڑھے۔ اور پھر آہستہ آہستہ روزانہ ایک ہزار بار تک پڑھا کرے۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ بتاتے ہیں کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سب سے افضل ذکر لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ہے اور سب سے افضل دُعا الحمد للہ ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ پڑھ کر ایمان تازہ کیا کرو (یعنی کثرت سے پڑھو)۔

# استغفار کا فائدہ اور الفاظ

ایک مختصر استغفار۔ کثرتِ رزق اور ہر غم دُور کرنے اور ہر حاجت کے لئے کثرت کے ساتھ پڑھتا رہے رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ (اے رب بخش دے اور رحم کر اور

تُو سب رحم کرنے والوں سے بہتر رحم کرنے والا ہے)۔ اس دُعا سے حصولِ مُراد کے ساتھ تلاوتِ قرآن مجید، استغفار اور دُعا کے تینوں فائدے حاصل ہوتے ہیں۔

# وُسعتِ رزق کے لئے خاص وِرد

وُسعتِ رزق کے لئے حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے سلسلہ کا یہ ایک خاص وِرد ہے۔ بعد نماز عشاء گیارہ سو بار یَامُغْنِیُ (گیارہ تسبیح) پڑھیں۔ اور سورہ مُزّمّل سات بار روزانہ اس طریقہ سے پڑھیں کہ ہر پانچوں نمازوں کے بعد ایک بار اور صبح کی سُنّت اور فرض کے درمیان دُو بار پڑھیں۔ اس طرح دن رات میں سورہ مُزّمّل سات بار ہو گئی۔ اگر صبح کی سنّت اور فرض کے درمیان وقت کی کمی کے باعث نہ پڑھ سکے تو فرض کے بعد تین بار سورہ مُزّمّل پڑھ لے۔

# شادی کرنے اور اہل وعیال کے نیک ہونے کے لئے دُعا

اگر شادی کرانے کا خواہش مند ہو یا چاہے کہ اہل وعیال نیک بن جائیں تو یہ دُعا پڑھے:۔

رَبَّنَا ھَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّیّٰتِنَا قُرَّۃَ اَعْیُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِیْنَ اِمَامًا۠

## ہر مصیبت اور ہر حاجت کا مجرّب ورد

ہر مصیبت اور حاجت کے لئے حضرت یونسؑ کی دُعا نہایت مجرّب ہے۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو مسلمان بھی حضرت ذوالنون علیہ السلام کی اس دُعا کے ساتھ جب انھوں نے مچھلی کے پیٹ میں اپنے رب تعالیٰ کو پکارا تھا کہ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ○ جو دُعا بھی کرے گا وہ قبول ہو گی۔

## ہر قسم کے شر سے حفاظت اور وسعتِ رزق کے لئے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ ○ اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ ○ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ○ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ○ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ ○ وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌۢ بِنَاصِيَتِهَا ط وَاللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ ○ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ط وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ



وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○ اِنَّ وَلِيِّـۧ اللّٰهُ الَّذِيْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ ○ بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ○

## ہر مقصد اور حفاظت کے لئے

ہر دینی اور دنیاوی مقصد حاصل کرنے اور جان و مال و عزت کی حفاظت کے لئے اور دشمنوں کے شر سے بچنے کے لئے یہ ورد مجرّب ہے۔

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ ط يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ ط قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ط يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ ط يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا ط قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ ج وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ

وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝

جب قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ پر پہنچے تو دل میں اپنے مقصد کا خیال رکھے علم میں اضافہ کا یا شادی کا یا حج یا ذہانت کا جو چاہے خیال رکھے یہ بہت ہی مجرب ورد ہے۔

## مصیبت پر صبر کے لئے خاص ورد

اگر کسی عزیز کے فوت ہونے پر غم زیادہ ہو تو دل کو صبر دلانے کے لئے یہ آیات تین تین بار پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے دل پر صبح و شام پھیر لیا کرے۔

۱۔ يُثَبِّتُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِى الْاٰخِرَةِ ۚ

۲۔ سورۂ انشراح مکمل۔

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝ الَّذِىْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

۳۔ اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ۝



# کلونجی کے فوائد

حدیث نبوی ۱۔۳۴ مشکوٰۃ شریف۔ حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا کہ کالا دانہ (کلونجی) میں سوائے موت کے ہر بیماری کی شفا ہے (بخاری و مسلم) (طب نبوی)

حکیم جالینوس کا قول ہے کہ کلونجی نفخ اور ریاح کو تحلیل کرتی ہے اور اس کے کھانے سے پیٹ کے کیڑے مر جاتے ہیں۔

(۲) جوش دے کر سرکہ سے سر پر لگانے سے نزلہ زکام اور سر درد دور ہو جاتا ہے

(۳) اگر خشکی کی وجہ سے بدن پر پھڑیاں سی پڑتی ہوں تو اسکے کھانے سے ختم ہو جاتی ہیں

(۴) اگر بدن پر تل پیدا ہو جائیں تو اسکے لگانے سے جلد صاف ہو جاتے ہیں

(۵) اس کے غرارے کرنے سے دانت کا درد دور ہو جاتا ہے

(۶) پیشاب بند ہونے کی صورت میں کلونجی کا استعمال پیشاب کو کھول کر لاتا ہے

(۷) سرکہ سے ملا کر کھانے سے بلغمی ورم دور ہو جاتا ہے

(۸) روغن زیتون میں ملا کر ٹخنوں گھٹنوں کا درد جاتا رہتا ہے

(۹) کلونجی سوداوی اور بلغمی بخار کے لئے مفید ہے

(۱۰) گھر میں دھونی دینے سے مچھر اور کھٹمل ختم ہو جاتے ہیں

(۱۱) دماغ کی بیماری کے لئے ۲۱ دانے کلونجی کو کپڑے کی پوٹلی میں باندھ کر پانی میں بھگو لیں پہلے دن سیدھے نتھنے میں دو قطرے اور الٹے نتھنے میں ایک قطرہ دوسرے دن الٹے نتھنے میں دو قطرے اور سیدھے نتھنے میں ایک قطرہ ڈالیں تین دن میں ان شاء اللہ مکمل شفا ہو جائیگی۔

(۱۲) شہد کے ساتھ کھانے سے پتھری نکل جاتی ہے

(۱۳) اس کو جلا کر کھانے سے بواسیر کی بیماری ختم ہو جاتی ہے

(۱۴) سرکہ میں ملا کر برص پر لگائیں برص اچھا ہو جاتا ہے

(۱۵) اگر زہریلا کیڑا سونگھ گیا ہو تو سرکہ میں ملا کر لگائیں فائدہ ہوگا

(۱۶) اس کو مہندی میں ملا کر لگانے سے سر کے بال مضبوط ہوتے ہیں اور بالوں کا گرنا ختم ہو جاتا ہے

(۱۷) سکنجبین کے ساتھ کھانے سے چوتھیا اور بلغمی بخار دور ہو جاتا ہے

(۱۸) سینہ کا درد اور کھانسی کی بیماری میں اس کو استعمال کرنے سے راحت ملتی ہے۔ (۱۹) معدہ کی رطوبات خشک کرتی ہے معدوں کو بہتر کرتی ہے (۲۰) حیض کی رکاوٹ کو دور کرتی ہے۔ ہر روز صبح اسکی ایک چٹکی اور دس قطرے اصل شہد میں ملا کر شہادت کی انگلی سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر چاٹیں تو بہت سی بیماریاں ختم ہو جائیں گی ان شاء اللہ

# نسیان کا علاج

کچھ چیز بھول جائے یا نسیان کا غلبہ ہو جائے تو نسیان کو دور کرنے کے لئے ابنِ تیمیہؒ نے فرمایا کہ یہ وِرد مجربات میں سے ہے:
اسی طرح قرآن مجید کا اور حدیث شریف کا مفہوم حل نہ ہوتا ہو تو ۴۱ بار یہ دُعا روزانہ صبح پڑھا کرے۔

يَا حَيُّ يَا قَيُّومُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ
بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ۔

(اے زندہ اے قائم رکھنے والے، تیرے بغیر کوئی معبود نہیں میں تیری رحمت کے واسطہ سے مدد مانگتا ہوں)۔
اسی طرح مبلغ تقریر سے پہلے اور کتاب پڑھنے سے پہلے مندرجہ بالا دُعا سات بار پڑھے تو تقریر کی آمد ہو جائے۔ اور کتاب حل ہو جائے۔

## نیند نہ آنے کا علاج

اگر پریشانی یا خشکی کی وجہ سے نیند نہ آئے تو سات دفعہ سر پر ہاتھ رکھ کر یہ آیت پڑھے۔
فَضَرَبْنَا عَلٰٓى اٰذَانِهِمْ فِى الْكَهْفِ۔
اِس سے آگے نہ پڑھے۔

ملنے کا پتہ
المکتبۃ الحبیب
[illegible]

# قصیدہ موت کی یاد میں

ضَيَّعْتَ عُمْرَكَ يَا مَغْرُوْرُ فِىْ غَفَلٍ — قُمْ لِلتَّلَافِىْ فَاَنْتَ الْيَوْمَ فِىْ مَهَلٍ
اے فریب خوردہ تو نے غفلت میں عمر برباد کر دی — اُٹھ کچھ تلافی کر کر آج بھی تجھے مہلت نصیب ہے

وَاسْتَفْرِغِ الدَّمْعَ مِمَّا فَاتَ مِنْ زَمَنٍ — وَانْدَمْ بِتَوْبٍ عَلٰى اَيَّامِكَ الْاُوَلِ،
جو وقت ہاتھ سے نکل گیا اُس پر آنسو بہا — اور اپنی گذشتہ زندگی پر شرما کر، توبہ کر،

يَا دِرْ اِلٰى صَالِحِ الْاَعْمَالِ مُجْتَهِدًا — فَالنُّجْحُ فِى الْجُهْدِ وَالْحِرْمَانُ فِىْ كَسَلٍ
کمر ہمت باندھ کر اعمالِ صالحہ کی جانب سبقت کر، — کیونکہ محنت میں کامیابی ہے اور کسلمندی کا انجام محرومی ہے

كُنْ لَا مُحَالَةَ فِى الدُّنْيَا كَمُغْتَرِبٍ — عَلٰى رَحِيْلٍ دَنٰى اَوْ عَابِرِ السُّبُلِ،
دنیا میں ایسا رہ گویا تو سفر کے لئے — پابہ رکاب ہے، بلکہ راستہ سے گذر رہا ہے

دَارُ الْخُلُوْدِ مَقَامًا دَارُ اٰخِرَةٍ — اِنَّ الْاِقَامَةَ فِى الدُّنْيَا اِلٰى اَجَلٍ
ہمیشہ کی اقامت گاہ تو صرف آخرت ہے — دنیا میں قیام تو صرف میعادِ مقرر تک ہے

وَكُلُّ مَنْ حَلَّ فِى الدُّنْيَا فَمُرْتَحِلٌ — يَوْمًا لِمَنْزِلِهٖ فِىْ اِثْرِ مُرْتَحِلٍ
دنیا میں جتنے لوگ آئے انہیں یکے — بعد دیگرے اپنی منزل کی طرف کوچ کرنا ہے

هَلَّا اعْتَبَرْتَ فَكَمْ حَلُّوْا وَكَمْ رَحَلُوْا — وَاِنَّمَا النَّاسُ فِىْ حَلٍّ وَمُرْتَحِلٍ
یہاں کتنے آئے اور کتنے چلے گئے مگر تجھ کو کچھ بھی — عبرت نہ ہوئی اور یہاں تو جو بھی آیا کوچ کرنے کو آیا

اِذَا تَهَجَّمَ اَمْرٌ لَا مَرَدَّ لَهٗ، — لَمْ يُغْنِ عَنْكَ اقْتِنَاءُ الْمَالِ وَالْخَوَلِ
جب تجھے وہ حادثہ (موت) پیش آئیگا جس کو کوئی ٹال نہیں سکتا تو مال و دولت اور حشم و دولت تجھے کچھ بھی کام نہ آئیں گے

وَقَدْ طَوَوْا صُحُفَ التَّدْبِيْرِ وَالْحِيَلِ ‌‌ يَقُوْمُ عَنْكَ الْاَطِبَّاءُ وَالصَّدِيْقُ اِذَا

اور جب حکیم ڈاکٹر اور دوست احباب (تجھے بچانے کی) ساری تدبیریں ختم کرکے تیرے پاس سے اٹھ کھڑے ہوں گے

عَنْكَ الثِّيَابَ مِنَ الْاَبْرَادِ وَالْحُلَلِ ‌‌ يَدْرِجُوْنَكَ فِي الْاَكْفَانِ مُنْتَزِعًا

تیرے جسم سے لباسِ فاخرہ اُتار کر تجھے کفن کی چادروں میں لپیٹ دیں گے

وَيَتْرُكُوْنَكَ مَحْجُوْبًا مِنَ الْمُقَلِ ‌‌ وَيُوْدِعُوْنَكَ تَحْتَ الْاَرْضِ مُنْفَرِدًا

تجھے زمین کی تہ میں تنہا چھوڑ دیں گے اور نظروں سے اوجھل کر دیں گے۔

وَقَائِلٌ مِّنْهُمْ قَدْ كَانَ خَيْرَ وَلِيْ ‌‌ وَقَائِلٌ مِنْهُمْ قَدْ كَانَ خَيْرَ اَبٍ

کوئی کہے گا بڑا اچھا باپ تھا ‌‌ کوئی کہے گا بڑا اچھا دوست تھا

وَقَائِلٌ طَابَ فِي الدُّنْيَا مِنَ الرَّجُلِ ‌‌ وَقَائِلٌ قَدْ حَبَاهُ اللّٰهُ مَغْفِرَةً

کوئی کہے گا اللہ مغفرت فرمائے ‌‌ کوئی کہے گا دنیا میں بڑی اچھی زندگی گذار گیا

وَهَمُّهُمْ فِي اقْتِسَامِ الْاِرْثِ بِالْجَدَلِ ‌‌ فَبَعْدَ ذٰلِكَ لَا يَدْرُوْنَ مَا فَقَدُوْا

اور اس لذیانی مع خرچ) کے بعد انہیں یہ بھی خبر نہ ہوگی کہ کون چلا گیا، ان کی ساری

توجہ میراث کی تقسیم میں لڑنے مرنے پر لگی ہوگی

وَاِنَّهُمْ كَبَيْنَ مَنْصُوْرٍ وَّمُنْخَذِلِ ‌‌ وَبَعْضُهُمْ مَعَ بَعْضٍ فِي مُخَاصَمَةٍ

وہ ایک دوسرے سے خصومت اور مقدمہ بازی کریں گے اور پھر کوئی جیت گیا، کوئی ہار گیا

لَا يَذْكُرُوْنَكَ فِي خَلْوٍ وَّمُحْتَفَلِ ‌‌ وَيَأْخُذُوْنَ قَرِيْبًا فِي مَعَاشِهِمْ

اور پھر بہت جلد پیٹ کے دھندے میں لگ جائیں گے، وہ تجھے خلوت و جلوت میں کبھی یاد نہیں کریں گے

خَيْرُ الْمَصَاحِبِ عِنْدِيْ صَالِحُ الْعَمَلِ ‌‌ يَا اَيُّهَا الْمَرْءُ لَا تَغْرُرْكَ صُحْبَتُهُمْ

اے دھوکے میں پڑے ہوئے! ان کی مصاحبت سے دھوکہ نہ کھا سب سے اچھا مصاحب نیک عمل ہے

فِيْمَ التَّغَافُلُ وَالْاَيَّامُ دَائِرَةٌ ‌‌ فِيْمَ التَّكَاسُلُ وَالْاَحْوَالُ فِيْ حَوَلِ

دن گذر رہے ہیں آخر یہ غفلت کیوں ہے؟ ‌‌ حالات بدل رہے ہیں پھر سستی اور کسلمندی کیسی؟

فِيْمَ الْعَوِيْلُ لَدٰى دَارٍ خَلَتْ وَعَفَتْ ‌‌ فِيْمَا الْبُكَاءُ عَلَى الْاٰثَارِ وَالطَّلَلِ

ایسے گھر پر کیا رونا اور فریاد کرنا جو خالی ہو گیا اور جس کے نشان مٹ گئے اور یادگاروں اور کھنڈروں پر رونا کیسا!

فِيْمَ التَّصَابِيْ وَاَيَّامُ الصِّبَا غَبَرَتْ ‌‌ فِيْمَ التَّشَبُّبُ وَلَا اِبَّانَ لِلْغَزَلِ

بچپن کا وقت گذر چکا پھر یہ بچپنا کیسا! ‌‌ غزل گوئی کا وقت بیت گیا پھر یہ شعر و شاعری کیسی؟

وَكَيْفَ تَلْعَبُ وَالْخَمْسُوْنَ قَدْ كَمُلَتْ ‌‌ وَكَيْفَ تَلْهُوْ وَنَارُ الشَّيْبِ فِيْ شُعَلِ

پچاس کی عمر ہو چکی پھر کھیل کود کا کیا مطلب؟ ‌‌ بڑھاپے کی آگ بھڑک گئی پھر لہو لعب تماشے کا کیا معنیٰ؟

فَدَعْ ذِكْرَ لَيْلٰى وَلُبْنٰى وَازْدِيَارَهُمَا ‌‌ ثُمَّ ارْتِحَالَهُمَا مِنْ هٰذِهِ الْحِلَلِ

لیلیٰ، لبنیٰ اور ان کے وصال اور ہجر و فراق کے تذکروں کو اب جانے دے

تِلْكَ الْغَوَانِيْ وَاِنْ اَخْلَصْنَ خُلَّتَهَا ‌‌ وَاللّٰهِ لَسْنَ بَرِيْئَاتٍ مِنَ الدَّخَلِ

یہ بتانِ بے وفا خواہ کتنا ہی خلوص و محبت جتائیں، مگر واللہ یہ کھوٹ سے خالی نہیں

حُبُّ الْحَبَائِبِ حِرْمَانٌ وَّمَنْدَمَةٌ ‌‌ فَالْغَوْلُ عَاقِبَةٌ لِلشَّارِبِ الثَّمِلِ

ان نازنینوں کی محبت سراپا بدنصیبی ندامت ہے ‌‌ نشۂ شراب کا انجام بدمستی و مدہوشی کے سوا اور کیا ہے

اِبْرَأْ اِلٰى كُلِّ حِبٍّ مِنْ مَحَبَّتِهِ ‌‌ وَثِقْ بِحُبِّ رَسُوْلِ اللّٰهِ وَاتَّكِلِ

ہر محبوب کی محبت سے دستبردار ہو کر حضور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے رشتۂ الفت استوار کر اور اسی پر بھروسہ کر

هُوَ الَّذِيْ حُبُّهُ فَوْزٌ وَّمَكْرُمَةٌ ‌‌ وَحُبُّهُ اٰيَةُ الْاِيْمَانِ فَاكْتَمِلِ

آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی محبت کامیابی، عزت و کرامت اور علامتِ ایمان ہے اس کی تکمیل کر

وَحُبُّهُ الْعُرْوَةُ الْوُثْقٰى لَا انْفِصَامَ لَهَا ‌‌ وَلَا انْفِصَامَ لِحَبْلٍ مِنْهُ مُتَّصِلِ

اور آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی محبت وہ مضبوط رسی ہے جو ٹوٹ نہیں سکتی اور جو رشتہ آپ سے وابستہ ہو وہ الوٹ ہے

يَا حَبَّذَا الْحُبُّ اُنْسٌ لِّلْمُنْفَرِدِ ‌‌ ذُخْرٌ لِّمُدَّخِرٍ زَادٌ لِّمُسْتَقِلِ

سبحان اللہ آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی محبت انسان کے لئے سامانِ انسیت ہے، ذخیرہ اندوز کے لئے بہترین ذخیرہ اور عازمِ سفر کے لئے توشہ ہے

اَلْمَرْءُ مَعَ مَنْ اَحَبَّ اشْكُرْ لِقَائِلِهٖ   وَذَاكَ وَعْدٌ بِلَا خُلْفٍ وَلَا خَطَلٖ

اس فرمانِ عالی کا احسان مجھ پر جس نے فرمایا: آدمی اسی کے ساتھ ہوگا جس سے محبت کی، یہ قطعی وعدہ ہے جس میں کوئی دھوکہ نہیں

اُحِبُّهٗ وَلِذَا اَرْجُوْ شَفَاعَتَهٗ   اِنَّ الْمُحِبَّ مِنَ الْمَحْبُوْبِ فِيْ اَمَلٖ

مجھے آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) سے محبت ہے اسی بنا پر آپ کی شفاعت کا امیدوار ہوں، محب کو محبوب سے امید ہوتی ہے

سِيْنُ السَّلَامِ لَهَا الْاِنْسَانُ بَاسِمَةٌ   فَاَنْعَمَ اللّٰهُ سِنَّ السِّيْنِ بِالْقُبَلٖ

سینِ سلام منہ کے دانت کھل رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اس سین کے دانتوں کو ہمیشہ مسکراتا رکھے

شُغْلُ الصَّلٰوةِ عَلَيْهِ وَالسَّلَامِ كَفٰى   فَبَارَكَ اللّٰهُ لِيْ فِيْ ذٰلِكَ الشُّغُلٖ

آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) پر درود و سلام بھیجنے کا شغل کافی ہے۔ اللہ تعالیٰ میرے اس شغل میں برکت دے۔

يَا رَبِّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا   عَلٰى نَبِيِّكَ طٰهٰ سَيِّدِ الرُّسُلٖ

اے اللہ! ہمیشہ ہمیشہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما   اپنے نبی طٰہٰ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم پر

## قصیدہ ۲

لَيْسَ الْغَرِيْبُ غَرِيْبَ الشَّامِ وَالْيَمَنِ   اِنَّ الْغَرِيْبَ غَرِيْبُ اللَّحْدِ وَالْكَفَنِ

شام و یمن کا مسافر درحقیقت مسافر نہیں   البتہ گور و کفن کا مسافر واقعۃً مسافر ہے

لَا تَنْهَرَنَّ غَرِيْبًا حَالَ غُرْبَتِهٖ   اَلدَّهْرُ يَنْهَرُهٗ بِالذُّلِّ وَالْمِحَنِ

کسی اجنبی کو بحالتِ غربت ہرگز نہ جھڑکو   زمانہ نے اسے ذلت و مشقت کیساتھ خود ہی جھڑک رکھا ہے

اِنَّ الْغَرِيْبَ لَهٗ حَقٌّ لِغُرْبَتِهٖ   عَلَى الْمُقِيْمِيْنَ فِي الْاَوْطَانِ وَالسَّكَنِ

اجنبی مسافر کا حق ہے ان لوگوں پر   جو اپنے گھر اور اوطان میں اقامت پذیر ہیں

سَفَرِيْ غَرِيْبٌ وَزَادِيْ لَنْ يُبَلِّغَنِيْ   وَقُوَّتِيْ ضَعُفَتْ وَالْمَوْتُ يَطْلُبُنِيْ

میرا سفر ان دیکھے راستوں کا ہے میرا زادِ سفر منزل تک پہنچنے کے لئے ناکافی ہے، میری قوت کمزور ہو چکی ہے اور موت میری تلاش میں ہے

وَلِيْ بَقَايَا ذُنُوْبٍ لَسْتُ اَعْلَمُهَا   اَللّٰهُ يَعْلَمُهَا فِي السِّرِّ وَالْعَلَنِ

اور میرے پاس گناہوں کا انبار ہے جو خود میرے علم میں بھی نہیں، مگر اللہ تعالیٰ ان کے پوشیدہ اور ظاہر کو خوب جانتے ہیں۔

مَا اَحْلَمَ اللّٰهُ عَنِّيْ حَيْثُ اَمْهَلَنِيْ   وَقَدْ تَمَادَيْتُ فِيْ ذَنْبِيْ وَيَسْتُرُنِيْ

اللہ تعالیٰ کا حلم دیکھو کہ ان گناہوں کے باوجود مجھے مہلت دے رہا ہے اور میں گناہ کئے جا رہا ہوں اور وہ میری پردہ پوشی فرما رہا ہے

تَمُرُّ سَاعَاتُ اَيَّامِيْ بِلَا نَدَمٍ   وَلَا بُكَاءٍ وَلَا خَوْفٍ وَلَا حَزَنِ

میرے زندگی کے لمحات ندامت و گریہ اور خوف و حُزن کے بغیر گذر رہے ہیں۔

اَنَا الَّذِيْ يُغْلِقُ الْاَبْوَابَ مُجْتَهِدًا   عَلَى الْمَعَاصِيْ وَعَيْنُ اللّٰهِ تَنْظُرُنِيْ

میں وہی ہوں کہ گناہ کرتے ہوئے مکان کے دروازے اچھی طرح بند کر لیتا ہوں حالانکہ اللہ کی آنکھ مجھے تب بھی دیکھ رہی ہوتی ہے

يَا زَلَّةً كُتِبَتْ فِيْ غَفْلَةٍ ذَهَبَتْ   يَا حَسْرَةً بَقِيَتْ فِي الْقَلْبِ تُحْرِقُنِيْ

آہ! کتنی لغزشیں غفلت میں سرزد ہو کر داستانِ ماضی بن گئیں اور کتنی حسرتیں دل میں اٹک کر میرے لئے آتشِ سوزاں بن گئیں۔

دَعْنِيْ اَنُوْحُ عَلٰى نَفْسِيْ وَاَنْدُبُهَا   وَاَقْطَعُ الدَّهْرَ بِالتَّفْكِيْرِ وَالْحَزَنِ

مجھے چھوڑ دو کہ میں اپنے نفس پر نوحہ کروں   اور زندگی فکر و غم میں بسر کروں

كَاَنَّنِيْ بَيْنَ تِلْكَ الْاَهْلِ مُنْطَرِحٌ   عَلَى الْفِرَاشِ وَاَيْدِيْهِمْ تُقَلِّبُنِيْ

وہ منظر گویا میری آنکھوں کے سامنے ہے کہ میں بسترِ مرگ پر اہل و عیال کے درمیان بے جان پڑا ہوں اور ان کے ہاتھ مجھے کروٹیں دلاتے ہیں

كَأَنَّنِي وَحَوْلِي مَنْ يَنُوحُ وَمَنْ ... يَبْكِي عَلَيَّ وَيَنْعَانِي وَيَنْدُبُنِي

ہاں وہ منظر بھی گویا میرے سامنے ہے کہ میرے گرد نوحہ گروں کی بھیڑ ہے،
میری موت کا اعلان ہو رہا ہے اور مجھے مردہ حالت میں پکارا جا رہا ہے۔

وَقَدْ أَتَوْا بِالطَّبِيبِ كَيْ يُعَالِجَنِي ... وَلَمْ أَرَ الطَّبِيبَ الْيَوْمَ يَنْفَعُنِي

میرے علاج معالجہ کے لئے طبیب کو بلایا گیا ... لیکن آج طبیب کی چارہ گری میرے کس کام آئیگی؟

سَيَخْرُجُ الرُّوحُ مِنِّي فِي تَغَرْغُرِهَا ... وَصَارَ رِيقِي مَرِيرًا حِينَ غَرْغَرَنِي

نزع کے وقت میری روح نکل جائے گی ... اور غرغرہ کے وقت لعابِ دہن تلخ ہو جائیگا

وَاشْتَدَّ نَزْعِي وَصَارَ الْمَوْتُ يَجْذِبُهَا ... مِنْ كُلِّ عِرْقٍ بِلَا رِفْقٍ وَلَا هَوَنِ

بوقتِ نزع مجھ پر شدت کے پہاڑ ٹوٹ پڑے اور موت بغیر کسی رو رعایت کے
رگ و ریشہ سے روح کو کھینچنے لگی۔

وَسُلَّ رُوحِي وَظَلَّ الْجِسْمُ مُنْطَرِحًا ... بَيْنَ الْأَهَالِي وَأَيْدِيهِمْ تُقَلِّبُنِي

لیجئے روح نکال لی گئی اور میرا جسم اہل و عیال کے درمیان بے حس و حرکت
پڑا ہے اور اُن کے ہاتھ مجھے اُلٹ پلٹ رہے ہیں

وَغَمَّضُونِي وَشَدُّوا الْحَلْقَ وَانْصَرَفُوا ... بَعْدَ الْإِيَاسِ وَجَدُّوا فِي شِرَى الْكَفَنِ

تھک کر لوگوں نے میری آنکھیں بند کر دیں، جبڑوں پر کپڑا باندھ دیا اور مایوسی
کے بعد جا کر فوراً کفن خریدنے لگے

وَصَارَ مَنْ كَانَ أَحَبَّ النَّاسِ فِي عَجَلٍ ... نَحْوَ الْمُغْتَسَلِ يَأْتِينِي لِيُغَسِّلَنِي

جو شخص مجھے سب سے زیادہ محبوب تھا وہ بڑی جلدی سے جائے غسل کی طرف لپکا اور مجھے غسل دینے کی تیاری کرنے لگا

وَأَضْجَعُونِي عَلَى الْأَلْوَاحِ مُنْطَرِحًا ... وَقَامَ فِي الْحَالِ مِنْهُمْ مَنْ يُغَسِّلُنِي

مجھے تختہ میت پر لٹا کر کچھ لوگ مجھے فوراً غسل دینے لگے

وَأَسْكَبَ الْمَاءَ مِنْ فَوْقِي وَغَسَّلَنِي ... غُسْلًا ثَلَاثًا وَنَادَى الْقَوْمَ بِالْكَفَنِ

میرے اوپر پانی ڈالا، تین بار غسل دیا۔ اور لوگوں کو آواز دی: کفن لاؤ

وَأَلْبَسُونِي ثِيَابًا لَا كِمَامَ لَهَا ... وَصَارَ زَادِي حَنُوطِي حِينَ حَنَّطَنِي

اور مجھے بغیر آستینوں کے چند کپڑے پہنا دیئے اور کافور لگا دیا، لیجئے یہی کافور میرا توشۂ سفر ٹھیرا

وَأَخْرَجُونِي مِنَ الدُّنْيَا فَوَا أَسَفًا ... عَلَى رَحِيلٍ بِلَا زَادٍ يُبَلِّغُنِي

اور اب انہوں نے مجھے دنیا سے نکال دیا ہائے افسوس! سفر پر جا رہا ہوں مگر نہ توشہ ہے نہ زادِ راہ

وَحَمَّلُونِي عَلَى الْأَكْتَافِ أَرْبَعَةٌ ... مِنَ الرِّجَالِ وَخَلْفِي مَنْ يُشَيِّعُنِي

اور چار آدمیوں نے مجھے کندھوں پر اٹھایا ... باقی لوگ رخصت کرنے کے لئے پیچھے ہوئے

وَقَدَّمُونِي إِلَى الْمِحْرَابِ وَانْصَرَفُوا ... خَلْفَ الْإِمَامِ وَصَلَّى ثُمَّ وَدَّعَنِي

مجھے جنازہ گاہ میں لائے لوگ امام کے پیچھے صف آرا ہوئے اور اس نے جنازہ پڑھ کر مجھے رخصت کر دیا

صَلَّوْا عَلَيَّ صَلَاةً لَا رُكُوعَ لَهَا ... وَلَا سُجُودَ لَعَلَّ اللهَ يَرْحَمُنِي

مجھ پر ایسی نماز پڑھی جس میں نہ رکوع ہے نہ سجود شاید کہ اللہ تعالیٰ مجھ پر رحمت فرمائے

وَأَنْزَلُونِي إِلَى قَبْرِي عَلَى مَهَلٍ ... وَقَدَّمُوا وَاحِدًا مِنْهُمْ لِيُلْحِدَنِي

اور آہستہ سے مجھے قبر میں اتار دیا ... اور ایک شخص نے مجھے لحد میں اتار دیا

وَكَشَّفَ الثَّوْبَ عَنْ وَجْهِي لِيَنْظُرَنِي ... وَأَسْبَلَ الدَّمْعَ مِنْ عَيْنَيْهِ وَقَبَّلَنِي

اس نے آخری دیدار کے لئے میرا منہ کھولا ... آنکھوں سے آنسو بہائے اور مجھے چوما

فِي ظُلُمَاتِ قَبْرِي لَا أُمِّي وَلَا أَحَدٌ ... وَلَا أَبِي وَلَا أَخٌ مَنْ يُؤْنِسُنِي

اور میری تاریک قبر میں نہ میری ماں ہے نہ باپ، نہ بھائی، نہ کوئی اور، جو میرا دل بہلایا کرے

وَهَالَنِي إِذْ رَأَتْ عَيْنَايَ إِذْ نَظَرَتْ ... مِنْ هَوْلِ مُطَّلَعٍ إِذْ كَانَ أَفْزَعَنِي

یہ تنہائی، تاریکی اور یہ وحشت ہی کیا کم آفت تھی کہ اچانک میری آنکھوں نے ایک ہولناک منظر دیکھا

مِنْ مُنْكَرٍ وَنَكِيْرٍ مَا اَقُوْلُ لَهُمْ    قَدْ هَالَنِيْ اَمْرُهُمْ جِدًّا فَاَفْزَعَنِيْ

یعنی منکر نکیر جیسا کہ شکل میں نمودار ہوئے ہائے اللہ میں ان کو کیا کہوں ان کی ہولناکی نے تو میرے ہوش و حواس گم کردیئے

وَاَقْعَدُوْنِيْ وَجَدُّوْا فِيْ سُؤَالِهِمْ    مَالِيْ سِوَاكَ اِلٰهِيْ مَنْ يُّخَلِّصُنِيْ

انہوں نے مجھے بٹھلا لیا اور سختی سے جواب طلبی کرنے لگے    بارالٰہا تیرے سوا کوئی میرا نہیں جو مجھے اس مصیبت سے نجات دلائے

فَامْنُنْ عَلَيَّ بِعَفْوٍ مِّنْكَ يَا اَمَلِيْ ،    اُمْنُنْ عَلٰى تَارِكِ الْاَوْلَادِ وَالْوَطَنِ

اے میری امید! عفو و درگذر کے ساتھ مجھ پر احسان فرما، اس غریب مسافر پر احسان فرما جو

اہل و عیال اور وطن سب کچھ پیچھے چھوڑ آیا

تَقَاسَمُوْا اَهْلِيَ الْمِيْرَاثَ وَانْصَرَفُوْا    وَصَارَ وِزْرِيْ عَلٰى ظَهْرِيْ يُثْقِلُنِيْ

گھر کے لوگ واپس جاکر میری میراث بانٹنے لگے    اور گناہوں کے بوجھ کی گرانباری میری پشت پر آپڑی

اِسْتَبْدَلَتْ زَوْجَتِيْ بَعْدًا لَّهَا بَدَلِيْ    وَحَكَّمَتْهُ فِي الْاَمْوَالِ وَالسَّكَنِ

میری بیوی نے نیا شوہر کرلیا    اور گھربار کا حکمراں اسے بنا دیا!

وَصَيَّرَتْ اِبْنَهَا عَبْدًا لِيَّخْدِمَهٗ    وَصَارَ مَالِيْ لَهُمْ حِلًّا بِلَا ثَمَنِ

اس نے اپنے بیٹے کو نئے شوہر کا غلام اور خادم بنا دیا اور میرے مال پر "مالِ

مفت دلِ بے رحم" کے انداز میں تصرف کیا

فَلَا تَغُرَّنَّكَ الدُّنْيَا وَزُخْرُفُهَا    اُنْظُرْ لِاَفْعَالِهَا بِالْاَهْلِ وَالْوَطَنِ

دنیا والو! دنیا کی زیب و زینت سے دھوکہ نہ کھاؤ، اس نے بیوی بچوں اور وطن کیساتھ

جو کچھ کیا اس پر نظر رکھو

اُنْظُرْ اِلٰى مَنْ حَوَى الدُّنْيَا بِاَجْمَعِهَا    هَلْ رَاحَ مِنْهَا بِغَيْرِ الْحَنْطِ وَالْكَفَنِ

دیکھو جن لوگوں نے دنیا بھر کی دولت سمیٹ رکھی تھی وہ یہاں سے کافور اور کفن

کے علاوہ بھی کچھ لے کر گئے؟

لَوْلَمْ يَكُنْ لَّكَ فِيْهَا اِلَّا رَاحَةُ الْبَدَنِ    خُذِ الْقَنَاعَةَ مِنْ دُنْيَاكَ وَارْضَ لَهَا

اپنی دنیا سے زہد و قناعت لو، اسی پر راضی رہو    خواہ راحتِ بدن کے سوا تمہیں کچھ میسر نہ آئے

يَا نَفْسُ كُفِّيْ عَنِ الْعِصْيَانِ وَاكْتَسِبِيْ    فَضْلًا جَمِيْلًا لَعَلَّ اللّٰهَ يَرْحَمُنِيْ

اے میرے نفس نافرمانی سے باز آ اور اللہ کا فضلِ جمیل حاصل کر اللہ تجھ پر ضرور رحم فرمائیگا

يَا نَفْسُ وَيْحَكِ تُوْبِيْ وَاعْمَلِيْ حَسَنًا    عَسٰى تُجَازِيْنَ بَعْدَ الْمَوْتِ بِالْحَسَنِ

اے میرے نفس تیرا برا ہو، تو اپنے گناہوں سے توبہ کر اور کوئی نیک کام کر امید ہے

تجھے نیک کام کرنے کی جزا ضرور دی جائے گی

ثُمَّ الصَّلٰوةُ عَلَى الْمُخْتَارِ سَيِّدِنَا    مَا ضَآءَ الْبَرْقُ فِيْ شَامٍ وَّفِيْ يَمَنِ

پھر ہمارے آقا سرورِ کائنات پر درود بھیج    جب تک بجلیاں شام و یمن میں چمکتی رہیں

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ مُمْسِيْنَا وَمُصْبِحِنَا    بِالْخَيْرِ وَالْعَفْوِ وَالْاِحْسَانِ وَالْمِنَنِ

اور صبح و شام اللہ کا شکر ادا کر جو ہمیں خیر کی توفیق دیتا، معاف کرتا اور احسان کرتا ہے



بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله الذي جعل الشريعة المطهرة مقياسا للحلال والحرام وانار لها معالم واعلاما يهتدي بها المتخبطون في غياهب الديجور و دركات الظلام واقام لها امة قائمين بامر الله لا يضرهم من خذلهم ولا يخافون في الله مضيات الملام ثم اخلفهم في كل عصر جماعة يحفظون الدين وينقلون الاحكام فطوبى لهم من حملة العلوم وورثة الانبياء العظام والصلوة والسلام على من ارسله بالتوحيد حين ما اظلمت الدنيا بالشرك واحاطت بها حنادس الشرك ورجس الاصنام ليقيم الملة الابراهيمية التي بنيت على التوحيد واستيصال عبادة الاصنام وليطهرها عن دنس الكفر ونجاسة الانصاب والازلام فبين صلوات الله وسلامه عليه



اصول التوحيد وفروعه حتى صار القرآن هداية لمن تمسك به وضل من اعرض عنه وعلى اله واصحابه الذين هم خلاصة العرب العرباء الذين قاموا لرفع لواء التوحيد في الاقطار والآفاق . اما بعد فان كتاب الله هو اصل للشريعة ومناط للدين القيم واودع الله سبحانه فيه كل شيء اني قرات الترجمة والتفسير على سيدنا قدوة السالكين العلماء والعارفين مولانا حسين علی رحمة الله عليه وكنت اجتنى من قطوفه الدانية وفرائده الغالية واظبت على هديه وصنيعه فاجازني والح على ان اقوم لنشر القرآن وترجمته فتصديت وصية الشيخ وبعد - فان الاخ الصالح البار المولوى **احمد على** بن **شاه دوست** المتوطن **پنجگور** من مضافات بلوچستان قد دخل دار العلوم تعليم القرآن ببلدة راولپندی التي هي مركز العلوم الدينية ومدارها ومنها تتفجر انهارها وبهارها في شهر ..... رجب المرجب سنة سبع وثمانين بعد الالف وثلاث مائة من الهجرة النبوية على صاحبها الف الف سلام وتحية .. للترجمة والتفسير واقام عندنا شهورا عديدة يسعى ويجتهد ويقتني مما القي عليه ويلتقط مما املي عليه فالآن طلب منا الاجازة فاجزناه حسب ما اجازني شيخي واستاذي وارجو منه





اَن يُقبِلَ عَلیٰ اِصلَاحِ نَفسِهٖ وَالاِقبَالِ عَلیٰ دِینِهٖ فَکَتَبتُ لَهٗ
هٰذِهِ الوَرَقَةَ لِتَکُونَ سَنَدًا وَتَذکِرَةً عِندَ مَسِّ الحَاجَةِ وَ
اُوصِیهِ اَن یَتَّقِیَ اللهَ سِرًّا وَعَلنًا وَیَتَّبِعَ السُّنَّةَ السَّنِیَّةَ
وَاَن یَنشُرَ القُراٰنَ لَفظًا وَمَعنًی وَاَن یَصرِفَ اَنفَاسَ عُمرِهٖ
فِی التَّفَکُّرِ وَالتَّدَبُّرِ فِی مَعَانِی القُراٰنِ وَاَن لَا یَجعَلَهٗ مَطعَمًا
وَمَطمَعًا وَاَن یُشرِکَنَا فِی صَالِحِ دَعَوَاتِهٖ وَاللهُ المُوَفِّقُ
وَالمُعِینُ وَاٰخِرُ دَعوَانَا اَنِ الحَمدُ لِلّٰهِ رَبِّ العٰلَمِینَ ٥

تحریرا فی ثلاثة وعشرین من شهر رمضان المبارک
سنة سبع وثمانین بعد الالف وثلاث مائة من الهجرة النبویة
علی صاحبها الصلاة والسلام

امضاءات المدرسین الکرام والاراکین العظام بدار العلوم

لاشئ
غلام الله خان

١٩٦٦

١١/٩٠

# شهادة المدرسة العربية الإسلامية

علامہ بنوری ٹاؤن کراچی ۵

بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله الذي جعل القرآن الحكيم هدى وشفاء والسنة المحمدية نورا وضياء فأشهد أن لا إله إلا الله وحده لا شريك له وأشهد أن محمدا عبده ورسوله شهادة خالصة من كل سمعة ورياء فاللهم صل وسلم وبارك عليه وعلى آله النجباء وصحبه السعداء الذين جاهدوا في الله حق جهاده وفتحوا ينابيع الرشد في جميع الأرجاء ونشروا ألوية الإسلام ورايات العلوم النبوية بكل إخلاص ونشاط ولم يحل دون عزيمتهم مكابدة وعناء -

أما بعد: فإن القرآن الحكيم وأحاديث النبي الكريم صلى الله عليه وسلم والعلوم الدينية الإسلامية المستنبطة من تلك منابع الصافية بها قوام الدين وإصلاح نظام العالم - وبها تهذيب النفوس البشرية وتزكية القلوب وإن العلوم المصطفوية بها نجاة الأمة و



سعادتها ومنها تنشق ينابيع الحكمة والرشاد ومنها تنبع مكارم الأخلاق وبها يصلح نظام البشر في المبدأ والمعاد - وما يحتاجون إليه من نظام الأسرة والمدينة وحكومة البلاد وبها يستقيم نظام المعاشرة والاقتصاد من سياسة الممالك إلى تدبير المنزل و إصلاح العائلة وتربية الأولاد ولن يصلح آخر هذه الأمة إلا بما صلح به أولها من إقامة العوج ولم الشعث وإصلاح الفساد وإن هذه الوراثة الدينية قصاراها أولا بالإخلاص وثانيا بالصلاح والتقوى وثالثا بكمال الكفاءة والأهلية ورابعا بالصبر على المكاره و العزيمة والثبات كما وقعت إليه الإشارة في التنزيل العزيز في سورة العصر بالآيات البينات بشهادة تاريخ البشر وأنباء العالم وحوادث الكائنات وقد أنشأت بحول الله وقوته وتوفيقه وإعانته هذه المدرسة العربية الإسلامية في عاصمة هذه البلاد في أمل كبير لتعليم القرآن والسنة والعلوم الدينية أمام هذه المقاصد الحكيمة من غير أن يعكر صفوها آمال الدنيا الدينية راجين من فضل الله وكرمه أن يكللها بكل فوز وفلاح - وقد دخل هذه المدرسة

احمد علی بن شاه دوست البنجکوری فمكث

فيها مشتغلا بالاستفادة من سنة ١٣٨٢ھ إلى سنة ١٣٩٠ھ

وقرأ فيها الأمهات الست وغيرها من العلوم والفنون الدينية والعربية وفاز في الامتحان السنوي النهائي في الدرجة الوسطى واستحق أن ينال هذه الشهادة ونوصي الأخ الكريم أن يجعل خدمة الدين إمامه والإخلاص نصب عينيه وأمامه والحق رائده والصدق قائده والدين شعاره والعلم دثاره وأن لا يخاف في الله لومة لائم وأن يصرف جهده فيما يقتضيه مصالح العصر الدينية بالحكمة والتدبير الملائم وندعوا الله سبحانه أن يوفقنا وإياه لما فيه فلاح الأمة المحمدية وأن يسدد خطانا ويكلل بالنجاح أملنا وهو الموفق لكل خير وسعادة وهو حسبنا ونعم الوكيل،

التوقيعات

محمد یوسف البنوری عفا اللہ عنہ
مدیر
المدرسة العربية الاسلامية
نیوٹاؤن کراچی ۵

سید مصباح اللہ شاہ عفا اللہ عنہ

محمد ادریس غفرلہ

ولی حسن ٹونکی غفرالہ

فضل محمد عفی عنہ

محمد بدیع الزمان عفا اللہ عنہ



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# شهادة حسن السيرة والسلوك

تشهد ادارة المدرسة العربية الاسلامية بكراتشي ان السيد المولوي احمد علي بن شاه دوست البنجقوري (باكستان) قد درس بها ۸ سنوات وفي خلال هذه المدة وجد متحليا بالأخلاق الفاضلة وذا سيرة طيبة وسلوك حسن وندعوا الله له بالتوفيق لأكثر من هذا

ورجاءنا من الجهات التي يتعلق بها أمره قبول هذه الكلمات كشهادة منا له بحسن السيرة والسلوك مع الشكر الواجب والاحترام اللائق من الادارة.

توقيع المدير (ناظم التعليمات)

۱۹۷۵

# سَنَدُ القُرآنِ العَظِيْم

## بروايةِ حفص

بسم الله الرحمٰن الرحيم

الحمد لله المنعم بآلائه المتفضل بنعمائه الذى لم يزل
بصفاته واسمائه الذى انزل الكتاب على عبده ورسوله
محمدٍ صلى الله عليه وسلم وآله واصحابه الكبار
اما بعد: فيقول العبد المسكين الملتجى الى عفو
ربه البارى محمد عبد الحق بن الحافظ المولوى
محمد عبد الحفيظ خان الرامفورى (بلد من بلاد الهند) لما
فتح الله سبحانه وتعالىٰ على العزيز الخليل القارى
احمد على بن شاه دوست الفنجغورى لقراءة القرآن
قرأ على ختمةً كاملةً بالنظر من اولها الى آخرها برواية
الحفص عن عاصم الكوفى بالتحدير والتجويد وقرأ الكتب
الدراسية اعنى جمال القرآن وفوائد مكية ومقدمة الجزرية
فاستجازنى فاجزته بان يقرأ ويقرئ فى اى مكانٍ شاء
بشروطه المعتبرة بشروطه المعتبرة عند علماء هذا الاثر
كما اجازنى شيخى واستاذى المقرى المولوى الحافظ
محمد كامل بن نعمت على خان الميرتى من مضافات بجنور



فى الهند وأجازه المقرى المولوى الشيخ عبد الله مراد آبادى
وأجازه المقرى الشيخ ضياء الدين أحمد اله آبادى والشيخ
المقرى عبد الرحمن المكى ثم اله آبادى وأجازه أخوه فخر العرب
والعجم شيخ الشيوخ حضرة العلامة الحاج المقرى الشيخ
عبد الله المكى المدرس الأول بالمدرسة الصولتية الواقعة
فى مكة المكرمة قال أخذت القرآن عن الشيخ إبراهيم
سعد بن على المصرى المكى وهو عن الشيخ حسن بدير وهو عن
الشيخ محمد ن المتولى وهو عن الشيخ سيد أحمد التهامى وهو
عن الشيخ سلمونه وهو عن الشيخ سيد إبراهيم العبيدى
وهو عن مشائخ منهم الشيخ عبد الرحمن الأجهورى وهو عن
مشائخ منهم الشيخ أحمد البقرى وهو عن الشيخ محمد
البقرى وهو عن الشيخ عبد الرحمن اليمنى وهو عن والده
الشيخ شحاذه وهو عن مشائخ منهم الشيخ ابن عبد الحق
السمباطى وهو عن شيخ الإسلام زكريا الأنصارى وهو
عن الشيخ رضوان العقبى وهو عن الشيخ محمد النويرى
وهو عن الشيخ محمد ن الجزرى محرر الفن وهو عن شيخ
الإمام الأزهر ابن لبان وهو عن الشيخ أحمد صهر الشاطبى
وهو عن الشخ ابن الشيخ على بن هذيل وهو عن الشيخ أبى
داؤد سليمان بن نجاح وهو عن عثمان أبى عمرو الدانى وهو عن
أبى الحسن طاهر بن غلبون المقرى وهو عن أبى الحسن على بن
محمد بن صالح الهاشمى وهو عن أبى العباس احمد بن سهل

الأشناني وهو عن أبي محمد عبيد بن صباح وهو عن حفص صاحب الرواية وهو عن الامام عاصم بن ابي النجود التابعي وهو عن زر بن حبيش الأسدي وعن عبد الله بن حبيب أسلمي وهما عن سيدنا عثمان وعلي وزيد بن ثابت وابن مسعود وأبي بن كعب رضوان الله تعالى عليهم أجمعين وهم عن النبي الأمي صلى الله عليه وسلم الآخذ عن جبريل الأمين عليه السلام عن الله رب العلمين عز وجل وآخر دعوانا أن الحمد لله رب العلمين والصلاة والسلام على خير خلقه محمد وآله وأحبابه ومقرئ القرآن وعلى أئمة المجتهدين وسلام على المرسلين والحمد لله رب العلمين ٥

عبد الحق

٣٠ ربيع الثاني ١٣٨٦ھ

مطابق ١٧ اگست ١٩٦٦ء

محمد يوسف البنوري عفى عنه

مدير

المدرسة العربية الاسلامية

نيو ٹاؤن كراچي ٥

سنة ١٣٦٩ھ

ختم المدرسة



# سند

# برواية ورش

## اجازة القراءات

بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله الذي أورثنا كتابه ووفقنا لحفظه من بين عباده والصلاة والسلام على سيدنا محمد مهبط الوحي والتنزيل ومؤسس قواعد التجويد والتنزيل وعلى آله وصحبه الذين حملوا القرآن فوعوا وجاهدوا في حفظه وعلمه فرووا وبعد:

فيقول العبد الفقير الى ربه المحتاج إلى عفوه ولطفه ابراهيم بن مراد عبد الله أمده الله بعونه مبعوث الأزهر الشريف لتدريس القرآن الحكيم وعلومه بباكستان أن الموفق من الله الحميد القاري **احمد علي** بن **شاه دوست** الفنجغوري زاده الله حرصا وشغفا في كتابه المجيد قد قرأ علي القرآن الكريم كله من أوله الى آخره برواية ورش عن الامام نافع المدني عن طريق الشيخ الشاطبي وطلب مني الاجازة ولما وجدته أهلا لذلك فقد اجزته بان يقرأ بهذه الرواية ويقرئ غيره مراعيا

قواعِدِ التجوِيدِ مُجتنِبًا كُلَّ ما يُخِلُّ بآداب القراءات مُداوِمًا علىٰ تِلاوةِ القرآن قاصِدًا بِهٖ وجهَ اللهِ تعالىٰ وأجزتُهٗ بأنّي تلقّيتُ هٰذِهِ الرِّوايةَ عن شُيُوخِي بِمعهدِ القراءات بالأزهر الشريف بِأسانِيدِهِم الصّحِيحة وأسألُ اللهَ تعالىٰ أن يرزُقنا القبُولَ وأن يّجعلَ جميعَ أعمالنا خالِصةً لِوجهِهِ الكريم ويُوفّقنا لِخِدمةِ العِلمِ والدِّينِ وأسألُك يا أخي أن لّا تنساني مِن صالحِ الدُّعاءِ واللهُ حسبُنا ونِعمَ الوكيل ولا حول ولا قُوّةَ إلّا باللهِ العليِّ العظيم۔
وآخِرُ دعوانا أنِ الحمدُ للهِ ربِّ العالمِين

ختم المجيز وتوقيعه
ابراهيم مراد عبد الله

ختم المدرسة

ختم المدرسة

ختم المجيز وتوقيعه

توقيع المدير
محمد يوسف البنوري عفا الله عنه

توقيع المدير
[illegible]
مدير
المدرسة العربية الاسلامية
نيو ٹاؤن كراتشي ٥

# بندہ نوافل کے ذریعے سے مقربینِ بارگاہ بن جاتا ہے

اولیائے امت کے متعلق ارشادِ نبوی ملاحظہ ہوں۔ خداوندِ عالم اپنے بندوں کو کس قدر رحمت ورافت کی نگاہ سے دیکھتا ہے:۔

"إنّ اللهَ إذا أحبَّ عبدًا دعا جبريلَ فقال إنّي أحبُّ فلانًا فأحِبَّهُ قالَ فيُحِبُّهُ جبريل ثمّ ينادي في السّماءِ فيقولُ إنّ اللهَ يُحِبُّ فلانًا فأحِبُّوهُ فيُحِبُّهُ أهلُ السّماءِ ثمّ يوضعُ لهُ القبولُ في الأرض"۔[1]

حدیثِ قدسی نے بندگانِ الٰہی کے تقرب وتخلق (باخلاق اللہ) کو یوں ان الفاظ میں پیش کیا ہے۔

[2] "لا يزالُ يتقرّبُ عبدي بالنّوافلِ حتّى أحببتُهُ فإذا أحببتُهُ كنتُ سمعَهُ الّذي يسمعُ بهٖ وبصرَهُ الّذي يبصرُ بهٖ ويدَهُ الّتي يبطشُ بها ورجلَهُ الّتي يمشي بها وإن سألني لأعطيتُهُ ولئن استعاذني لأعيذنّهُ"

حدیثِ قدسی۔[3]

| | |
|---|---|
| مَن عادىٰ لي وليًّا فقد | جس نے میرے دوست سے عداوت کی۔ |
| بارزني بالحرب | اس نے میرے ساتھ اعلانِ جنگ کر دیا۔ |

---

[1] موطا امام مالک باب فی المتحابین فی اللہ ص ۳۴۸
[2] ترجمہ۔ میرا بندہ نوافل کے ذریعہ قرب حاصل کرنے میں کمی نہیں کرتا یہاں تک کہ میں اسے اپنا دوست بنا لیتا ہوں۔ جب وہ میرا دوست بن جاتا ہے تو میں اس کے کان بن جاتا ہوں، جن سے وہ سنتا ہے اور اس کی آنکھیں بن جاتا ہوں، جن سے وہ دیکھتا ہے اس کے ہاتھ بن جاتا ہوں، جن سے وہ چھوتا ہے اور اس کی ٹانگیں بن جاتا ہوں، جن سے وہ چلتا ہوں اور جب وہ مجھ سے سوال کرتا ہے تو میں اسے پورا کرتا ہوں اور جب وہ مجھ سے پناہ مانگتا ہے تو میں پناہ دیتا ہوں (بخاری شریف باب ذکر اللہ عزوجل والتقرب الیہ فصل اول)
[3] منقول از منصب امامت مصنفہ شاہ اسماعیل شہیدؒ باب اول ذکر کمالات انبیاء علیہم السلام۔

حکیم الامت علامہ اقبال علیہ الرحمۃ نے اولیاء کرام کا تعارف کرایا ہے۔[1]

بندۂ مومن سرافیلی کند — بانگِ او ہر کہنہ را برہم زند

بندۂ صاحب نظر پیر اُمم — چشمِ او بینائے تقدیرِ اُمم

رزو از اندیشۂ آں پختہ کار — حادثات اندر بطون روزگار

"خدا تمہیں[2] سعادت بخشے۔ تم پر واضح ہو کر لفظ ولی بالعموم مشہور ہے اور کتاب و سنت بھی اس کے لیے گواہ ناطق ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:۔

اَلَآ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰہِ لَاخَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ۔

پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:۔

اِنَّ مِنْ عِبَادِ اللّٰہِ لَعِبَادًا یَغْبِطُھُمُ الْاَنْبِیَاءُ وَالشُّھَدَاءُ۔ قِیْلَ مَنْ ھُمْ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ صِفْھُمْ لَنَا لَعَلَّنَا نُحِبُّھُمْ۔ قَالَ قَوْمٌ تَحَابُّوْا بِرُوْحِ اللّٰہِ مِنْ غَیْرِ اَمْوَالٍ وَلَا کَسَابٍ وُجُوْھُھُمْ نُوْرٌ عَلٰی مَنَابِرَ مِنْ نُوْرٍ لَا یَخَافُوْنَ اِذَا خَافَ النَّاسُ وَلَا یَحْزَنُوْنَ اِذَا حَزِنَ النَّاسُ ثُمَّ تَلَا اِنَّ اَوْلِیَاءَ اللّٰہِ لَا خَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ

## ذکر اللہ کے برکات و ثمرات

اس باب میں چند نصوصِ قرآنیہ اور احادیثِ نبویہ کا پیش کرنا ضروری ہے تاکہ ذکر الٰہی کی فضیلت واضح ہو سکے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے پیغام میں کائنات کی سعید روحوں کو اپنے تقرب کی دعوت حسب ذیل الفاظ میں دی ہے:۔

[3] فَاذْکُرُوْنِیْٓ اَذْکُرْکُمْ وَاشْکُرُوْا لِیْ وَلَا تَکْفُرُوْنِ — پس تم میرا ذکر کرو اور تم میرا شکر ادا کرو اور کفرانِ نعمت نہ کرو۔

---

1۔ مثنوی مسافر ص۳۵ ۔ علامہ اقبال علیہ الرحمۃ ۔ بر مزار حضرت احمد شاہ بابا علیہ الرحمۃ

2۔ حضرت علی ہجویری علیہ الرحمۃ کشف المحجوب ص۲۹۲ مطبوعہ شیخ غلام علی اینڈ سنز ۔ لاہور

3۔ سورۃ البقرہ آیت ۱۵۲ ۲ ، ۱۵۲



[1] وَاذْکُرْ رَّبَّکَ کَثِیْرًا وَّسَبِّحْ بِالْعَشِیِّ وَالْاِبْکَارِ۔ — اور اللہ تعالیٰ کا کثرت سے ذکر کرو اور صبح و شام تسبیح بیان کرو۔

محبوب خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ اقدس کو حکم ہوتا ہے۔

[2] وَلَا تَطْرُدِ الَّذِیْنَ یَدْعُوْنَ رَبَّھُمْ بِالْغَدٰوۃِ وَالْعَشِیِّ یُرِیْدُوْنَ وَجْھَہٗ۔ — اور جو لوگ اپنے رب کو صبح و شام پکارتے ہیں ان کو اپنے سے دور نہ کر جو اللہ تعالیٰ کی رضا چاہتے ہیں

وَادْعُوْہُ مُخْلِصِیْنَ لَہُ الدِّیْنَ

[3] اُدْعُوْا رَبَّکُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْیَۃً اِنَّہٗ لَا یُحِبُّ الْمُعْتَدِیْنَ۔ وَلَا تُفْسِدُوْا فِی الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِھَا وَادْعُوْہُ خَوْفًا وَّطَمَعًا اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰہِ قَرِیْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِیْنَ۔ — اپنے رب کو عاجزی اور چپکے سے پکارو اس کو حد سے بڑھنے والے پسند نہیں آتے اور زمین میں اس کی اصلاح کے بعد فساد کرو اور اسے ڈر اور طمع سے پکارو۔ بے شک اللہ تعالیٰ کی رحمت نیکو کاروں سے قریب ہے۔

[4] اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِیْنَ اِذَا ذُکِرَ اللّٰہُ وَجِلَتْ قُلُوْبُھُمْ وَاِذَا تُلِیَتْ عَلَیْھِمْ اٰیٰتُہٗ زَادَتْھُمْ اِیْمَانًا وَّعَلٰی رَبِّھِمْ یَتَوَکَّلُوْنَ۔ — بے شک ایمان والے وہی ہیں۔ جب اللہ کا نام آئے تو ان کے دل ڈر جائیں اور جب اس کی آیات ان پر پڑھی جاتی ہیں تو ان کا ایمان زیادہ ہو جاتا ہے اور وہ اپنے رب پر بھروسہ رکھتے ہیں۔

---

1۔ سورہ البقرہ ۲ آیت ۱۵۲۔

2۔ سورۃ ال عمران ۳ آیت ۴۱

3۔ سورہ الانعام رکوع ۶ آیت ۵۲۔

4۔ سورۃ الاعراف ۷ آیت ۵۵، ۵۶۔

| | |
|---|---|
| رِجَالٌ لَّا تُلْهِيهِمْ تِجَارَةٌ وَّلَا بَيْعٌ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ (سورۃ نور ۲۴: ۳۷) | ایسے آدمی جن کو تجارت اور خرید و فروخت اللہ کے ذکر سے غافل نہیں کرتی۔ |
| وَيَهْدِيْٓ اِلَيْهِ مَنْ اَنَابَ ۝ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ اللّٰهِ ۭ اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ۝ | اور جو شخص ان کی طرف متوجہ ہوتا ہے انہیں کو اپنی طرف ہدایت کر دیتے ہیں۔ مراد اس سے وہ لوگ ہیں جو ایمان لائے اور اللہ کے ذکر سے ان کے دلوں کو اطمینان ہوتا ہے۔ خوب سمجھ لو کہ اللہ کے ذکر سے |
| سورۃ الرعد ۱۳۔ آیت ۲۷، ۲۸ | دلوں کو اطمینان ہو جاتا ہے۔ |

چند احادیث مقدسہ کو اسی ضمن میں شامل مقالہ کرنا موضوع زیر بحث کی توشیق و تحسین کا باعث ہوگا۔

۶ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍؓ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْسَ يَتَحَسَّرُ اَهْلُ الْجَنَّةِ اِلَّا عَلٰى سَاعَةٍ مَرَّتْ بِهِمْ لَمْ يَذْكُرُوا اللّٰهَ تَعَالٰى فِيْهَا۔

۷ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَؓ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اللّٰهُ تَعَالٰى اَنَا عِنْدَ ظَنِّ عَبْدِيْ بِيْ وَاَنَا مَعَهٗ اِذَا ذَكَرَنِيْ ۔ فَاِنْ ذَكَرَنِيْ فِيْ نَفْسِهٖ ذَكَرْتُهٗ فِيْ نَفْسِيْ ۔ وَاِنْ ذَكَرَنِيْ فِيْ مَلَاٍ ذَكَرْتُهٗ فِيْ مَلَاٍ خَيْرٍ مِّنْهُمْ ۔ وَاِنْ تَقَرَّبَ اِلَيَّ شِبْرًا تَقَرَّبْتُ اِلَيْهِ ذِرَاعًا وَاِنْ تَقَرَّبَ اِلَيَّ ذِرَاعًا تَقَرَّبْتُ اِلَيْهِ بَاعًا وَاِنْ اَتَانِيْ يَمْشِيْ اَتَيْتُهٗ هَرْوَلَةً ۔

علاوہ ازیں بزرگانِ ملت نے بھی فضائل بیان فرمائے ہیں۔ مشہورِ عالم محدث حافظ ابن قیم کی تصنیف "الوابل الصیب" میں فضائل ذکر کی تعداد سو کے قریب ہے۔

---

۶۔ اَخْرَجَهُ الطبرانی والبیہقی۔

۷۔ مشکوٰۃ شریف باب ذکر اللہ عزوجل والتقرب الیہ فصل اول ص۱۹۶ مطبع سعیدی کراچی۔

۲۔ صدقے میں تیرے ساقی مشکل آسان کر دے
ہستی مری مٹا دے۔ خاکِ بے جان کر دے

۳۔ خاکسارانِ جہاں را بحقارت منگر
تو چہ دانی کہ دریں گرد سوارے باشد

ترجمہ۔ دنیا کے غربا، درویش لوگوں اور سادہ پوش صالحین کو نفرت کی نگاہ سے مت دیکھئے۔ تجھ کو کیا خبر ہے کہ اس گروہ میں کوئی محبوبِ خدا بھی ہو۔

۴۔ بندہ آمد از برائے بندگی
زندگی بے بندگی شرمندگی

ترجمہ۔ انسان کو دنیا میں خدا تعالےٰ کی عبادت کے لیے بھیجا گیا۔ اگر زندگی بسر کرنے والا معبودِ حقیقی کی بندگی کی اہمیت نہیں جانتا تو ایسی زندگی باعثِ شرم ہے۔

۵۔ ایں سعادت بزور بازو نیست
تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

ترجمہ۔ یہ خیر و یمن انسان کی اپنی محنت کا نتیجہ نہیں۔ یہ خدائے وہاب کی عطا ہے۔

۶۔ رنگی کو نارنگی کہیں اور دودھ کڑھے کو کھویا
چلتی کو گاڑی کہیں دیکھ کبیرا رو دیا

۷۔ قال را بگذار مردِ حال شو
پیش مردے کاملے پامال شو

ترجمہ:۔ زبان سے اظہارِ محبت کو ترک کر دے۔ تیری حالت ہی سے صاحبِ فراست معلوم کر لے کہ تو یادِ الٰہی میں مستغرق ہے۔ اور اس مجذوبانہ کیفیت کی طلب ہے تو کسی مردِ کامل کی صحبت میں طالبِ صادق بن کر زندگی بسر کر۔

۸۔ یک زمانہ صحبتِ با اولیاء
بہتر از صد سالہ طاعتِ بے ریا

ترجمہ۔ اولیاء اللہ کی صحبت میں کچھ وقت گزارنا سو سال کی بے ریا عبادت سے اولیٰ تر ہے۔

۹۔ دوستاں را کجا کنی محروم
تو کہ با دشمناں نظر داری

ترجمہ:۔ اے ربِ کریم۔ تو اپنے چاہنے والوں کو رحمت سے محروم نہیں رکھتا تیرا تو دستورِ ازلی ہے کہ تو مخلوق میں اپنے نافرمانوں کو بھی رزق عطا فرماتا ہے۔

۱۰۔ جان دی دی ہوئی اسی کی تھی
حق تو یہ ہے، کہ حق ادا نہ ہوا۔

۱۱۔ خلافِ پیمبر کسے راہ گزید
کہ ہرگز بمنزل نہ خواہد رسید

ترجمہ:۔ جو شخص رسولِ پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کے خلاف کوئی عمل کرتا ہے وہ کسی صورت میں اپنے پروردگار کی خوشنودی حاصل نہیں کر سکتا۔

۱۲۔ چشم بند و گوش بند و لب ببند
گر نہ بینی سرِ حق بر ما بخند

ترجمہ:۔ آنکھیں بند کرو، لایعنی کلام سننے کی عادت چھوڑ دو اور واہی تباہی باتوں کو کرنا ترک کر دو اور نہایت توجہ سے ذکرِ الٰہی میں مشغول ہو جاؤ۔ اگر اس سعی کا نتیجہ دیدارِ الٰہی پر منتج نہ ہو تو میری نصیحت کو بے شک بے سود جانیو۔

۱۳۔ وائے ناکامی متاعِ کارواں جاتا رہا
کارواں کے دل سے احساسِ زیاں جاتا رہا

۱۴۔ آنچہ شیراں را کند روباہ مزاج
احتیاج است احتیاج است احتیاج

ترجمہ:۔ شیروں جیسے غیور انسان کو جو خوشامدی بناتی ہے وہ فقط مفلسی غریبی ہے۔

۱۵۔ دارِ ہستی کچھ سہی۔ لیکن یہی پایا گیا
بے خبر ہنستے رہے اور باخبر رو دیا کئے

تجلیاتِ مرشدِ عالم کاپی ۳۵



# مسدس از خواجہ عزیز الحسن مجذوب رحمۃ اللہ علیہ

[illegible] حضرت مولانا غلام حبیب نقشبندی [illegible]

تیرے سوا معبودِ حقیقی کوئی نہیں، ہے کوئی نہیں
تیرے سوا مقصودِ حقیقی کوئی نہیں، ہے کوئی نہیں
تیرے سوا موجودِ حقیقی کوئی نہیں ہے کوئی نہیں
تیرے سوا مشہودِ حقیقی کوئی نہیں، ہے کوئی نہیں

اب تو ہے بس تادمِ آخر وردِ زباں اے میرے الٰہ
لا الٰہ الا اللہ، لا الٰہ الا اللہ

یاد میں تیری سب کو بھلا دوں کوئی نہ مجھ کو یاد رہے
تجھ پر سب گھر بار لٹا دوں خانۂ دل آباد رہے
سب خوشیوں کو آگ لگا دوں غم سے تیرے دل شاد رہے
سب کو نظر سے اپنی گرا دوں تجھ سے فقط فریاد رہے

اب تو ہے بس تادمِ آخر وردِ زباں اے میرے الٰہ
لا الٰہ الا اللہ، لا الٰہ الا اللہ

مجھ کو سراپا ذکر بنا دے ذکر ترا اے میرے خدا
نکلے میرے ہر بُنِ مو سے ذکر ترا اے میرے خدا
اب تو کبھی چھوٹے نہ چھوٹے ذکر ترا اے میرے خدا
حلق سے نکلے سانس کے بدلے ذکر ترا اے میرے خدا

اب تو ہے بس تادمِ آخر وردِ زباں اے میرے الٰہ
لا الٰہ الا اللہ، لا الٰہ الا اللہ

پہلو میں جب تک قلب ہے اور تن میں جب تک جان رہے
لب پہ ترا ہی نام رہے اور دل میں ترا ہی دھیان رہے
جذب میں گو پرّاں ہوش رہے اور عقل مری حیران رہے
لیکن تجھ سے غافل ہرگز دل نہ مرا اک آن رہے

اب تو ہے بس تادمِ آخر وردِ زباں اے میرے الٰہ
لا الٰہ الا اللہ، لا الٰہ الا اللہ

# شهادة المدرسة العربية

سند نمبر ١١ / ١٣٨٢ هـ [illegible]

بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله الذي جعل القرآن الحكيم هدى ورحمة والسنة المحكمة نورا وسبيلا فاشهد أن لا إله إلا الله وحده لا شريك له وأشهد أن محمدا عبده ورسوله [illegible] فاللهم صل وسلم وبارك عليه وعلى آله النجاة وصحبه السعداء الذين جاهدوا في الله حق جهاده [illegible] ينابيع الرشد في جميع الأرجاء ونشروا ألوية الإسلام ورايات العلوم [illegible] بكمال الإخلاص [illegible] مكابدة وعناء.

أما بعد: فإن القرآن الحكيم وأحاديث النبي الكريم صلى الله عليه وسلم والعلوم الإسلامية المستنبطة من تلك المصادر [illegible] [illegible] الوسطى [illegible] ١٣٨٢ هـ [illegible] ١٦٠ [illegible] [illegible] وهو حسبنا ونعم الوكيل.

التوقيعات

[illegible]

المؤسسة العربية [illegible]

---

# شیخ العرب والعجم جامع الشریعت والطریقت اعلیٰ حضرت الحاج الحافظ غلام حبیب صاحب کا جامعہ اسلامیہ عطاء العلوم شاہ جمال ضلع ڈیرہ غازیخان میں

ورود مسعود کے موقع پر نذرانہ عقیدت

[illegible]

آئینگے سینہ چاکانِ چمن سے سینہ چاک
چاک بھرنے آتا ہے چکوال سے اپنا طبیب
چار رجب چارشنبہ چودہ سو اور پانچ سن
ہجری نبوی مبارک آمدِ حضرت حبیب

الحمدللہ آج کتنے ہوئے فرحاں شد
پیر مغاں کے فیض سے خرسند و بہرہ مند
شیخ طریق دین نے کیا ہم کو ارجمند
عزت ہمارے درس کی پہلے سے دہ چند
تشریف ہوئے وہ جو ہیں اللہ کو پسند
اور اسوۂ حبیبِ خدا پر ہیں کاربند
عشقِ نبی میں سوختہ ہے انکا بند بند
اللہ کا نقش دل میں بسا ہے نقشبند
اب ناظم مدرسہ بلاکیوں ہوں دردمند
دکھ درد دور ہو گئے جاگا نصیب ہے
آیا تیمارداری کو حاذق طبیب ہے
عبدِ منیب ہے یہ غلام حبیب ہے

اُن کی دعائے نیم شبی میں اثر اثر
ہمت سے ان بزرگوں کی قائم ہیں بحر و بر
جود و سخا و مہر و مروت سے بہرہ ور
شفقت بھری نگاہ تو رحمت نظر نظر
ہیں جس طرف توجہ آباد ہوں نگر
سوکھے شجر ہرے ہوں تو شاخیں ثمر ثمر
اُن کا کرم ہے ابر بہاراں سے بیشتر
اُن کا وجود لالہ و گل سے ہے خوب تر
گویا بہار آئی مدرسہ میں سر بسر
شاخوں میں برگ و بر لگیں، جھومے شجر شجر
مرد خدا کو جان! خوشی کا نقیب ہے
مرد نجیب ہے یہ دلوں کا طبیب ہے
عبدِ منیب ہے یہ غلام حبیب ہے

منجانب (جناب) قاضی شمیم (صاحب) جامعہ اسلامیہ عطاء العلوم شاہ جمال اڈہ ٹوپی ڈیرہ غازیخان

# اجازت نامہ

## حضراتِ نقشبندیہ مجددیہ عثمانیہ فضلیہ

یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَابْتَغُوْا اِلَیْهِ الْوَسِیْلَةَ وَجَاهِدُوْا فِیْ سَبِیْلِهٖ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ (پ ۶ ع ۱۰ آیت ۳۵)

ترجمہ: اے ایمان والو ڈرو اللہ سے اور اس کی طرف قریب ہونے کے لئے ذریعہ تلاش کرو اس کی راہ میں جہاد کرو، امید ہے کہ تم کامیاب ہوگے۔

اَلْمُجَاهِدُ مَنْ جَاهَدَ نَفْسَهٗ فِیْ طَاعَةِ اللّٰهِ

ترجمہ: مجاہد وہ ہے کہ جو خدا کی فرمانبرداری میں اپنے نفس کا مقابلہ کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰی حَبِیْبِهٖ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهِ الطَّیِّبِیْنَ وَاَصْحَابِهِ الطَّاهِرِیْنَ اَجْمَعِیْنَ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ اَمَّا بَعْدُ: میگوید فقیر لاشی محمد عبد المالک کہ ایں عاجز خاکسار ذرہ بے مقدار در خاندانِ نقشبندیہ مجددیہ عثمانیہ فضلیہ داخل شدہ علم سلوک تام تا دائرہ لاتعین از حضرت فیاضِ عالم قطب الارشاد مولانا مولوی محمد فضل علی صاحب قریشی ہاشمی عباسی حاصل نمودہ شرفِ اجازت از آنحضرت دام اللہ فیوضہم یافتہ برائے تحقیق سلسلہ شریف موجود است پس ازیں عاجز لاشی برادرِ طریقت الحاج مولانا غلام حبیب صاحب دامت برکاتہم ولد محی الدین مرحوم و مغفور را علم سلوک و جذب و حالات و واردات صحیحہ حاصل نمودہ برائے تعلیم اسم ذات و علم سلوک برائے طالبانِ مولیٰ و برائے خدمتِ اسلام بموجب ضرورت بارادت حضرت فیاضِ عالم اجازت دادہ شدہ طالبان راہِ حق جل و علا را مناسب است کہ زود فیض ظاہری و باطنی ازیں شیخ کامل حاصل نمایند و ہیچ شک و خطرہ در دل نیارند کہ جناب خلیفہ صاحب موصوف لشرفی اللہ خدمتِ اسلام و برادرانِ اسلام کنند۔

تاریخ ۲۹ ماہ شعبان المعظم ۱۳۵۲ھ یوم دوشنبہ وقت عصر

مقام احمد پور شرقیہ دستخط محمد عبد المالک صدیقی عفی عنہ بقلم خود

اجازت دہندہ محمد عبد المالک صدیقی عفی عنہ از کرہ احمد خاں احمد پور شرقیہ ریاست بہاولپور (پنجاب) حال مقیم مسکین پور شاہی، نزد موضع پونڈہ۔ ڈاکخانہ ملک نگر تحصیل غازی آباد میرٹھ



# اجازت نامہ حضرات نقشبندیہ مجددیہ عثمانیہ

یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَابْتَغُوْا اِلَیْهِ الْوَسِیْلَةَ وَجَاهِدُوْا فِیْ سَبِیْلِهٖ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ٥ (پ ۶ ع ۱۰ آیت ۳۵)

ترجمہ: اے ایمان والو ڈرو اللہ سے اور اس کی طرف پہنچنے کے لئے ذریعہ تلاش کرو اور اس کی راہ میں جہاد کرو یقیناً تم کامیاب ہوگے۔

اَلْمُجَاهِدُ مَنْ جَاهَدَ نَفْسَهٗ فِیْ طَاعَةِ اللّٰهِ

مجاہد وہ ہے کہ جو خدا کی فرمانبرداری میں اپنے نفس کا مقابلہ کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰی حَبِیْبِهٖ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَاٰلِهِ الطَّاهِرِیْنَ وَاَصْحَابِهِ الطَّیِّبِیْنَ اَجْمَعِیْنَ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ اَمَّا بَعْدُ

میگوید فقیر حقیر لاشی محمد فضل علی قریشی ہاشمی عباسی کہ ایں عاجز خاکسار ذرۂ بیمقدار در خاندان نقشبندیہ مجددیہ عثمانیہ داخل شدہ علم سلوک تام دوبارہ تا دائرہ لاتعین از حضرت قبلہ عالم حاجی حافظ مولانا مولوی محمد سراج الدین صاحب دامانی حاصل نمودہ و شرفِ اجازت از آنحضرت قبلہ یافتہ برائے تحقیقِ سلسلہ شریف موجود است پس ازیں عاجز لاشی برادرِ طریقت مولوی حافظ غلام حبیب صاحب ولد غلام محی الدین ساکن کرڈھی، علم سلوک و جذب و حالات و واردات صحیحہ حاصل نمودہ برائے تعلیم اسم ذات و علم سلوک برائے طالبانِ مولیٰ و برائے خدمتِ اسلام بموجب ضرورت اجازت دادہ شد. طالبان راہِ حق جل و علیٰ را مناسب است کہ زود فیض ظاہری و باطنی ازیں شیخ کامل حاصل نمایند و ہیچ خطرہ و شک در دل نیارند کہ جناب خلیفہ صاحب موصوف لشرفی اللہ خدمت اسلام و برادرانِ اسلام کنند فقط

دستخط محمد فضل علی قریشی عباسی ہاشمی۔ تاریخ ۲۹ ماہ شعبان ۱۳۵۲ھ یوم دوشنبہ وقت قریب عصر مقام مسکین پور شریف

خاکسار ذرۂ بیمقدار محمد فضل علی قریشی ہاشمی عباسی۔ از فقیر پور شریف

# مؤلف کا شجرۂ نسب پیدائش ۱۹۴۴ء

احمد علی بن شاہ دوست بن ہمک بن مرتسی بن شاہ دوست بن گل محمد بن رستم میرے والد بزرگوار کے تین بھائی تھے۔ ان کے اسماء ملاحظہ ہوں: شاہ دوست اخ بجار لخ جبہ لت گل محمد۔ میرے والدین اصلاً ایرانی ہیں اور خالص بلوچ اور شریف خاندان سے وابستہ ہیں۔ بجگور میں ہماری نسل اس طرح سے پھیل کر ہمارے دادا جان ہمک جب ایران سے بجگور تشریف لائے تو غیر خاندان میں شادی کی جس کی وجہ سے دیگر رشتہ دار ناراض ہوگئے کہ غیر کفو میں کیوں رشتہ داری کی؟ ہمارے دادا جان ایران کے خالص شریف خاندان کے بلوچ تھے اور دھانی تھے۔ جنگ اور سرلوان کے باشندوں میں سے تھے۔ البتہ ہماری نانی صاحبہ اور دلوی صاحبہ آسکانی تھیں، جو ایران میں ایک جگہ کا نام ہے۔ میرے چچا بجار صاحبؒ اور ان کے بڑے صاحبزادے کریم بخش جو بقید حیات ہیں، فرماتے ہیں کہ ہمارے دادا ایران کے اندر اپنی قوم و قبیلہ میں معزز شریف اور باناز لوگ تھے مؤلف کی جائے پیدائش بجگور بلوچستان موضع تسپ ہے۔

## مؤلف کی دینی تعلیم کا سبب مذہبی عشق کی بھڑکتی ہوئی آگ بنی

مؤلف کی ابتدائی تعلیم بجگور بلوچستان سے شروع ہوئی۔ بجگور میں مڈل اسکول میسٹی اور تسپ میں بھی اور ساتویں کلاس تک پڑھتا رہا صبح کی شفٹ میں اسکول اور سہ پہر کی شفٹ میں دینی تعلیم حضرت حاجی مولاداد صاحب کے مدرسہ میں پڑھتا رہا۔ اور ان کی روحانی دعائیں بھی لیتا رہا۔ یہ اپنے وقت کے ولی صفت بزرگ تھے۔ حضرت حاجی صاحب کے مدرسہ میں قرآن پاک اور فارسی پڑھتا رہا۔ اور پھر جب ۱۹۶۲ء کو ہیضہ کا مرض بجگور میں پھیلا جس سے بیشمار اموات ہوئے۔ اسی دوران میں علماء حضرات لوگوں کو وعظ و تقریر کی ترغیب دیتے رہے اس ماجرا والم کے تب و تکبر میں دینی اور مذہبی ایک جوش اٹھنے لگا اور مذہبی عشق کی آگ بھڑک گئی۔ نتیجۃً ۱۹۶۳ء کے سال رواں کے اواخر میں کراچی دکھنی مسجد میں آکر مذہبی تعلیم قرآن پاک اور فارسی حضرت مولانا عبدالقادر صاحب سے تکمیل کی۔ اور پھر ۱۹۶۷ء سے جامعۃ العلوم الاسلامیہ علامہ بنوری ٹاؤن کراچی ۵ میں داخلہ لیکر آٹھ سال کا کورس پورا کیا۔ ۱۹۷۵ء کو حضرت بنوریؒ کی شفقت سے دورۂ حدیث کی تکمیل کی پھر ۱۹۷۵ء کو شادی ہوئی۔ الحمد للہ ثم الحمد للہ ہر دو صاحب اولاد اور صاحب شریعت و طریقت بھی ہوئے

ٹ دھانی ایران میں حاکم لوگ ہوتے تھے



سند

بروایۃ ورش

### اجازۃ القراءات

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الذی اورثنا کتابہ ووفقنا لحفظہ من بین عبادہ والصلوۃ والسلام علی سیدنا محمد مہبط الوحی والتنزیل وموضح قواعد التجوید والترتیل وعلی آلہ وصحبہ الذین حملوا القرآن غضا طریا وجاهدوا فی حفظہ وعملوا بہ وبعد فیقول العبد الفقیر الی رحمۃ ربہ المحتاج الی عفوہ ولطفہ ابراہیم بن مروان عبداللہ اسدہ اللہ بعونہ مبعوث الازہر الشریف لتدریس القرآن الحکیم وعلومہ بباکستان ان الاخ فی اللہ المجید تقی احمد علی بن شاہ دوست البنجگوری زادہ اللہ حرصا وشغفا بکتابہ المجید قد قرأ علی القرآن الکریم کلہ من اولہ الی آخرہ بروایۃ ورش عن الامام نافع المدنی من طریق الشیخ الشاطبی وطلب منی اجازۃ ولما وجدتہ اھلا لذلک فقد اجزتہ بان یقرأ بھذہ الروایۃ ویقرئ غیرہ مراعیا قواعد التجوید مجتنبا کل ما یخل بآداب القراءات مداوما علی تلاوۃ القرآن قاصدا بہ وجہ اللہ تعالی واجزتہ بانی تلقیت ھذہ الروایۃ من شیوخی بمعھد القراءات بالازھر الشریف باسانیدھم الصحیحۃ ونسأل اللہ تعالی ان یرزقنا القبول وان یجعل جمیع اعمالنا خالصۃ لوجھہ الکریم ویوفقنا لخدمۃ العلم والدین ونسألک یا اخی بان لا تنسانی من صالح الدعاء واللہ حسبنا ونعم الوکیل ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین

| ختم المجیز وتوقیعہ | ختم المدرسہ | توقیع المدیر |
| --- | --- | --- |
| [illegible] | [illegible] | یوسف [illegible]<br>المدرسۃ العربیۃ الاسلامیۃ<br>نیو ٹاؤن کراچی ۵ |

## مولانا احمد علی صاحب کی تصنیفات و تالیفات کی فہرست مع اجمالی تعارف

اس عاجز واشم نے ۱۹۷۰ء کو جامعۃ العلوم الاسلامیہ علامہ بنوری ٹاؤن سے فارغ ہونے کے بعد ۱۹۷۱ء کو حضرت مولانا محمد اسحاق سندیلوی مدظلہ کی سرپرستی میں درجہ تخصص فی الفقہ میں نو مہینے کام کیے ۔ اور حضرت مولانا محمد اسحاق صاحب نے مقالہ کی صورت میں مضامین لکھوائے تو بندہ نے سب سے پہلے ارکانِ اسلام کو مقالہ کی شکل میں لکھ کر تصحیح کرا کر ۱۹۸۰ء میں زیورِ طبع سے آراستہ کیا، جس کا نام ارکانِ اسلام رکھا گیا۔ اور اسی طرح سے کتاب الحج کو بھی بندہ نے نیوٹاؤن میں عربی سے ترجمہ کر کے اردو میں منتقل کر دیا جس کی تصحیح حرفاً حرفاً حضرت مولانا محمد اسحٰق صاحب نے کی ہے جس طرح ارکانِ اسلام کی تصحیح فرمائی ہے اور ارکانِ اسلام کی تقریظ حضرت مفتی ولی حسن صاحب مدظلہ العالی نے کی ہے جو ۱۰۴ صفحات پر مشتمل ہے۔

**انتخاب الجواہر** | یہ حضرت مولانا غلام اللہ خان صاحبؒ کی تفسیر جواھر القرآن کا لب لباب ہے۔ جتنے اختلافی مسائل ہیں سب کی تشریح و توضیح اس کتاب کے اندر موجود ہے۔ یہ کتاب بھی ۱۹۸۰ء کو ارکانِ اسلام کے بعد چھپ گئی جو کہ ۱۳۶ صفحات پر مشتمل ہے۔ انتخاب الجواہر میں علماء دیوبند کی آراء جمع کر دی گئی ہیں اختلافی مسائل میں میری وہی رائے ہے جو حضرت بنوری اور جو میرے پیر و مرشد کی رائے ہے

**سنن المرسلین یعنی داڑھی اور انبیاء علیہم السلام کی سنتیں** | یہ کتاب

سند القرآن العظیم

بروایۃ حفص

[illegible]

والحمد لله رب العالمین

۱۹۸۲ء میں چھپ گئی۔ اس میں خالصۃً داڑھی ہی کے مسائل ہیں۔ اس میں ثابت کیا گیا ہے کہ داڑھی رکھنا واجب ہے۔ سنت کا معنی طریقہ۔ چونکہ داڑھی رکھنے کا طریقہ جمیع انبیاء علیہم السلام اور صحابہ، تابعین وغیرہم سے چلا آرہا ہے ورنہ داڑھی رکھنا سنت نہیں بلکہ واجب ہے۔ بغیر داڑھی کے وہ نماز ہی کیا ہوگی (اللہ تعالیٰ بچائے) سنن المرسلین یعنی داڑھی اور انبیاء کی سنتیں جو ۱۹۲ صفحات پر مشتمل ہے

**مجالس حبیب مسمّی بہ ارشاد المرشد** یہ کتاب ۸۰۰ صفحات پر مشتمل ضخیم کتاب ہے۔ بارہ برس کی موتیاں بندہ نے اس میں پرو دیا ہے پورے قرآن پاک اور حضرت شیخ کا طرز بیان اس کتاب میں محفوظ ہے۔ حضرت ہمیشہ فرماتے تھے کہ مجالس حبیب میں روحانیت ہی روحانیت ہے۔ اگر اس کی روحانیت اور نورانیت کسی بد ذوق کو محسوس نہ ہو تو اس کا اپنا قصور ہے۔ ۱۴۰۳ھ / ۱۹۸۲ء کو محرم الحرام کے مہینہ میں چھپ گئی ہے۔ الحمد للہ ثم الحمد للہ یہ کتاب دنیا کے چپے چپے میں پہنچ گئی ہے۔ جہاں پر حضرت شیخ کی رسائی ہے وہاں تک مجالس حبیب کی رسائی ہے۔

**الحجج القاطعۃ علی المسائل الخلافیۃ** اس کتاب کی ضخامت ۱۰۸ صفحات ہے۔ شوال المکرم ۱۴۰۶ھ میں چھپ چکی ہے جو کئی رسائل مفیدہ پر مشتمل ضخیم کتاب ہے۔ اس کتاب میں غیر مقلدوں کا آپریشن کیا گیا ہے۔ ان رسائل کے نام جو اس کتاب میں شامل ہیں ملاحظہ ہو:

① حجۃ القاطعہ یعنی دلائل السلوک ② توضیح عقائد علماء دیوبند ③ عقائد ونظریات اہل سنت والجماعت ④ انتخاب السیرۃ منصور حلاج ومن نفحات الانس



⑤ شرح ہفت مسئلہ ⑥ نماز مکمل ومدلل ⑦ اسلام اور موسیقی ⑧ اوثق العریٰ فی تحقیق الجمعۃ فی القریٰ ⑨ انتخاب النفائس المرغوبۃ فی حکم الدعاء بعد المکتوبۃ ⑩ تحقیق مسئلہ تراویح ⑪ اجتہاد وتقلید کی شرعی حیثیت ⑫ انتخاب دلیل الخیرات فی ترک المنکرات مع خیر الصلوٰۃ فی حکم الدعاء للاموات ⑬ مسلک علماء دیوبند۔ (نوٹ) یہ تیرہ نمبر دراصل ۱۲ پر تھا مگر غلطی سے رہ گیا۔

**مجالس ذکر** یہ رسالہ عالم رؤیا میں حضرت شیخ کے حکم پر تحریر کیا گیا ہے۔ یہ رسالہ ۱۴۰۲ھ میں لکھا گیا ہے مہینہ یاد نہیں۔ کتابت سے رہ گیا ہے۔

**صحبۃ الاولیاء یعنی اہل اللہ کی صحبت اور اس کے ثمرات** اس رسالہ میں صحبت اولیاء کرام کو ضروری قرار دیا گیا ہے۔ قرآن وحدیث سے واضح کیا گیا ہے کہ اصلاح نفس فرض ہے یہ رسالہ ۱۴۰۸ھ جمادی الاول میں چھپ کر منظر عام پر آگیا ہے۔

**شجرۂ طیبہ حبیبیہ** شجرۂ طیبہ میں بندہ نے ۹۶ صفحات سے ۱۱۲ صفحات کر دیئے ہیں۔ اس کے آخر میں مفید اضافے کر دیئے گئے ہیں۔ یہ شجرہ طیبہ کئی مرتبہ چھپ چکا ہے مگر بے ڈھنگ طریقہ پر چھپ چکا ہے نہ کوئی صحیح عنوان تھا اور نہ فہرست تھی۔ عاجز نے خالی صفحات کو عنوان دیکر پر کیا ہے۔ اسی طرح جہاں پر عنوان نہ تھا عنوان قائم کیا۔ کتاب بے فہرست تھی مستقل اس کی فہرست تیار کی۔ خوشنما، دیدہ زیب ٹائیٹل کے ساتھ حسب الارشاد حضرت شیخ سرانجام دیا گیا۔

**وصیت نامۂ حضرت شیخ** یہ کراچی میں حضرت شیخ کی آخری تقریر تھی۔ دوران بیان پورے مجمع پر گریہ طاری تھا۔ یہ عاجز بھی رو رہا تھا۔ غرضیکہ حضرت

شیخ محمد یعقوب صاحب کے کہنے سے میں نے ترتیب دی اور رمضان المبارک ۱۴۰۹ھ م ۱۹۸۹ء کو چھپ گیا۔ وصیت نامہ یہ تو اشتہار کی شکل میں گئے کے اوپر چھپ چکا۔ اسی مضمون کو بندہ نے رسالہ کی شکل میں۔ "نصیحت بشکل وصیت" کے نام کا الگ چھپوایا۔ غرضیکہ (۱) وصیت نامہ۔ (۲) نصیحت بشکل وصیت (۳) شجرۂ طیبہ باہتمام شیخ محمد یعقوب صاحب ایجوکیشنل پریس میں چھپ کر منظرِ عام میں آگئے اور یہ رسائل بلا معاوضہ جماعت کی خدمت میں پیش کر دیئے گئے

**گلدستہ چہل احادیث النبوی صلی اللہ علیہ وسلم** | یہ چہل احادیث کا ایک گلدستہ ہے۔ کسی بندۂ خدا کے اصرار سے رمضان المبارک ۱۴۰۹ھ میں چھپ گئی۔ پہلی مرتبہ ڈیڑھ ہزار چھپ گئی، طبع دوم میں دو ہزار چھپے

**جواہر السلوک** | سلوک کے جواہرات اس کتاب کے اندر موجود ہیں اور یہ کتاب زیر طبع ہے عنقریب طبع ہو کر منظرِ عام پر آجائے گی۔

**رسالہ ایصالِ صواب** | یہ رسالہ ایصالِ ثواب کے ثبوت میں ہے اور معترضین کے اشکالات کے جوابات تسلی بخش طریقہ سے دیئے گئے ہیں۔ یہ رسالہ عنقریب طباعت کے زیور سے آراستہ ہو جائیگا۔ (زیر طبع ہے)

**عالمِ برزخ** | یہ رسالہ حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحبؒ مہتمم دارالعلوم دیوبند کا ہے۔ حضرت مولانا عبدالماجد دریابادیؒ نے عالم برزخ پر سوال کیا تھا حضرت قاری صاحبؒ نے ثبوتِ عالم برزخ کو بہترین انداز سے سمجھایا۔ اس کو بندہ نے بامرِ حضرت شیخ ۱۴۰۹ھ کو چھپوایا اور اس رسالہ کو دنیا کے چپے چپے میں پہنچا دیا۔

**نورانی قاعدہ** | یہ حضرت قاری فتح محمد صاحبؒ کا ہے جس کو المکتبۃ الحبیب نے ۱۴۰۹ھ میں چھپوا کر شائع کیا۔ یہ المکتبۃ الحبیب حضرت شیخ کی طرف منسوب ہے۔ اور یہ مکتبہ کا اعزاز ہے۔

## مختصر تعارف

## تالیفاتِ مولانا احمد علی صاحب پنجگوری

### خلیفۂ مجاز مرشدِ عالم حضرت مولانا حافظ پیر غلام حبیب شاہ صاحب نور اللہ مرقدہٗ

### مہتمم دارالعلوم حنفیہ چکوال (پاکستان)

**حقوق الوالدین** (زیر طبع) | جس میں والدین کے حقوق کو قرآن و حدیث سے ثابت کر کے والدین کے حقوق کی اہمیت کو واضح کر دیا ہے۔

**ثبوتِ ایصالِ ثواب** (زیر طبع) | اس کتاب میں ایصالِ ثواب کو از قرآن و حدیث ثابت کر دیا گیا ہے اور منکرین کے شکوک و شبہات کا دندان شکن جوابات دیئے گئے ہیں۔

**گلدستۂ چہل احادیث** | جس میں چالیس احادیث کا تذکرہ ہے۔ عمدہ ترین اور اہم ترین احادیث کا انتخاب کیا گیا ہے، چھوٹی چھوٹی احادیث، ان کا ترجمہ اور مختصر خلاصہ بھی بیان کر دیا گیا ہے۔ پڑھنے کے ساتھ وہ چھوٹی چھوٹی احادیث خود بخود یاد ہوتی رہتی ہیں۔

**شجرۂ طیبہ (جدید اضافہ کیساتھ)** شجرہ طیبہ جو برسوں سے چھپتا رہا مگر نہ صحیح عنوان قائم تھا اور نہ فہرست مضامین کا نام و نشان عاجز واثیم نے جدید اضافہ کے ساتھ اس کو شائع کیا۔ الحمد للہ ثم الحمد للہ حضرت شیخ نے تو بہت ہی پسند فرمایا تھا۔

**نصیحت بشکل وصیت** حضرت شیخ کی کراچی کی آخری تقریر تھی جس نے پوری جماعت کو رُلایا۔ غرضیکہ شیخ محمد یعقوب صاحب کی درخواست پر بندہ عاجز واثیم نے قلم اٹھایا اس تقریر کو ترتیب دی۔ چونکہ اس کی تحریر تو دوران بیان ہی ہو چکی تھی۔ الحمد للہ یہ رسالہ پوری سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ کی جماعت کا پسندیدہ ہے۔ الحمد للہ جس چیز کو حضرت شیخ پسند فرماتے تھے تو وہ چیز مقبول عام بن جاتی اور ہر دل عزیز ہو جاتی۔ میری تمام تصانیف حضرت شیخ کے پسندیدہ تھیں۔ یہ رسالہ پمفلٹ کی شکل میں چھپا ہے اب اس مرتبہ اس کے مضامین میں وصیت کے متعلق چند احادیث کا اضافہ کیا گیا ہے

**وصیت نامہ** یہ بھی وہی "نصیحت بشکلِ وصیت" والا مضمون ہے البتہ اس میں اضافہ کم کیا گیا ہے اور یہ لمبے چوڑے گتے پر چھپا ہے۔ اب جدید ایڈیشن میں آپ کو دستیاب ہوگا۔ شیخ محمد یعقوب اللہ تعالیٰ ان کے اہل وعیال، مال



و دولت میں برکت ڈالیں، ان کے اہتمام سے یہ چھپتے رہتے ہیں اللہ تعالیٰ حضرت حاجی صاحب کے لئے ان کو ذخیرۂ آخرت بنادیں آفاتِ ارضی وسماوی سے ان کی حفاظت فرمادیں۔

**تشریحِ لطائف** جس میں اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ (پ۱۳۔ رعد۔ ع ۴) کی تشریح اور شش اسباق کی تفصیل اور لطائف کی وضاحت کی گئی ہے۔

**رسالہ اصلی گھر یعنی مراقبۂ موت و درسِ عبرت** جس میں حضرت خواجہ عزیز الحسن مجذوبؒ خلیفۂ حضرت تھانویؒ کے مجذوبانہ اشعار کو عاجز واثیم نے ترتیب دی ہے۔ مزید برآں عربی قصائد عمدہ ترین اور بہترین انداز سے ترتیب دی گئی ہیں۔

**شجرہ خاندان نقشبندیہ مجددیہ عثمانیہ فضلیہ** اس رسالہ میں تمام بزرگانِ دین جو سلسلۂ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ کے رہبر و رہنما تھے سب کی سنہ ولادت اور سنہ وفات درج ہے۔

**مجالس حبیب مسمّٰی بہ ارشاد المرشد** جس میں حضرت شیخ کے کراچی اور پنجاب کے وعظ و بیان کا قرآنی مجموعہ

ہے جو بہترین انداز سے جمع کر دیئے گئے ہیں۔ "تشریح لطائف"، "گنجینۂ مجربات"، "اصلی گھر یعنی مراقبۂ موت"، "شجرۂ خاندانِ نقشبندیہ مجددیہ عثمانیہ فضلیہ" یہ سب "مجالسِ حبیب" کے اجزاء ہیں۔ مجالسِ حبیب ان سب کے مجموعہ کا نام ہے۔ یہ اس قدر مقبولِ خاص و عام ہے کہ دنیا کے چپے چپے میں پہنچ گئی ہے۔

## الحجج القاطعة علی المسائل الخلافیة

جس میں تصوف و سلوک پر جتنے سوالات کیے گئے ہیں سب سوالات کے جوابات از قرآن و حدیث دیئے گئے ہیں۔ اور تصوف و سلوک کو خالصتہً قرآن و حدیث سے ہی ثابت کیا گیا ہے۔ اور یہ بات واضح کر دی گئی ہے کہ تصوف و سلوک عین شریعت ہیں۔ یا یوں سمجھئے گا کہ شریعت ایک سیدھا راستہ ہے طریقت اس راستے پہ چلنے کا نام ہے یا یوں کہیئے گا کہ شریعت پر عمل کرنے کا نام طریقت ہے۔

## خلاصۃ المہند علی المفند

اس میں علماء دیوبند کے عقائد و نظریات درج ہیں۔ جن کی تصدیقات حرمین شریفین، دمشق، مصر، قاہرہ کے علماء و مفتیانِ کرام کر چکے ہیں اور سب کی مہریں بھی ثبت ہیں



## خلاصہ عقائد علمائے دیوبند

اس رسالہ میں علمائے دیوبند کے عقائد و نظریات پر تصدیقاتِ قدیمہ کے علاوہ تصدیقاتِ جدیدہ بھی شامل کر دیئے گئے ہیں۔ علمائے دیوبند کے جید فاضل حضرات کے فتوے بمعہ مہر موجود ھیں۔

## انتخاب السیرۃ منصورِ حلاج ومن نفحات الانس

اس رسالہ میں منصورِ حلاج کے عقائد و نظریات کو واضح کر دیا گیا ہے اور ساتھ ساتھ علمائے متبحرین کی تحقیقات کو بھی تحریر میں لایا گیا ہے۔ تاکہ معلوم ہو جائے کہ منصور اپنے زمانے کے ولی کامل تھے۔

## شرح فیصلہ ہفت مسئلہ

اس رسالہ میں حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکیؒ کی تحقیق ہفت مسائل کے بارے میں جس کی تفصیل کتاب میں ملاحظہ فرمادیں۔

## نماز مکمل و مدلل

یہ رسالہ تکبیر تحریمہ سے لیکر تشہد اور سلام تک کے جتنے مسائل نماز کے اندرونی یا بیرونی ہیں اور جو بھی اختلافی مسائل ہیں اور مخالفین کے سوالات ہیں سب کا دندان شکن جواب دیا گیا ہے۔

## خلاصہ اسلام اور موسیقی

اس رسالہ میں موسیقی اور گانا گانے کو از روئے شرع شریف حرام ثابت کر دیا گیا ہے۔ اس سے قلب کے اندر نفاق پیدا ہوتا ہے۔

## انتخاب اوثق العریٰ فی عدم جواز الجمعۃ فی القریٰ

اس رسالہ میں یہ ثابت کیا گیا ہے کہ جمعہ کی نماز دیہات اور قریوں میں جائز نہیں بلکہ جمعہ کی شرائط میں سے شہر کا ہونا از حد ضروری ہے

## انتخاب النفائس المرغوبۃ فی حکم الدعاء بعد المکتوبۃ

اس رسالہ میں ثابت کر دیا گیا ہے کہ فرض نماز کے بعد رفع یدین کے ساتھ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ الخ دعاء ثابت ہے اور اس کے علاوہ بھی اس سے قبل نبی علیہ السلام اور بھی دعائیں پڑھا کرتے تھے جیسے کہ مشکوٰۃ میں تصریح ہے، ملاحظہ فرماویں

## انتخاب دلیل الخیرات فی ترک المنکرات مع خیر الصلاۃ فی حکم الدعاء للاموات

جس میں ثابت کیا گیا ہے کہ نماز جنازہ کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعاء مانگنا خلاف سنت ہے۔ دفنانے کے بعد موافقِ سنت ہے بشرطیکہ ہاتھ اٹھانے کو کوئی ضروری نہ سمجھے اس لئے کہ غیر ضروری حکم کو ضروری سمجھنا مستقل بدعت اور گمراہی ہے۔ یہی مسلک علماءِ دیوبند کا ہے اور اس پر مفتیانِ کراچی کا فتویٰ ہے۔

## رسالہ تحقیق مسئلہ تراویح

جس میں ثابت کیا گیا ہے کہ بیس رکعت تراویح سنتِ صحیحہ سے ثابت ہیں۔ عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یصلی فی رمضان



عشرین رکعۃ والوتر (الحدیث) اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نبی علیہ السلام نے بذاتِ خود بیس رکعت تراویح پڑھی ہے۔

## اجتہاد و تقلید کی شرعی حیثیت

جس میں ثابت کیا گیا ہے کہ تقلید شخصی اور تقلید غیر شخصی و اجتہاد کا بیّن ثبوت نصِ قطعی اور دلیلِ ظنی اور دیگر علماء حق کی توضیح سے ثابت ہے اور یہ سلسلۂ تقلید اور اجتہاد زمانۂ نبوت یعنی خیر القرون سے ہی چلا آرہا ہے کما صرح امام العصر حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی بالآیۃ الکریمۃ فَاسْئَلُوْا اَھْلَ الذِّکْرِ اِنْ کُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ (پ ج ع)

خلاصۃ "المہند علی المفند" سے لیکر "اجتہاد و تقلید کی شرعی حیثیت" تک یہ رسالے "حجۃ القاطعہ یعنی دلائل السلوک" کے اجزاء ہیں۔ "حجۃ القاطعہ" ان رسائل کے مجموعہ کا نام ہے

## مجرباتِ مشائخ

جس میں اکابرین علماء دیوبند کے ممتاز ترین شخصیتوں کے عملیات، مجربات قلمبند کر دیئے گئے ہیں۔ اسی طرح ہے حضرت مرشدِ عالم دیگر علماء باطن، مشائخ عظام کے مجربات بھی بطور تبرک شامل کر دیئے گئے ہیں۔

## گنجینۂ مجربات

یہ مجالسِ حبیب کا جزو حصہ ہے

جس میں سلاسلِ اربعہ کے عاملین کرام اور مشائخ عظام اور علماء کرام کے روز آزمودہ نسخہ اور ورد وظائف تعویذ و گنڈے کا ایک بہترین اور مفید ترین مجموعہ ہے